باوقار مردوں اور باوقار خواتین کے لئے جسے بچے بھی پڑھ سکتے ہیں

ماہنامہ

# عبقری

لاہور

127

جنوری 2017ء ربیع الثانی 1438 ہجری

گھر بھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل

قیمت فی شمارہ 50 روپے

پھونک سماری اور جادو... ختم

## جادو کیسے ہوتا ہے؟ کیسے ٹوٹتا ہے؟
## قارئین کے آزمودہ راز

- ★ 3 کلو کوئلے جلائیں اور کالا جادو ختم! بارہا کا آزمودہ عمل
- ★ جادو کو انگ انگ سے نکالنے والا طاقتور ترین عمل
- ★ شادی سے گھبرانے والوں کیلئے خوشیوں کا خزانہ
- ★ بڑھا پیٹ کم اور قبض دور! واقعی انتہائی آسان
- ★ صرف پانچ روپے سے جوڑوں اور کمر کا درد ختم
- ★ جسم کا کوئی حصہ جل جائے تو ٹوٹکہ حاضر ہے!
- ★ حیض کے ناپاک خون کا عمل اور گھر تباہ
- ★ موت کیلئے کیا گیا جادو 28 دن میں ختم
- ★ ... جادو ختم
- ★ خطرناک رستا چھوڑا اور وظیفہ عبقری

## درود و سلام کے حسین کرشمات



حضور نبی اکرم ﷺ پر درود و سلام بھیجنا ایک مقبول ترین عبادت۔ درود و سلام پر قارئین کے تجربات و مشاہدات سے مزین انوکھی کتاب!

## صرف میک اپ نہیں!
## کچن میں موجود اشیاء بھی حسن نکھارتی ہیں

### دھاگہ لو، آگ لگاؤ اور جادو ختم

### امریکہ کے مشہور سرجن کا آزمودہ ٹوٹکہ عبقری کیلئے

**حضرت حکیم صاحب کی احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور آمد**

6 جنوری بروز جمعہ صبح 9 بجے احمد پور شرقیہ عدالت/ بارروم میں درس ہوگا۔ 18 فروری بروز ہفتہ شام چار بجے تسبیح خانہ احمد پور شرقیہ شیخاں والی گلی نزد چوک منیر شہید احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور میں درس ہوگا۔ 0322-4688313

0332-7552382

Follow Ubqari

twitter.com/ubqari

READING SECTION
Online Library For Pakistan
WWW.PAKSOCIETY.COM
www.paksociety.com
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

www.paksociety.com

**خبردار!** عبقری کی ادویات "طاقتی" اور "نشاطی" کا نام رجسٹرڈ ہے کوئی بھی اس نام سے کوئی دوائی تیار نہ کرے ورنہ سخت قانونی چارہ جوئی کا سامنا کرے گا۔

# شفائے حیرت سیرپ
## ہر قسم کی کھانسی، دمہ، الرجی کیلئے خوش ذائقہ اور فوری اثر سیرپ

ہر قسم کی کھانسی، الرجی، دمہ، سانس کا پھولنا، مسلسل ریشہ بلغم، موجودہ دور کی آلودہ زندگی، آلودہ فضا اور آلودہ غذائیں ان امراض کی وجہ ہیں۔ پھیپھڑوں کی ذرا سی خرابی سانس کے سارے نظام کو درہم برہم کر ڈالتی ہے۔ پھیپھڑے کھانسی سے متاثر ہونا شروع ہو جاتے ہیں کیونکہ کھانسی نئی ہو یا پرانی جان لیوا ہوتی ہے۔ مرض بڑھتے بڑھتے دمہ یا ٹی بی کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ "شفاء حیرت" کھانسی کی ہر قسم مثلاً خشک کھانسی، دورے والی کھانسی، کالی کھانسی، بلغمی کھانسی، موسم سرما و گرما کی کھانسی، زبان اور حلق میں خشکی، سوجن اور کانٹے چبھنا، گلے کی خراش، گلے کا بیٹھ جانا تمام امراض کیلئے اکسیر ہے۔ "شفاء حیرت" ماہنامہ عبقری کا بااعتماد سیرپ ہے۔ مجھے ایسے کئی مریض ملے حتیٰ کہ ایک مریض تقریباً تین سو بار چھینکتا تھا جسم اور دماغ خالی ہو گیا تھا وہ کسی کام کا بھی نہیں رہا تھا، اس پر مایوسی چھا گئی تھی۔ اسے کسی نے "شفاء حیرت" استعمال کرنے کا مشورہ دیا چونکہ وہ ادویات سے بددل لاچار اور مایوس ہو چکا تھا اس نے کسی کے اصرار پر "شفاء حیرت" کی چند خوراکیں استعمال کیں۔ اسے امید کی کرنیں نظر آئیں تو اس نے مزید "شفاء حیرت" منگوا کر استعمال کیا۔ روز بروز ایسا فائدہ ہوا کہ اس کی آس و امید کے دن نکل آئے۔ اندھیری رات ختم ہو گئی۔ وہ کیا بلکہ پورا علاقہ "شفاء حیرت" کا فریفتہ ہو گیا۔ کیونکہ یہ "شفاء حیرت" میں استعمال شدہ قیمتی جڑی بوٹیوں کا کمال ہے۔ "شفاء حیرت" پھیپھڑوں کی کمزوری، پھیپھڑوں کے زخم، نظام تنفس کی تمام خرابیوں، سانس کی خشکی، ہوائی نالیوں کی خشکی اور خشونت، نزلہ و زکام، تپ دق اور بخار کو دور کرنے کیلئے بہترین ٹانک ہے۔ "شفاء حیرت" پھیپھڑوں کو طاقت دے کر پھیپھڑوں کے زخم بھرتا ہے۔ "شفاء حیرت" چھاتی میں موجود بلغم کو ختم کرتا ہے۔ اس کے استعمال سے دورے والا دمہ ختم ہو جاتا ہے۔ گلے کی سوزش ریشہ اور دیگر علامات کو جڑ سے ختم کرتا ہے۔ "شفاء حیرت" میں ایسے اجزاء شامل ہیں جو جراثیمی کارکردگی کو بے اثر بناتے ہیں کوئی سائیڈ ایفیکٹ نہیں۔ بچوں، بوڑھوں، جوانوں و خواتین سب کیلئے یکساں مفید ہے۔ (قیمت: 120 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

# بنفشی قہوہ
## دائمی ریشہ، بلغم، کیرا، نزلہ، زکام اور کھانسی کا مکمل علاج

یوں تو نزلہ زکام پوری دنیا کا عالمگیر مرض ہے لیکن پاکستان میں بھی یہ مرض عام ہے اس مرض کیلئے "بنفشی قہوہ" بہت آزمودہ اور اپنے افعال کے لحاظ سے بہت مؤثر ثابت ہوا ہے۔ نزلہ، الرجی، کھانسی، بلغم، ناک بہنا، ناک بند ہونا عموماً ناک ابھرنے کیساتھ یا تو ناک کی ہڈی ٹیڑھی ہو جاتی ہے یا گوشت بڑھ جاتا ہے جسکی وجہ سے ناک کے اوپر پیشانی پر بوجھ اور دباؤ رہتا ہے۔ چھینکیں آتی ہیں۔ سارے جسم میں درد اور بوجھ کا احساس رہتا ہے۔ کبھی کبھی ناک سے بدبو آتی ہے اور بدبودار مادہ کا اخراج بھی ہوتا ہے۔ بعض اوقات موسم کی تبدیلی کے ساتھ مرض میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ پھر انسان دائمی نزلہ اور زکام کا مریض بن جاتا ہے۔ انہی امراض کی بنا پر دوسرے مرض جنم لیتے ہیں جیسے ناک کی ہڈی کا بڑھ جانا۔ گلے کی خراش، نسیان، منہ میں چھالے پڑنا۔ آنتوں کے امراض، جسم کا کمزور اور لاغر ہونا، نظر کی کمزوری، سستی اور کاہلی کا پیدا ہونا، جسم ٹوٹنا، خون کا نہ بننا، خناق، ٹی بی، تنفس کی تنگی، بے خوابی، بالوں کا قبل از وقت سفید ہو جانا، چہرے کی شادابی کا ختم ہونا یہ سب امراض نزلہ و زکام کی بدولت ہی جسم پر حملہ آور ہوتے ہیں۔ "بنفشی قہوہ" ہی ان تمام امراض کا شافی علاج ہے۔ درد شقیقہ میں مبتلا افراد تسلی سے استعمال کریں۔ موسمی الرجی کے شکار افراد کیلئے راحت کا پیغام، آج ہی لائیں آج ہی سکون پائیں۔ ہر موسم میں ہر عمر کے افراد "بنفشی قہوہ" بالکل بے دھڑک استعمال کر سکتے ہیں۔ گھر میں ہر وقت رکھنے کی چیز ہے۔ بدذائقہ نہیں بہترین ذائقہ ہے۔ "بنفشی قہوہ" کے ساتھ شفاء حیرت کا استعمال سونے پر سہاگہ ہے۔ (قیمت: -/120 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد (صرف درس)

انشاء اللہ **2017** میں دوحہ قطر، مظفر آباد (صرف درس)
جگہ اور وقت کا اعلان بعد میں کیا جائے گا۔

جنڈ والا: 20 جنوری بروز جمعہ صبح 9 بجے ضلع بہاولنگر درس کے بعد حضرت حکیم صاحب فورٹ عباس کے صحرا میں تشریف لے جائیں گے۔ 0322-4688313

لودھراں: 21 جنوری بروز ہفتہ شام چار بجے۔ ملک پور روڈ بستی پرانا قریشی والا ضلع لودھراں 0322-4688313

کوٹ ادو: 17 فروری بروز جمعہ صبح 9 بجے ضلع مظفر گڑھ 0322-4688313

دائرہ دین پناہ: 17 فروری بروز جمعہ دوپہر 1 بجے 0322-4688313

مظفر گڑھ: 19 فروری بروز اتوار صبح 9 بجے 0322-4688313

## صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں۔ (سلیبس اور نصابی نہ ہوں) برتن، نقش و نگار شدہ پرانے دروازے، کھڑکیاں، شیڈ، اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) لکڑی، تانبے، کانسی، چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے، اینٹیں، ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت باامان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بڑی ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔ آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

"اخبار عبقری" (احمد پور شرقیہ)

اپنی نسلوں کے تحفظ، مشکلات سے بچنے گھریلو الجھنوں سے نمٹنے روحانی اور طبی فوری امداد کیلئے عبقری کی پرانی فائلیں پڑھیں اور گفٹ کریں۔

WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

مجھے ہر ماہ عبقری بھیجیں اپنا ماہانہ عبقری فیس ممبر لکھیں


عَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ﴿﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿﴾ القرآن

بیاد: حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوبؒ جناب حکیم محمد رمضان چغتائیؒ

زیر سرپرستی: حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پراسراری دامت برکاتہم العالیہ

شمارہ نمبر 6 جلد نمبر 11 جنوری 2017 ربیع الثانی 1438 ہجری


# فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک

# ماہنامہ عبقری لاہور جنوری 2017ء

مرکز روحانیت و امن کا ترجمان


ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ (پی ایچ ڈی امریکہ)

مشاورت: حکیم محمد خالد محمود چغتائی، محمد محسن انصاری، میاں محمد طارق، امتیاز حیدر اعوان

قیمت فی شمارہ 50 روپے | سالانہ ممبرشپ 1080 روپے (بذریعہ رجسٹرڈ ڈاک) بیرون ملک سالانہ 64 امریکی ڈالر


## تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

قائد اعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: آپ تعلیم پر پورا دھیان دیں اپنے آپ کو عمل کیلئے تیار کریں۔ یہ آپ کا پہلا فریضہ ہے۔ آپ کی تعلیم کا ایک حصہ یہ بھی ہے کہ آپ دور حاضر کی سیاست کا مطالعہ کریں۔ یہ دیکھیں کہ آپ کے گرد دنیا میں کیا ہو رہا ہے۔ ہماری قوم کیلئے تعلیم موت اور زندگی کا مسئلہ ہے۔

| | |
|---|---|
| یہ سحر جو کبھی فردا ہے کبھی ہے امروز | نہیں معلوم کہ ہوتی ہے کہاں پیدا |
| وہ سحر جس سے لرزتا ہے شبستان وجود | ہوتی ہے بندہ مومن کی اذان سے پیدا |

ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ

## عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے وہاں سالہا سال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے، برتن، جوتے، فرنیچر، رضائیاں، اپنی زکوٰۃ، صدقات، عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے یقیناً یہ کسی مستحق کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر چیزیں بلٹی کرادیں شکریہ! رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/S/10/1534

## فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں، رسائل، ڈائجسٹ، میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں، ایڈیٹر عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں، وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک، ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں۔ شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔

## عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی، سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں، کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں، سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آرہی ہیں۔


خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت و امن

عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ مسجد مزنگ چونگی لاہور

عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے

فون / فیکس 042-37552384-37597605-37586453-042-37425801-37425802-37425803 | E mail:contact@ubqari.org



محمد طارق محمود نے اظہار سنز ریٹی گن روڈ لاہور سے چھپوا کر مزنگ لاہور سے شائع کیا

مزنگ چونگی قرطبہ مسجد کے ساتھ عبقری اسٹریٹ کے آخر میں عبقری کا دفتر ہے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

ایڈیٹر کے قلم سے

# حالِ دل

## جو میں نے دیکھا سنا اور سوچا

## جگر کیلئے انڈیا' ایک کروڑ 20 لاکھ

میرے ایک جاننے والے لاہور کے پرانے باسی آباؤ اجداد سے دراصل وہ لاہوری ہیں' موصوف کی زندگی عیش وعشرت میں اور عیاشی میں گزری' خود ہی کہتے تھے کہ میرے والد کی زندگی بھی ایسی ہی تھی 'تمام جائیداد بک گئی' بہت صاحب جائیداد تھے' آخر قدرت نے ہاتھ پکڑا رزق میں واپس لوٹے اور ہدایت کی زندگی بھی ملی' ان کی باتیں بعض اوقات میں سنتا ہوں تو احساس ہوتا ہے کہ وہ ایسے تجربے اور دانش کی باتیں بتاتے ہیں جو عام عقل، شعور، احساس اور ادراک ان باتوں کو سمجھ اور سن ہی نہیں سکتے۔ موصوف اسی سال کے قریب ہیں' صحت مند زندگی گزار رہے ہیں' اس وقت بہت زیادہ عابد، ذاکر اور شاغل اور سخاوت میں آگے سے آگے ہیں۔ رب کریم ہے بندے کو ہدایت دے دے تو اس سے بڑی اور کیا نعمت ہوسکتی ہے۔ کہنے لگے میرے ایک بہت مالدار پاکستان کے بڑے بزنس مین دوست ہیں' ان کا جگر ختم ہوگیا' بہت علاج معالجہ کرایا' آخر کار دہلی سے نیا جگر ایک کروڑ بیس لاکھ میں لگوایا (یہ اس دور کی بات ہے جب ایک لاکھ کروڑ کے برابر تھا) میں انہیں ملنے گیا باتیں کرتے کرتے کہنے لگے جگر ڈلوا آیا لیکن محسوس یہ ہوتا ہے کہ میں نے بچنا نہیں اور پھر ٹھنڈی آہ بھر کر کہنے لگا: اے کاش! مجھ پر جادو نہ ہوتا' میں اس کی بات سن کر حیران ہوگیا یہ تو جادو جنات کو تو دور، ان کے تذکرے کو بھی سننا پسند نہیں کرتا' اس نے جادو کا تذکرہ کیسے کردیا؟ میں نے پوچھا آپ پر جادو ہوا؟ کہا: ہاں! مجھ پر جادو 1948ء میں ہوا تھا' موجودہ کاروبار (اس مشکوک کاروبار کا نام لینا مناسب نہیں) میں نے شروع کیا' ایک دوست ملا' اس نے اس کے بہت فائدے بتائے' کہ دنوں میں انسان کہاں سے کہاں پہنچ جاتا ہے' میرے والد ایک جائز اور حلال کام کرتے تھے اور ہم سفید پوشی لیکن سکون کی زندگی گزار رہے تھے جب میں نے کاروبار شروع کیا تو واقعی بچت در بچت تھی' پہلے پہل میرے اندر کے ضمیر نے روک ٹوک کا احساس دلایا' جھنجھوڑا کئی بار چاہا کہ یہ کاروبار چھوڑ دوں جس کا ہر پہلو مشکوک ہے لیکن مال کی آمد نے میرے اندر کے ضمیر کو سلا دیا' تھپکیاں دے کر میں نے اپنے آپ کو مطمئن کرلیا اور میں اپنے کاروبار میں مگن ہوتا گیا' مال بڑھتا گیا' بزنس ترقی کرتا گیا' جائیداد پھر جائیداد سے نکل کر میں بنگلے' کوٹھیاں' بڑے بڑے پلازے یوں ترقی کرتے کرتے لیکن مجھے یہ پتہ نہ چلا کہ جادو مجھ پر اثر کررہا تھا اور میں جادو سے مسلسل ڈسا جارہا تھا اور جادو میرے اندر کو گھائل کیے جارہا تھا اور کھائے جارہا تھا۔ میں روز بروز اپنی ترقی کو دیکھتا میرا سر فخر سے بلند ہوتا' ہر جگہ میری آؤ بھگت ہوتی ہر محفل اور مجلس میں مجھے آگے بڑھ کر جگہ دی جاتی' استقبال کیا جاتا' ہر نئے آنے والے ماڈل کی گاڑی میرے پاس ضرور ہوتی تھی' مجھے پرانے ماڈل سے نفرت تھی اور نئے ماڈل سے محبت تھی' لیکن آخر میری آنکھیں اندھی کیسے ہوگئیں؟ میرا ضمیر مردہ کیسے ہوگیا؟ مجھے احساس ہی نہ ہوا کالے جادو کا کالا سانپ مجھے مسلسل ڈس رہا تھا' میں نے محسوس کیا کہ میرے جوان ہوتے بیٹے بہت پراسرار حرکتوں میں مشغول اور مبتلا ہیں' میری جوان ہوتی بیٹیاں زندگی میں مجھ سے محبت اور پیار کرتی ہیں لیکن ان کا انداز بدل رہا تھا ان کا لباس بدل رہا تھا' ان کی حرکات وسکنات بدل رہی تھیں۔ ان چیزوں کو محسوس کر کے میرا سویا ہوا ضمیر مجھے کبھی کبھی ہلکا سا جھنجھوڑتا لیکن میں نے اپنے ضمیر کو نیم مردہ یا مردہ کیوں کرلیا تھا۔ دن گزرتے گئے' راتیں گزرتی گئیں' صبحیں آتی گئیں شامیں ڈھلتی گئیں۔ ایک وقت میرے اوپر وہ آیا جب میں بیمار ہوگیا' پھر علاج معالجے کی طرف میرا پیسہ خرچ ہونے لگا' لاکھوں سے کروڑوں تک چلا گیا' بزنس اتنا بڑا تھا کہ مجھے احساس تک نہ ہوا اور میں یونہی اپنی زندگی کے دن رات میں ایک اتنے بڑے جادو سے ڈسا جاچکا تھا جس سے اب نکلنا میرے لیے ناممکن تھا میں ان کی باتیں سن رہا تھا اور مجھے سمجھ نہیں آرہا تھا کہ وہ میرا بزنس مین دوست مجھے کیا کہنا چاہ رہا تھا' میں نے پوچھا کہ اب آپ نے جو ساری داستان سنائی اس کے ساتھ جادو کا کیا تعلق ہے؟ تو ٹھنڈی آہ بھر کر کہنے لگے وہ جادو دراصل وہ رزق حرام تھا' وہ مشکوک رزق تھا جس نے مجھے ڈسا میری نسلوں کی شرم کو ڈسا' ان کے حیا کو ڈسا ان کے لحاظ کو ڈسا' ان کی تہذیب کو ڈسا' ان کے وقار کو ڈسا ان کی نظروں سے پردے ہٹ گئے' ان کی شرمگاہیں بے لگام ہوگئیں' ان کی تنہائیاں اس کالے جادو کے کالے وار سے رنگینیوں میں چلی گئیں ان کے اندر سے ہر وہ چیز چلی گئی جس کا نام انسانیت ہوتا ہے۔ اب آخری دن ہیں آخری لمحے ہیں اور میں سمجھتا ہوں کہ میں شاید چند دن یا چند ہفتوں کا مہمان ہوں گا اور میں اس دنیا سے روانہ ہونے سے پہلے یہ اعتراف ضرور کررہا ہوں کہ شاید میرے اس اعتراف سے میرا رب مجھے معاف کردے اور میری بخشش کا کوئی سامان بن جائے۔ پھر وہ بلک بلک کر رونے لگا اس کی آہیں اور اس کی زوردار آواز نے سارے گھر کو اس کے کمرے میں جمع کردیا اور وہ رو رہا تھا اور میں اس کے آنسو پونچھ رہا تھا۔ مجھے کہنے لگا میرا یہ رونا بھی جھوٹا ہے جو احساس مجھے ہے اس اولاد کو نہیں ہوگا اے کاش! میں یہ مشکوک کاروبار نہ کرتا میں اپنے باپ کی طرح سفید پوش ہوتا۔ وہی تھوڑا سا کام کرتا جو میرا والد کرتا تھا اور میرے دن یونہی خیر میں گزر جاتے' میرے پاس بڑا گھر' بڑی گاڑی' بڑا استقبال' بڑی محفلوں میں آؤ بھگت نہ ہوتی۔ اے کاش! مجھے کوئی نہ بلاتا' میں اتنا مشہور نہ ہوتا' مجھے کوئی نہ جانتا' مجھے رزق حرام کے کالے جادو اور مشکوک رزق کی کالی دنیا نے اتنا ڈسا اتنا ڈسا کہ میرا کچھ نہ بچا اور میں برباد ہوگیا اور میرا سب کچھ ختم ہوگیا۔ میری زندگی کا سارا سرمایہ ڈوب گیا۔ قارئین! یہ باتیں میرے اس بوڑھے محسن دوست نے مجھے بتائیں اور بتا کر کہنے لگے کیا اس کاروبار سے جس کاروبار کا نام لینا میں مناسب نہیں سمجھ رہا انسان پر جادو ہوجاتا ہے؟ میں نے کہا: ہاں! دراصل رزق حرام سے نیک حفاظت والے روحانی نورانی فرشتے حفاظت چھوڑ کر دور چلے جاتے ہیں اور پھر جہنمی فرشتے اس کے قریب آجاتے ہیں اور یہ شخص دن بدن مسلسل مشکلات' پریشانیوں' مسائل اور بندشوں میں جکڑتا چلا جاتا ہے اور ایک وقت آتا ہے کہ اسے دنیا کا سب سے ناکام ترین انسان ہونے کا تمغہ مل جاتا ہے۔ لیکن یہ بات بھی عجیب ہے اس کا احساس بہت کم لوگوں کو ہوتا ہے کہ مشکوک رزق کا جادو ہوتا ہے اور ہوتا بھی کالا ہے اور ہوتا بھی سفلی ہے اور ہوتا بھی ازلی ہے اور ہوتا بھی نسلوں تک کیلئے ہے جس کی وجہ سے نسلیں سسکتی ہیں' سلگتی ہیں لیکن بڑوں کو احساس نہیں ہوتا اور بڑے کچھ وقت کا مزہ لے کر ہمیشہ کیلئے نسلوں کی زندگیاں برباد کر کے قبروں میں چلے جاتے ہیں۔ اے کاش! اس کالے جادو کا کوئی احساس کرلیتا' اے کاش اس کالی دنیا کو کوئی جانچ لیتا' اے کاش! اس کالے سانپ کے ڈسنے سے پہلے کوئی اپنی ڈھال اور اپنی حفاظت کا نظام کرلیتا۔ جادو یوں بھی ہوتا ہے صرف بہو ساس پر ساس بہو پر نند دیورانی پر اور دیورانی نند پر اور جیٹھانی دیورانی اور دیورانی دیور پر جادو نہیں کرتے اکثر یہ الزام ہوتا ہے اور جادو لاکھوں میں سے ایک ہوتا ہے۔ ہم اس کو تو جادو سمجھتے ہیں اور اس کا خوف ہمارے دل پر سوار ہے لیکن حرام راہیں' حرام راستے اور حرام رزق کا احساس ہمارے دل کی دنیا سے کیوں اٹھ گیا؟؟ کبھی ہم نے سوچا۔۔۔!




WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

جس کے دل میں برائی ہے: وہ شخص جس کے دل میں دوسروں کیلئے برائی ہے وہ کبھی بھلائی نہ پائے گا اور جس کی زبان پر نکتہ چینی ہے عنقریب آفت میں گرے گا۔ (قول حضرت سلیمان علیہ السلام)

ہفتہ وار درس سے اقتباس

درس روحانیت و امن

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

# صدقہ سے کینسر کا شرطیہ علاج

**صدقہ، اعمال واذکار سے عافیت ملتی ہے:** بے شمار لوگ میرے پاس آئے اور اپنے احوال سنائے کہ لاکھوں روپے اڑا بیٹھے، پھر فلاں مسنون دعا پڑھی، قرآن پاک کی فلاں آیت پڑھی اور فلاں طرز پر نفل پڑھے، پھر اللہ پاک نے عافیت کرتے ہوئے حفاظت دے دی۔ اصل میں ہم اپنا علاج، اپنی پریشانیوں کا حل اللہ کی ذات سے نہیں کرواتے تو پھر پریشان ہوتے ہیں۔ دیکھیں!! علاج سنت ہے! اگر آپ دوا کھا رہے ہیں تو اس میں کوئی حرج نہیں، لیکن دوا سے پہلے کچھ شرائط ہیں، مومن جب بیمار ہوتا ہے اس کی نظر سب سے پہلے اللہ کی ذات پر جاتی ہے، وہ حاجت کے نفل پڑھتا ہے، پھر صدقہ کرتا ہے اور صدقہ بھی حسب بیماری دیتا ہے، اگر مرض زیادہ ہے تو صدقہ زیادہ دینا چاہیے اور بار بار دینا چاہیے۔ **صدقہ سے بلا ٹل گئی:** ایک شخص کی شوگر کی وجہ سے ٹانگ کٹنی تھی۔ وہ کہنے لگے! میرے پاس پونے دو لاکھ روپے تھے۔ میں نے سوچا کہ کچھ صدقہ ہی کر دوں۔ ہسپتال کے جو چھوٹے ملازم ہوتے ہیں، ان کو بلایا، سارا پیسہ ان میں بانٹ دیا۔ اب تیسرے دن ٹانگ کٹنی تھی۔ وہ شائد کوئی انجکشن لگانا چاہ رہے تھے تاکہ شوگر کچھ کنٹرول ہو جائے تو پھر ہم سرجری کریں۔ اب سرجری کیلئے ڈاکٹرز کی میٹنگ ہوئی ایک ڈاکٹر نے کہا" فلاں دوا ہے" وہ اس پر وہ آزما کر دیکھتے ہیں۔ شائد اس کی ٹانگ بچ جائے اس پر میڈیکل بورڈ نے کہا یہ تو اب ناممکنات میں سے ہے کیونکہ اس کا جوزخم ہے وہ کافی بڑھ گیا ہے۔ اس ڈاکٹر نے کہا" کوئی بات نہیں آزما لیتے ہیں" اب وہ دوا آزمائی تو بفضل خدا اس کی ٹانگ بچ گئی اور وہ ٹھیک ہو گیا۔ وہ صاحب کہنے لگے مجھے یقین ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ حکم اور وہ عمل جو صدقہ کی شکل میں ادا کیا تھا، اس کی برکت سے اللہ پاک نے مجھے شفاء عطا کی ہے۔ جتنا مرض شدید ہوتا ہے ڈاکٹر اتنی مقدار اور mg کی گولی دیتا ہے۔ تو معلوم ہوا جتنا مرض شدید ہو، اتنا زیادہ صدقہ بھی کرنا چاہیے۔ آج ایک صاحب کہنے لگے کہ ان کو صبح سترہ سو کا ایک انجکشن لگتا تھا اور شام کو ایک انجکشن سترہ سو کا لگتا تھا۔ ایک دفعہ ایک صاحب مجھ سے کہنے لگے کہ دس دس ہزار کا ایک ٹیکہ لگ رہا ہے۔ جتنا مرض شدید ہوگا، اتنی ہی مہنگی دوائی بھی لینا پڑے گی لیکن جب صدقے کا معاملہ آتا ہے تو ایک مریل سی مرغی یا مریل سا صدقے والا بکرا یا پچاس، دس، سو یا دو سو، پانچ سو دے کر کہتے ہیں کہ "ہم نے صدقہ کر دیا۔" بھئی صدقہ بھی اس کی طاقت کے مطابق کرو اور پھر بار بار کرو بار بار کرو۔ **صدقہ سے کینسر کا شرطیہ علاج:** ایک شخص کے بیٹے کو کینسر ہو گیا تھا۔ اس نے سترہ گائیں صدقہ کیں، پہلے ایک کی، پھر دوسری کی، پھر تیسری کی، تب بھی ٹھیک نہیں ہوا۔ وہ صدقہ کرتا رہا، کرتا رہا، کرتا رہا۔ جب سترہ گائیں صدقہ میں ذبح کیں پھر اس کا گوشت باقاعدہ غربا، فقراء، مساکین اور مستحقین میں تقسیم کیا۔ سترہ گائیں صدقہ کرنے کے بعد اس کا بیٹا اللہ کے کرم سے کینسر سے ٹھیک ہو گیا۔ **صدقہ سے فالج کا علاج:** بورے والا کے ایک صاحب مجھے کہنے لگے" میرا بچہ کھڑا تھا۔ تقریباً تین سال کا تھا۔ چل کر میرے پاس آنے لگا میں اسے تھامنے آگے بڑھا تو مجھے پتا بھی نہ چلا اور بچہ سر کے بل پیچھے گرا اور وہیں فالج ہو گیا۔ میں اپنے بچے کو لے کر ملتان کے نیورو سرجن کے پاس گیا۔ انہوں نے بہت علاج معالجہ کیا مگر افاقہ نہ ہوا۔ کہنے لگے:" ایک ڈاکٹر نے مجھ سے کہا کہ صدقہ کرو، بکرے کا صدقہ کرو، یا پھر غریبوں کو مال کا صدقہ کرو، کہنے لگے:" اس ڈاکٹر کی بات میرے دل کو لگی۔ کہنے لگے:" میں ایسا کرتا کہ رات کو قصائی کو بلواتا، اس سے بکرا ذبح کرواتا۔ اس کا گوشت بنواتا، اس کے بعد باورچی آ جاتا۔ وہ اس گوشت کو پکاتا، روٹیاں پک کر تیار ہوتیں، پھر صبح غریبوں کو، مدرسے کے بچوں کو بلا کر کھلا دیتا تھا۔ کہنے لگے: "میں نے کئی بکرے ایسے صدقہ کیے۔" وہ صاحب میرے پاس اسی بچے کی دوائی لینے آئے تھے۔ کہنے لگے:" یہ وہی بچہ ہے جو ہل نہیں سکتا تھا، الحمدللہ، آج ہلکا سا لڑکھڑاتے ہوئے خود چل کر آپ کے پاس آیا ہوا ہے اور یہ کھڑا ہوا ہے۔"

**حفاظت کی مسنون دعائیں، اعمال اور صدقہ:** حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر ایک ادا، اور ہر ایک حکم میں ہر طرح کی خیر ہی خیر ہے۔ اگر ہم چاہتے ہیں کہ اللہ کریم کا عافیت والا نظام ہماری طرف متوجہ رہے تو عافیت والے اعمال کو اختیار کریں۔ جو مسنون اعمال ہیں، جو مسنون دعائیں ہیں جو حفاظت کی دعائیں ہیں، صدقہ ہے، نفل ہے، اعمال ہیں، ان سب کی طرف توجہ اور ان پر عمل در آمد ضروری ہے، کیونکہ عافیت کے بغیر ہم چل نہیں سکتے۔ عافیت ہوگی تو ہمارا گزارا ہوگا۔ اور اللہ جس سے عافیت چھین لیتا ہے اس کے اوپر مصائب ایسے گرتے ہیں جیسے ٹوٹی ہوئی تسبیح کے دانے گرتے ہیں۔ **استغفار کی کثرت عافیت کی ضامن:** استغفار کا ورد ساری بیماریوں کا علاج اور ساری مشکلات کا حل اس لیے ہے کہ جو بھی مصیبت آتی ہے وہ ان کے اپنے گناہوں کی وجہ سے ہی آتی ہے۔ چاہے اس کے گناہ آنکھوں کے ذریعے سے ہوں یا جسم کے کسی اور حصے کے ذریعے سے ہوں اور پھر جب یہ بندہ استغفار کرتا ہے اور توبہ کرتا ہے، ندامت کرتا ہے، اللہ سے معافی چاہتا ہے اور معافی مانگتا ہے تو پھر اللہ پاک اس کی مصیبتیں ٹال دیتا ہے۔ **گناہ تین چیزوں کو کھاتا ہے:** ۱۔ ایک رزق کو۔ ۲۔ دوسرا صحت کو۔ ۳۔ تیسرا سکون کو۔ پھر جب بندہ استغفار پر آتا ہے اور توبہ کے نفل پڑھتا ہے، سچی استغفار کرتا ہے، گزشتہ بداعمالیوں پر ندامت کا اظہار کرتا ہے اور پھر جب اللہ سے مانگتا ہے صدقہ کرتا ہے یا خیرات کرتا ہے، حفاظت کی دعائیں پڑھتا ہے، اور روزانہ اللہ کے سامنے زاری کرتا ہے۔ جب ان چیزوں پر بندہ آتا ہے تو پھر ایک عجیب معاملہ اس کے اور اللہ کے درمیان شروع ہو جاتا ہے۔ وہ استغفار اس کیلئے اک ڈھال بن جاتا ہے۔ وہ تین نعمتیں رزق، صحت، سکون۔ جو اس کے گناہوں کی وجہ سے چھن چکی تھیں پھر سے عطا ہو جاتی ہیں۔ اللہ رزق بھی عطا فرماتے ہیں۔ اللہ صحت بھی عطا فرماتے ہیں اور اللہ سکون بھی عطا فرماتے ہیں۔ (جاری ہے)

انوکھے روحانی وظائف اور راز ولایت پانے کیلئے
خطبات عبقری کا مطالعہ کریں

## اب جادو ٹوٹ رہا ہے!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں جادو جنات میں گھرا ایک شخص تھا مگر آپ کے درس اور اس میں بتائے گئے اعمال کی برکت سے آج مطمئن اور پرسکون زندگی گزار رہا ہوں۔ میرے گھر جنات نے خوب لڑائی جھگڑے کروائے پھر معاشی مسائل شروع ہوئے' گھر میں چیز رکھی ہو تو ضرورت کے وقت نہیں ملتی تھی لیکن بعد میں وہ مل جاتی' مسائل اسی طرح چلتے رہے' جب بھی کوئی وظیفہ شروع کرتا گھریلو حالات مزید خراب ہو جاتے۔ ایک میرے ایک دوست نے آپ کے درس کی مجھے سی ڈی ہدیہ کی۔ میں نے درس سنا تو میرے دل کی دنیا ہی بدل گئی' پھر میں نے اپنے دوست سے آپ کے بارے میں (باقی صفحہ نمبر 21 پر)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

مولی کھاؤ کبھی یرقان نہ ہوگا: یرقان کے مرض میں مولی کے پتوں کا رس نکال کر چینی ملا کر مریض کو پلانے سے مرض ختم ہوجاتا ہے۔ مولی کھانے والوں کو کبھی یرقان نہیں ہوتا۔

# جادو کیا ہے اور کیسے ہوتا ہے؟

## جادو کی تعریف

ابتدا میں زندگی موت اور کائنات کی ہر شے کے اسرار و رموز کو جاننے اور سمجھنے کے علم کو جادو کا نام دیا گیا لیکن بعد میں اس فطرت کے راز و نیاز کو جانتے ہوئے اس کے مدمقابل اور اس کے بین بین ایسے ایسے طریقے ایجاد کیے جس سے جادو کی ماہیت ہی بالکل بدل دی گئی۔ اس لیے جادو کی تعریف کچھ یوں ٹھہرائی گئی۔ ''ایک ایسا فن جس میں ہر وہ کام اپنی حسب منشاء پایہ تکمیل تک پہنچایا جاسکے خواہ اس کے ذرائع جائز ہوں یا ناجائز۔ خواہ منشاء خداوندی کے تابع ہوں یا اس سے بعید۔'' لیکن درحقیقت انسان راہ حق سے بھٹک کر شیطانی راہ پر جانکلا۔ کیونکہ ہر کام کے پایہ تکمیل تک پہنچنے کا واحد راستہ ظلم و ستم اور ایذا رسانی پر مشتمل تھا اور یہ راہ ایسی ہے جو اللہ تعالیٰ کی رضا اور منشاء سے متصادم ہے۔ اس لیے اس کو شیطانی افعال کا نام دیا گیا ہے۔ جادو کے فن میں جوں جوں ترقی ہوتی گئی اسی قدر اس کے درجات طے کیے جاتے رہے اور اس طرح اس کی مختلف صورتیں رواج پاتی چلی گئیں۔ بقول سرپال باردے! ''جادو ایک ایسا جھوٹا فن جو قدرتی واقعات پر اثر انداز ہوتا ہو''

## تعریف سحر (علماء کی نظر میں)

علمائے شریعت نے سحر کی جو تشریح و تعریف بیان کی ہے۔ مختصراً درج ذیل ہے۔ کسی چیز کو اس کی حقیقت سے پھیر دینے کا نام ہی سحر ہے۔ (الازہری رحمۃ اللہ علیہ)۔ ساحر (جادوگر) باطل کو حق بنا کر پیش کردیتا ہے اور کسی چیز کو اس کی حقیقت سے پھیر دیتا ہے اور یہی کام یا شے سحر کہلاتا ہے۔ (ابن منظور رحمۃ اللہ علیہ)۔ ایک ایسا علم جو تندرستی کو بیماری میں بدل دے۔ (حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا) باطل کو حق کی شکل میں پیش کرنے کا نام سحر ہے۔ (ابن فارس)۔ کسی شے کو بہت خوبصورت بنا کر اس طرح پیش کرنا کہ لوگ اس سے حیران رہ جائیں۔ (محیط المحیط)

سحر اس کام کے ساتھ مخصوص ہے جس کا سبب مخفی ہو اور اسے اصل کی حقیقت سے ہٹ کر پیش کیا جائے اور دھوکہ دہی اس میں نمایاں ہو۔ (امام فخرالدین رازی)

''جادو'' ایسی گرہوں اور ایسے دم اور الفاظ کا نام ہے جنہیں بولا یا لکھا جائے یا یہ کہ جادوگر ایسا عمل کرے جس سے اس شخص کا بدن یا دل یا عقل متاثر ہوجائے' جس پر جادو کرنا مقصود ہے۔ (امام ابن قدامہ المقدسی رحمۃ اللہ علیہ)

جادو ارواح خبیثہ کے اثر و نفوذ سے مرکب ہوتا ہے جس سے بشری طبائع متاثر ہوتے ہیں۔ (امام ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ)

ایسا باریک بین اور لطیف فن جس میں دھوکہ دہی کا عنصر غالب ہو اور بے حقیقت توہمات سے واقع ہوتا ہو۔ ستاروں سے مخاطب اور شیاطین کی مدد و معاونت سے حاصل کیا گیا ہو۔ (امام راغب رحمۃ اللہ علیہ)

## جادو کے بارے میں فرمان رسول اللہ ﷺ

جس نے ستاروں کا علم سیکھا گویا اس نے جادو کا ایک حصہ سیکھ لیا پھر وہ ستاروں کے علم میں جتنا آگے بڑھتا جائے گا اتنا ہی جادو کے علم میں اضافہ ہوگا۔ (عن حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ) وہ شخص ہم میں سے نہیں جس نے خود فال نکالی یا اس کیلئے فال نکالنے کا کام کیا اور جس نے غیب کے علم جاننے کا دعویٰ کیا اور جس نے جادو کیا یا کسی کیلئے جادو کرایا اور جو شخص نجومی کے پاس گیا یا جو کچھ وہ کہتا ہے اس نے اس کی تصدیق کی تو اس نے اللہ کے نبی ﷺ کی شریعت سے کفر کیا۔ (عن عمر ابن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ) وہ شخص جنت میں داخل نہ ہوگا۔ جو جادو پر یقین رکھنے والا ہوگا۔ (عن ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ)۔ جو شخص علم غیب کا دعویٰ کرنے والے کے پاس یا جادوگر کے پاس یا نجومی کے پاس آیا اور اس سے کچھ پوچھا اور پھر اس نے جو کچھ کہا اس نے اس کی تصدیق کردی تو اس نے اللہ کے رسول (ﷺ) پر اتارے گئے دین سے کفر کیا اور اس کیلئے جنت میں داخلہ نہ ہوگا۔ (عن انس ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین)

## جادو کی تصدیق قرآن پاک سے

جادو فی الحقیقت دنیا میں موجود ہے۔ اس کے متعلق قرآن پاک میں ارشاد ربانی کچھ یوں ہے ''یعلمون الناس السحر'' (وہ لوگوں کو جادو سکھاتے تھے) (البقرہ)

''ومن شر النفثت فی العقد'' (اور ان عورتوں کے شر سے جو گرہوں میں پھونکتی ہیں) (الفلق)

''انما صنعوا کید سحر'' اس کی حقیقت کچھ بھی نہیں یہ تو جادو کا تماشا ہے'' (الاعراف) وما ھم بضارین بہ من احد الا باذن اللہ (البقرہ) اور وہ جادوگر کسی کو جادو کے ذریعے نقصان نہیں پہنچا سکتے سوائے اس کے کہ اللہ کا حکم ہو''

## آج کا دور اور جادو

جادو درحقیقت فریب نظر کا ایک لامتناہی جال ہے جس میں اس قدر کشش پیدا کردی گئی ہے کہ لوگ سمجھتے ہیں کہ دنیاوی کوئی بھی کام کروانے کا آسان راستہ یہی ہے اور اس بات کو پروان چڑھانے میں آج کے دور کے نام نہاد ملاؤں' پیروں' فقیروں' سفلی علم والے ہیں جن کے پاس علم تو برائے نام ہوتا ہے لیکن عوام کو بے وقوف بنانے کا فن اور ڈھنگ انہیں بخوبی آتا ہے۔ جو ماسوائے معاشرہ میں تباہی و بربادی پھیلانے، بدشگونی، بے چینی اور نفرت پھیلانے کا کام زر کے لالچ میں انجام دے رہے ہیں اور جو کوئی ان کے جال میں ایک مرتبہ پھنس جاتا ہے تو پھر اس سے نکلنے کا نام نہیں لیتا۔ زیادہ تر جاہل عامل وہ ہیں جو اس علم کے اسرار و رموز سے ذرا برابر بھی لگا نہیں کھاتے لیکن اپنی بڑائی نت نئے کارناموں کے تحت جتلاتے رہتے ہیں یا پھر بے بنیاد اور

### پھونک ماری اور جادوئی اثر ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے تہدیدی نامہ مبارک اپنے ہر کمرہ میں لگایا ہوا تھا۔ ایک رات میں سونے کیلئے لیٹی ابھی صحیح طرح سوئی بھی نہ تھی کہ مجھے محسوس ہوا لمبا سا کالا سا ایک سایہ دونوں ہاتھوں سے مجھ پر دباؤ ڈال رہا ہے جس کی وجہ سے میرا ہلنا اور بولنا ناممکن ہوگیا میں نے تصور میں ہی آیۃ الکرسی پڑھ کر منہ اس کی طرف کرکے پھونک ماری تو یہ اثر ختم ہوگیا۔ صبح اپنے شوہر سے ذکر کیا تو انہوں نے میرا مذاق اڑایا۔ جبکہ چھوٹے بیٹے نے بھی بتایا کہ رات کو میری نظر جاگتے میں کمرے سے باہر ٹی وی لاؤنج میں پڑی تو ایک لمبا کالا سایہ باہر کی طرف جارہا تھا ساتھ میں میری طرف کرکے ہاتھ ہلایا۔ بیٹی نے بھی اسی رات کا ذکر کیا کہ مجھے بھی اپنے سر اور پیروں کی طرف کوئی کھڑا محسوس ہورہا تھا جس کی وجہ سے مجھے ڈر لگ رہا تھا۔ (غ، اسلام آباد)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

جس پر جادو کیا گیا اس کیلئے عمل: اگر کسی نے جادو یا کسی اور ذریعے سے آپ پر ظلم کیا ہو یا کسی مسئلے میں بے حد زیادتی کر رہا ہو تو اس صورت میں یَاعَدَلُ اکیس دن تک روزانہ 2100 مرتبہ پڑھیں۔ اگر وہ جادوگر یا حاسد ہے تو ضرور سزا ملے گی۔

الٹے سیدھے الفاظات کے تعویذ دھاگے وغیرہ بنا کر عوام کو لوٹنے کا وطیرہ اختیار کیے ہوئے ہیں۔

اول تو جادو ایک ایسا فن ہے جو کسی بھی باعمل' پڑھے لکھے انسان اور بالخصوص امتی رسول ﷺ کو زیبا نہیں دیتا کیونکہ اس سے سب سے پہلی زد مسلمان کے ایمان پر پڑتی ہے اور وہ راہ حق سے بھٹک کر گمراہی اور ضلالت میں پڑ جاتا ہے۔ پھر یہ کہ جادو بذات خود فنا اور نقصان کا عمل ہے اس سے برائی کی توقع تو کی جاسکتی ہے کسی اچھائی کی نہیں۔ جادو صریحاً گمراہی اور ضلالت کا عمل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ایسے لوگ ضلالت اور گمراہی سے بھرپور باتیں پھیلاتے رہتے ہیں جن کا حقیقت احوال سے ذرہ برابر بھی عمل دخل نہیں ہوتا۔ اس پر مصداق یہ کہ باعمل لوگ ایسے لوگوں کی کماحقہ بازپرس نہیں کرتے اور نہ ہی ان پر گرفت کرتے ہیں جس کی وجہ سے یہ لوگ اس برائی کو بہت زیادہ پھیلانے میں کامیاب رہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس بابت قرآن مجید میں ارشاد فرمایا ہے: "یہ لوگ ایک دوسرے کو اس برائی سے نہیں روکتے جس کو وہ کرتے ہیں' یہ لوگ بہت برا کام کرتے ہیں۔" (المائدہ ۷۹)۔ آج کے جادوگر نے ہمیشہ آدمی کی کمزوری سے فائدہ اٹھایا ہے اور اس نے کچھ برا بھی نہیں کیا ہے۔ اس نے سب کچھ اپنی جان جوکھوں پر ڈال کر کیا وگرنہ اس عالم رنگ وب میں ان آدمیوں کی فہرست شیطانوں سے بڑھ کر طویل ہے۔ جنہوں نے مذہب و سیاست کی آڑ میں انسان کی فلاح و بہبود میں نہ جانے کس کس کے نام پر آدمی کی کمزوری سے فائدہ اٹھایا ہے اور اٹھا رہا ہے۔ وگرنہ حقیقی طور پر نگاہ ڈالی جائے تو انسان کی اپنی ذہنی قوت بے پایاں ہونے کے ناطے کسی کو بھی اپنی کمزوری سے فائدہ اٹھانے کی اجازت نہ دے۔ یہی وجہ ہے کہ سادہ لوح انسان جادوگروں کے جال میں پھنستے رہتے ہیں اور اپنی ساری جمع پونجی ضائع کرتے رہتے ہیں۔

## جادوگروں کے جال

جادوگر مختلف قسم کے جھوٹے سچے کارناموں اور لامتناہی سوچوں اور وہم سے کام لیتے ہیں۔ ہر انسان کی اصل کمزوری سے آگاہ ہو کر اس کے ذریعے اس کو رنگا رنگ باتوں سے نوازتے ہیں اور ایسی ایسی کہانیاں گھڑتے ہیں جن کا وجود بالکل نہیں ہوتا اچھے بھلے انسان کو وہم میں ڈالنا ان کے بائیں ہاتھ کا کمال ہوتا ہے اور وہم ایک ایسی شے ہے جس کا توڑ حکیم لقمان علیہ السلام کے پاس بھی نہیں تھا۔ اس طرح نام نہاد عامل کامل، بڑے بڑے دعویدار لوگوں کو اپنے اپنے لایعنی کمالات کے اتنے قصے بیان کرتے ہیں اور ایسے ایسے سنہری خواب دکھلاتے ہیں کہ جس سے ایک اچھا بھلا سمجھدار انسان بھی ان کے جال میں پھنس جاتا ہے اور پھر ان کے اشاروں پر ناچتا ہے اور اپنی اچھائی و بھلائی کو پس پشت ڈال کر برائی کی راہ پر چل نکلتا ہے اور بلاوجہ شکوک کے سمندروں میں غوطے کھانے شروع کر دیتا ہے۔

## جادو کی اقسام

جادو کو دو قسموں میں تقسیم کیا گیا ہے ایک قسم تخیلی ہے جس کا دارومدار شعبدہ بازی اور ہاتھ کی صفائی ہے' دوسری قسم وہ ہے جس میں فی الحقیقت مرد و زن میں جدائی ڈالنا اور لوگوں کو پریشان کرنا ہے۔ ماہرین فن جادو نے اس کو دو شاخوں میں تقسیم کیا ہے۔ ایک سحر بالمثل۔ اور دوسری سحر لمسی ان دونوں کا تعلق تسلسل خیال سے ہے۔ ایک میں مماثل خیال پائے جاتے ہیں اور دوسری میں مربوط و متصل خیالات۔ پہلی قسم کا تعلق سحر بالمثل ہے اور دوسری کا تعلق سحر لمس سے ہے۔ سحر بالمثل میں عملی اقدام اور نتیجے میں مماثلت پائی جاتی ہے کہ جیسا کہ ایک عام کہاوت مشہور ہے۔ کالی اینٹیں کالے روڑ، اللہ میاں مینہ برسا زور و زور یہ ایک سحر بالمثل کی عملی شکل ہے اور اس قسم میں کسی بھی شے کے مماثل سے ہی جادو ٹونے کا سہارا لیا جاتا ہے۔ جیسے کسی کو ذہنی تکلیف پہنچانے کیلئے جادو ٹونے میں سوئیاں سی چبھ رہی ہیں وغیرہ وغیرہ اور اس سلسلے میں پتلے اور گڈے وغیرہ استعمال کیے جاتے ہیں جو جادو کے شکار کے ہم شکل اور ہم مثل ہوتے ہیں اور اس ضمن میں بدستور عام ہے جس سے عام جادو میں کام لیا جاتا ہے۔ اس طرح بعض معاملات میں مختلف جانوروں کی بھینٹ بھی لی جاتی ہے غرضیکہ طرح طرح کے ایسے طریقوں سے کام لیا جاتا ہے جس میں باہمی مماثلت کارگر ہوتی ہے جبکہ دوسرے طریقے میں عموماً ہپناٹزم جیسا طریقہ کار استعمال کیا جاتا ہے اور ہاتھوں کے لمس اور باتوں سے دوسرے کو کسی وہم میں شدید حد تک ملوث کر دیا جاتا ہے جس سے چھٹکارا پانا اس کیلئے ناممکن ہو جاتا ہے یا پھر انسان کے کپڑوں، یا کسی اعضاء یا مردوں کی راکھ وغیرہ جس کو عرف عام میں مسان کہا جاتا ہے اس سے کام لیا جاتا ہے۔

## جادو اور حضور نبی کریم ﷺ

اکثر ہمارے ہاں یہ کہاوت مشہور ہے کہ جب خدا کے رسول ﷺ جادو سے (معاذ اللہ) نہیں بچ سکے تو ہم کس شمار میں ہیں۔ اس طرح دلی طور پر جادو کو اپنے اوپر محیط کر لیا جاتا ہے اور بلاوجہ ہر بات کو جادو سے تعبیر کر دیا جاتا ہے، لیکن کوئی بھی اس بات کا ادراک نہیں کرتا کہ اس معاملہ میں حقیقت احوال کیا ہے، اور یہ کہ اس کا سیاق و سباق کیا ہے، سیاق و سباق یہ ہے کہ عرب معاشرہ میں اسلام سے پیشتر جادو اس قدر ترقی کر چکا تھا اور لوگوں کے روزمرہ کے معمولات میں رچ بس چکا تھا کہ حضور سرور کائنات ﷺ کی آمد و بعثت اور معجزات نے جادوگروں کی جادوگری کو مات کرنا شروع کر دیا تھا اور ان کے جھوٹ کا پول اور ان کی قدر افزائی میں روز افزوں کی ہوتی جارہی تھی، چونکہ حضور نبی کریم ﷺ کی بعثت سے قبل یہودیوں کا فن جادوگری میں طوطی بولتا تھا اور وہ جو کہتے لوگ بلا چون و چرا ان کی بات کو حق تسلیم کرتے تھے' ایسے میں اسلام ایک حقیقت بن کر ابھرا اور اس کی وجہ سے ان یہودیوں کا کاروبار حیات بے حد متاثر ہوا۔ اور پورے معاشرہ میں مسلمان دن بدن پھیلنے اور پھلنے پھولنے لگے۔ جس سے ان کو بے حد ذہنی صدمہ پہنچا، انہوں نے حضور سرور کائنات ﷺ کے معجزات اعمال کو جادوگری سے موسوم کرنا شروع کر دیا تاکہ لوگ (معاذ اللہ) آپ ﷺ سے بدظن ہو جائیں اور آپ ﷺ کی تعلیمات نہ پھیلنے پائیں اور اس طرح تبلیغ اسلام کا کام رک جائے۔ ایسے میں اللہ کا حکم آزمائش آن پہنچا جس پر آپ ﷺ نے سر تسلیم خم کر دیا اور یہودیوں کو آپ ﷺ پر جادو کرنے کا موقع مل گیا اور اس طرح آپ ﷺ کسی حد تک بیمار ہوگئے، بروایت حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا (از بخاری و مسلم) بنو زریق کے نامی گرامی جادوگر لبید بن اعصم نے آپ ﷺ پر جادو کر دیا، آپ ﷺ کو یوں محسوس ہوتا کہ آپ ﷺ کچھ کر رہے ہیں حالانکہ ایسی کوئی بات نہ ہوتی۔ ایک دن آپ ﷺ نے اپنے رب سے کئی مرتبہ دعا مانگی۔ پھر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے

## سورۂ یونس سے شوگر کا علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے ایک عزیز ہیں انہیں شوگر تھی' وہ میانوالی میں رہتے ہیں۔ ایک مرتبہ وہ میانوالی سے آئے تو میں نے پوچھا کہ آپ کو تو شوگر کا مرض تھا؟ تو انہوں نے کہا کہ تھی مگر اب ٹھیک ہو گیا ہوں۔ میں نے پوچھا: کیسے؟ انہوں نے بتایا کہ ایک حافظ صاحب ہیں انہوں نے بتایا کہ صبح سویرے سورۂ یونس ایک بار اول و آخر تین بار درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے مسلسل چالیس روز تک پئیں تو شوگر کا مرض ٹھیک ہو جاتا ہے۔ بقول اس عزیز کے تقریباً بیس یا پچیس دنوں میں شوگر کا مرض ختم ہو گیا' اب وہ کھانے پینے میں بھی پرہیز نہیں کرتا اور اس کی تمام ادویات چھوٹ چکی ہیں۔ میرے اس عزیز کا نام محمد اقبال ہے۔ میرا نام شائع مت کیجئے گا۔ (پوشیدہ)





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

فرمایا: اے عائشہ! کیا تم جانتی ہوں کہ میں نے اللہ سے جس معاملے میں دعا مانگی ہے، اس نے میری دعا کو قبول کرلیا ہے، میرے پاس دو آدمی (فرشتے) آئے ہیں ایک میرے سرہانے بیٹھا اور دوسرا میری پائنتی اور انہوں نے آپس میں گفتگو کرتے ہوئے یہ کہا کہ ان پر جادو کیا گیا ہے، پائنتی والے کے اصرار پر سرہانے والے نے کہا کہ ان پر لبید بن اعصم نے جادو کیا ہے، تاکہ تبلیغ اسلام کا عمل رک جائے۔

اس نے پھر استفسار کیا کہ "کس چیز میں؟"۔ دوسرے نے کہا کنگھی کے بالوں اور کھجور کے کھوکھلے شگوفے میں۔ اس نے کہا کہ یہ کہاں ہیں۔ دوسرے نے جواب دیا کہ ذی اروان کے کنوئیں میں۔ آپ ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور دوسرے اصحاب کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو لے کر اس کنوئیں کے پاس گئے اور اس کو دیکھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے عائشہ! اس کنوئیں کا پانی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس میں مہندی کا آمیزہ ہو، اس کے کھجور کے درخت ایسا لگتا تھا گویا شیطانوں کے سر ہوں۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے کہا: آپ ﷺ نے اس کو (بال اور کھجور کے شگوفے کو جس میں جادو کیا گیا تھا) کیوں نہیں جلا ڈالا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: نہیں! مجھے تو اللہ تعالیٰ نے شفا دے دی میں نے مناسب نہیں سمجھا کہ لوگوں کو فتنوں میں مبتلا کردوں اس لئے اس کو دفن کروا دیا۔ بعض روایات کے مطابق آپ ﷺ اس جادوگر کے پاس گئے اور پوچھا کیا تم نے مجھ پر جادو کیا تھا۔ تو اس نے ہاں میں جواب دیا۔ اس پر آپ ﷺ نے فرمایا: اگر میں تم میں سے کسی پر جادو کروں تو کیا تم کروالو گے۔ اس نے کہا جو ایسا کرے گا ہم اس کا کیا ہوا جادو واپس اسی پر پلٹ دیں گے۔ اس پر آپ ﷺ نے فرمایا: تمہاری نگاہ میں جادوگر، شعبدے باز یا مردان غیب میں سے ہوں لیکن میں نے ایسا کچھ نہیں کیا جس سے تمہارا جادو تم پر واپس پلٹ جائے اور تمہیں نقصان بھی پہنچے حالانکہ تم نے میرے اوپر جادو کے ذریعے مجھے نقصان پہنچایا لیکن میری طرف سے کوئی بھی ایسا کام نہیں ہوا۔ اب بھی تم مجھے پیغمبر حق نہ مانو تو تمہاری مرضی ہے اور آپ ﷺ واپس تشریف لے آئے۔

اگر بنظر غائر اس واقعہ پر نگاہ ڈالی جائے تو یہ حقیقت بین طور پر سامنے آتی ہے کہ رضائے الٰہی کے تحت حضور سرور دو کائنات ﷺ کو راہ حق سے باز رکھنے کیلئے یہ جرم لبید بن اعصم سے سرزرد ہوا۔ وگرنہ دنیا کی کوئی طاقت اللہ کے پیارے رسول ﷺ اور محبوب پر کسی بھی طرح کا جادو ٹونہ، ٹوٹکا نہیں آزما سکتی ہے اور نہ ہی سرے سے کائنات میں پیدا ہوئی ہے کیونکہ یہ ایک ایسا نام کائنات میں ہے جس کے طفیل سے پیغمبرون اور نبیوں کی توبہ نہ صرف قبول ہوئی ہے بلکہ جس سے کائنات کے ہر مرض میں شفائے کاملہ ملتی ہے اور جادو ٹونے اپنی حقیقت احوال کھو دیتے ہیں، آسیب اور جنات بھاگ جاتے ہیں، شیطان ابلیس جس سے پناہ مانگتا ہے اور گمراہی و ضلالت اپنے ہی سمندر میں غرق ہو کر معدوم ہو جاتی ہے۔

## جادو کی حقیقت

جادو کی ماہیت پر اگر غور کیا جائے تو پتا چلے گا کہ اس میں بین خرابی پائی جاتی ہے جہاں یہ سمجھنا غلط ہے کہ ہم شکل، ہم رنگ اور مشابہ اشیاء یکساں ماہیت رکھتی ہیں وہاں یہ خیال بھی درست نہیں ہے کہ جو اشیاء کبھی متصل نفیس الگ ہونے کے بعد باہمی رشتہ قائم رکھتی ہیں، جادو اور قلوب کی تسخیر و تالیف کا اسلوب ایک ہی ہے کوئی جادو سے دل موہ لیتا ہے اور کام نکالتا ہے، اور کوئی پیار سے اسی بناء پر جادو کا نہایت اہم شعبہ اصول تالیف پر قائم ہے، بعض کے نزدیک یہ محض تخیل ہے اور اس میں کوئی حقیقت موجود نہیں اور ان کا استدلال قرآن پاک کی سورۃ طٰہٰ آیت 66 سے ہے: یکایک ان کی رسیاں اور ان کی لاٹھیاں ان کے جادو کے زور سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دوڑتی ہوئی محسوس ہونے لگیں"۔ اور کچھ لوگ اس کو حقیقت احوال جانتے ہیں۔

### اقسام جادو حضرت امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کی نظر میں

1۔ سات ستاروں کی پوجا کا علم السحر (جدید دور میں اسے علم البروج قرار دیا گیا ہے)۔ 2۔ اصحاب وادہام اور نفوس قویہ کا سحر (جسے کالا جادو جیسے کہا جاتا ہے)۔ 3۔ گھٹیا ارواح اور شیطان و جنات کے ذریعہ سحر (سفلی اعمال والا جادو)۔ 4۔ شعبدہ بازی اور برق رفتاری سے آنکھوں کو مسخر کرنا (ہپناٹزم)۔ 5۔ عجائب الاشیاء سے سحر (نظر بندی وغیرہ) 6۔ ادویاتی جادو (ادویات کے ذریعے انسانوں کو زہر وغیرہ دینا یا مسان ڈالنا)۔ 7۔ چغل خوری اور نفرت بھرا سحر (حسد اور نظر بد) 8۔ مختلف دعوؤں والا سحر (مختلف جنات، دیو، پری، بھوت وغیرہ کو قابو کرکے کام لینا)۔ شیطان کے لشکر اور دل میں داخل ہونے کے چور دروازے۔ شیطان کے لشکر جن سے وہ قلب میں بنی آدم پر حملہ آور ہوتا ہے۔ حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ شیطان کے پانچ لڑکے پانچ مختلف بڑے بڑے کاموں پر مامور ہیں۔ ان لڑکوں کے نام یہ ہیں: ثبر، اعور، داسم، زلنبور۔ 1۔ ثبر: اس خدمت پر مامور ہے کہ لوگوں کو جاہلیت کے کاموں کی ترغیب دے، مصیبت میں مبتلا لوگوں کو گریبان چاک کرنے منہ پر چانٹے مارنے نوحہ کرنے کی ترغیب دیتا ہے۔ 2۔ اعور: زنا پر مامور ہے لوگوں کو زنا کی ترغیب دے کر زنا میں مبتلا کرتا ہے۔ 3۔ داسم: اس کام پر مامور ہے کہ وہ گھر والوں میں پھوٹ ڈلوا کر ایک کو دوسرے کا دشمن بنا دے۔ 4۔ مبسوط: لوگوں کو جھوٹ بولنے پر اکساتا ہے۔ 5۔ زلنبور: بازار پر مامور ہے، ناپ تول میں کمی اور دوسری برائیوں میں لوگوں کو مبتلا کرتا ہے، ان کے علاوہ ایک شیطان نماز پر مسلط ہے جس کا نام خنزب ہے اور ایک شیطان وضو پر مسلط ہے اس کا نام ولہان ہے۔

## بے لگام جادو کے چند اسباب

آج کے دور میں جادو اور جنات جس قدر پھیل چکے ہیں کہ محتاج بیان نہیں، آپ کو ہر گلی، ہر محلے میں کوئی نہ ایسا ضرور مل جائے گا جو اس مکروہ دھندہ میں شامل ہے اور ناسور کی طرح ہماری جڑوں کو کھوکھلا کر رہا ہے۔ کبھی آپ نے سوچا کہ پہلے دور میں جادو کا عروج اتنا کیوں نہیں تھا اور آج یہ کیوں بے لگام ہو چکے ہیں۔ آیئے اس کے چند اہم اسباب کو پڑھیں۔

## دل میں داخل ہونے کے شیطان کے چور دروازے

شیطان کے لشکر چونکہ 24 گھنٹے انسان کو گمراہ اور اغوا کرنے کی تاک میں لگے رہتے ہیں اس سے شیاطین کی مدافعت سے ایک آن غفلت بھی انتہائی مضر ہے پھر چونکہ شیطان کا حملہ انسان پر ظاہری دشمن کی طرح کھلم کھلا نہیں ہوتا اس لئے سب سے پہلے ان دروازوں اور راستوں کو تاخت و تاراج کر دیتا ہے یوں تو انسان کے دل میں گھسنے کیلئے شیطان کے واسطے بہت سے راستے ہیں پھر بھی ان میں چند اہم راستوں کا ذکر حسب ذیل ہے۔

## حسد و حرص

حسد اور حرص میں انسان اندھا اور بہرا ہو جاتا ہے شیطان جب ان دونوں میں کسی ایک یا دونوں کا احساس کسی قلب میں پاتا ہے تو اسے دل کو تباہ کرنے کیلئے موقع مل جاتا ہے اور وہ انسان کے دل کو گناہوں کے میدان میں گیند کی طرح لڑھکاتا پھرتا ہے، روایت ہے کہ جس وقت حضرت نوح علیہ السلام کشتی میں سوار ہوئے تو شیطان بھی موجود تھا۔ حضرت نوح علیہ السلام نے فرمایا تو یہاں کیوں آیا؟ شیطان نے جواب دیا اس واسطے کہ یہ لوگ دل سے تو میرے ہمنوار ہیں اور ظاہر میں آپ کا کلمہ پڑھیں۔ حضرت نوح علیہ السلام نے فرمایا نکل مردود کہیں کے۔ شیطان نے کہا کہ دنیا میں لوگ پانچ باتوں سے ہلاک ہوئے ہیں تین باتیں آپ کو بتائے دیتا ہوں فوراً وحی آئی کہ شیطان سے دو





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

زکام سے نجات: قسط کو سونگھنا زکام کیلئے مفید ہے اس کیلئے مرزنجوش کو سونگھنے سے زکام ٹھیک ہوجاتا ہے اگر زکام کی صورت میں چند دن زیتون کا تیل کھانے اور جسم کی مالش میں استعمال کیا جائے تو مکمل آرام آجاتا ہے۔

باتیں پوچھ لو باقی تین باتیں آپ سے غیر متعلق ہیں۔ شیطان نے کہا ان میں سے ایک تو حسد ہے، حسد کی وجہ سے میں بارگاہ الٰہی سے مردود و ملعون ہوا، دوسری چیز حرص ہے۔ اگر (حضرت) آدم (علیہ السلام) جنت میں ہمیشہ رہنے کی حرص نہ کرتے تو ان کو جنت سے نہ نکالا جاتا۔

## غضب وشہوت

یہ دونوں چیزیں بھی قلب بنی آدم علیہ السلام سے شیطان اور جنات کے داخلے کے اہم دروازے ہیں غضب اور غصہ کی وجہ سے انسان کی عقل کمزور ہوجاتی ہے شیطان غصہ کرنے والے آدمی سے اس طرح کھیلنے لگتا ہے جس طرح بچے گیند سے کھیلا کرتے ہیں، شیطان نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بارگاہ الٰہی میں توبہ کیلئے سفارش کرائی تھی توبہ کی مقبولیت حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ پر موقوف رکھی گئی۔ شیطان نے غضب ناک ہوکر جواب دیا تھا جب میں نے زندہ آدم کو سجدہ نہیں کیا تھا تو مردہ کو تو کیا کروں گا۔ شیطان نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے اس موقع پر کہا تھا کہ جب انسان غصہ ہوتا ہے میں اس کے جسم میں خون کی طرح دوڑا دوڑا پھرتا ہوں۔

## سامان زیب وزینت

اگر شیطان کسی انسان کے دل میں مکان، لباس اور گھر کے ساز و سامان کی محبت دیکھتا ہے تو وہ انسان کے دل میں ان چیزوں کی محبت کے انڈے دے دیتا ہے، ان انڈوں سے جب بچے نکل آتے ہیں تو مکان کی تعمیر کرنے مکان کی آرائش کی دھن میں لگ جاتا ہے یہاں تک کہ اس حالت میں اسے موت آکر پکڑ لیتی ہے۔ مزید سے مزید کی خواہش جادو کی طرف مائل کرتی ہے۔

## شیطان کا دل پر تسلط اور اس کا دفعیہ

**وسوسہ اور الہام کا فرق:** انسان کے نیک یا بداعمال کی صدور کی نوعیت یہ ہے کہ سب سے پہلے اس کے دل میں ایک خیال پیدا ہوتا ہے، خیال کے بعد اس کام کی رغبت پیدا ہوتی ہے، رغبت عزم اور نیت کو حرکت میں لاتی ہے، آخر میں نیت اعضاء کو حرکت میں لاکر اس فعل کا واقع عمل میں لے آتی ہے، پھر جس طرح اعمال خیر و شر کی نوعیت مختلف ہیں اسی طرح انسان کے دل میں کسی کام کا خیال جو اولاً پیدا ہوتا ہے وہ بھی اپنی نوعیت کے اعتبار سے مختلف ہے، اگر وہ خیال کسی اچھے کام کا ہے تو اسے اصطلاح شرع میں اس کا نام الہام ہے اور اگر وہ خیال برے کام سے متعلق ہے تو اس کو وسوسہ کہا جاتا ہے۔

## الہام یا وسوسہ کا باعث کیا ہے

انسان کے دل میں شروع شروع میں جو خطرات یا خیالات پیدا ہوتے ہیں ان کے محرک قدرت نے جدا جدا پیدا کئے ہیں۔ حدیث شریف میں ہے دل میں ہر قسم کے وسوسے پیدا ہوتے ہیں فرشتوں کی طرف سے بھی اور شیطان کی طرف سے بھی۔ فرشتے کے وسوسہ سے خیر کی ترغیب ہوتی ہے اور شیطان کے وسوسہ سے برائی کی پس جس وقت شیطانی وسوسہ محسوس ہو تو **اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم** پڑھنا چاہئے۔ چونکہ دونوں قوتیں مساوی حیثیت سے قلب انسانی پر اثر انداز رہتی ہیں اس لئے اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ انسان قدرتی طور پر اسی کھینچا تانی میں مبتلا ہے، حدیث شریف میں اسی کھینچا تانی کی طرف اشارہ ہے ''مومن کا دل اللہ تعالیٰ کی (قدرت کی) انگلیوں میں سے دو انگلیوں کے درمیان رہتا ہے''۔

## وسوسہ دور کرنے کا طریقہ

ظاہر ہے کہ دل میں شیطانی وسوسہ ہر وقت آتا ہے جب اس وسوسہ کے سوا دل میں کوئی دوسری بات نہ ہو کیونکہ جب ایک بات کا گزر دل میں ہوتا ہے تو اس سے پہلے کی بات دل سے نکل جایا کرتی ہے، اس لئے شیطانی وسوسہ دور کرنے کی ایک تدبیر یہ ہے کہ جب کسی شخص کے دل میں کسی بری بات کا گزر ہو تو وہ دل کو کسی دوسری بات کی طرف متوجہ کرے یہ ترکیب اگرچہ دفعیہ وسوسہ کیلئے سہل ہے مگر پھر بھی یہ اندیشہ ہے کہ اس دوسری بات کا بھی وہی انجام نہ ہو جو پہلی بات کا ہوا ہے۔ اس لئے یہ صورت دفعیہ وسوسہ کیلئے سو فیصد کامیاب نہیں البتہ ذکر الٰہی ایک ایسی چیز ہے کہ اس کے ہوتے ہوئے شیطان کی مجال نہیں کہ دل کے قریب قدم رکھ سکے، خدا تعالیٰ نے بھی دفعیہ وسوسہ کی یہی تدبیر بتلائی ہے۔

''خدا سے ڈرنے والے لوگوں کو اگر شیطان مس کرلیتا ہے تو وہ خدا کا ذکر کرتے ہی صاحب بصیرت بن جاتے ہیں حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ نے ''من شرالوسواس الخناس'' کی تفسیر میں لکھا ہے کہ شیطان انسان کے دل پر چاروں طرف سے چھایا رہتا ہے، جب قلب ذکر الٰہی کرتا ہے تو سکڑ کر دبک جاتا ہے ذکر اللہ اور وسوسہ میں دن یا رات یا روشنی اور اندھیرے کا سا تضاد ہے۔ ذکر الٰہی کے سامنے شیطان ٹک نہیں سکتا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے روایت کی ہے کہ حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے'' شیطان اپنی سونڈ انسان کے دل پر رکھے ہوئے ہے، پس اگر وہ خدا کا ذکر کرتا ہے تو ہٹ جاتا ہے اور اگر خدا کو بھول جاتا ہے تو دل کو نگل لیتا ہے''۔ حدیث میں ہے کہ حضرت عمر بن العاص نے حضور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ شیطان نماز اور قراءت قرآن میں وسوسہ ڈالتا ہے۔ مجھ میں اور میری نماز میں حائل ہوجاتا ہے تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس شیطان کو خنزب کہتے ہیں جب وہ تجھ کو معلوم ہو تو **اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم** پڑھ اور اپنی بائیں طرف تین دفعہ تھوک دے) حضرت عمر بن العاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمودہ ہدایات پر عمل کیا وہ بات جاتی رہی۔ اسی طرح دوسری حدیث میں وارد ہے: ''وضو میں بہکانے والا ایک شیطان ہے، اس کا نام ولہان ہے، اس سے خدا تعالیٰ کی پناہ چاہو''۔ حدیث شریف میں یہ بھی آیا ہے: ''ایماندار اپنے شیطان کو ایسا لاغر کردیتا ہے جیسے تم میں سے کوئی شخص اپنے اونٹ کو دبلا کردیتا ہے۔ قیس بن حجاج فرماتے ہیں کہ میرا شیطان مجھ سے کہنے لگا کہ میں تمہارے پاس اونٹ کی طرح توانا آیا تھا۔ اب دبلا ہوتے ہوتے چڑیا ہوگیا ہوں۔ میں نے پوچھا کس طرح؟ جواب دیا کہ تم ذکر اللہ سے مجھے ہر دم گھلاتے رہتے ہو۔

## شیطان کے دفعیہ کی تدبیر کیا ہے

شیطان کے شر سے دل کو بچانے کی ترکیب یہی ہے کہ دل میں شیطان کے داخلہ کے تمام دروازے بند کردیئے

## جگر کی بیماریوں کا آزمودہ علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک جگہ بیٹھا تھا کہ ایک جاننے والے نے پرنٹ شدہ ایک عمل دیا جو کہ جگر اور معدہ کی بیماریوں کیلئے ہے۔ میں وہی عمل آپ کو بھیج رہا ہوں تاکہ یہ عمل عبقری میں شائع ہوکر لاکھوں کیلئے بیماریوں سے نجات کا ذریعہ بنے۔ عمل درج ہے: حدیث شریف میں آتا ہے کہ اپنا علاج قرآن سے کرو' میں خود جگر کی بیماری میں مبتلا رہا اور شیخ زید ہسپتال لاہور میں میرا علاج ہوتا رہا کسی نے مجھے یہ آیت بتائی' ادویات کے ساتھ ساتھ میں نے درج ذیل آیت پڑھنا شروع کی۔ اللہ پاک نے مجھے چند دن میں صحت یاب کردیا۔ میرا ذاتی مجرب عمل ہے۔ آپ بھی کریں انشاء اللہ بندہ کو تاعمر دعائیں دیں گے۔

تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلٰلِ وَ الْاِكْرَامِ ﴿الرحمٰن ۷۸﴾۔ اس آیت کو 21 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیں۔ انشاء اللہ بیماری دور ہوجائے گی۔

### معدہ کی تمام بیماریوں کا علاج

سورۂ قدر 11 مرتبہ پڑھ کر خود پر دم کریں اور دم کیا ہوا پانی مریض خود پیئے۔ یا کوئی اور دم کرکے مریض کو دے۔ سات دن تک یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ معدہ کی تمام شکایات دور ہوجائیں گی۔ (ق،ش۔راولپنڈی)





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

جائیں اور دل کو تمام مذموم صفات سے صاف کرلیا جائے۔

اتنا جاننا ضروری ہے کہ دل جب تمام مذموم صفات سے پاک صاف ہوجائے گا تو پھر شیطان دل میں جم کر نہیں بیٹھ سکے گا۔ چونکہ اللہ کا ذکر شیطان کو قریب آنے سے روکتا ہے اس لیے شیطان ہیرا پھیری کرتا ہی نظر آئے گا۔ اخلاق ذمیمہ کے دفعیہ کے بغیر اللہ کے ذکر سے شیطان دفع تو ضرور ہوجاتا ہے مگر اللہ کا ذکر دل میں اسی وقت جاگزیں ہوجاتا ہے جب تقویٰ اور صفائی قلب سے آئینہ قلب کو صاف کرلیا جائے۔ اگر ایسا نہ ہو تو ذکر الٰہی بھی از قبیل خطرات ہوتا ہے چونکہ اس کو دل پر پورا قابو نہیں ہوتا۔ اسی لیے وہ شیطان کو بھی دفع نہیں کرسکتا۔

ذکر الٰہی کو دافع شیطان صرف اہل تقویٰ کیلئے فرمایا ہے جس دل میں غذائے شیطانی و (صفات ذمیمہ) موجود نہ ہوگی‘ وہاں شیطان ذکر الٰہی سے ہٹ جائے گا اور اگر دل پر شہوت کا غلبہ ہوگا تو ذکر الٰہی دل کے چاروں طرف پھیل کر رہ جائے گا قعر قلب پر اثر انداز ہوکر دفعیہ شیطان کیلئے مؤثر ثابت نہ ہوگا۔ بہرحال جہاں شیطان کا دفعیہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ یا اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ سے ہوجاتا ہے وہاں اور بھی دعائیں اس بارے میں منقول ہیں۔ حضرت محمد بن واسع ہر روز بعد نماز فجر یہ دعا پڑھا کرتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ سَلَّطْتَ عَلَيْنَا بَصِيْرًا يَّصِيْرُ بِنَا وَيَرَانَا هُوَ وَقَبِيْلُهُ مِنْ حَيْثُ لَانَرَاهُمْ اَللّٰهُمَّ فَاٰيِسْهُ مِنَّا كَمَا اٰيَسْتَهُ مِنْ رَّحْمَتِكَ وَقَنِّطْهُ مِنَّا كَمَا قَنَّطْتَهُ مِنْ عَفْوِكَ وَبَاعِدْ بَيْنَنَا كَمَا بَاعَدْتَ بَيْنَهُ وَبَيْنَ رَحْمَتِكَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

محمد بن واسع فرماتے ہیں کہ ایک روز شیطان مجھے مسجد کے راستہ میں ملا اس نے کہا تم مجھے پہچانتے ہو؟ میں کون ہوں؟ میں نے کہا تو کون ہے تو اس نے جواب دیا میں ابلیس ہوں۔ میں تم سے یہ کہنے آیا ہوں کہ تم اس دعا کو کسی اور کو نہ بتانا میں تم سے وعدہ کرتا ہوں کہ کبھی تم سے مزاحم نہ ہوں گا۔ میں نے کہا میں کسی شخص کو اس دعا کے پڑھنے سے منع نہ کروں گا۔ جو تجھ سے ہوسکے کرلے۔ (امام مالک)

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بن لیلےٰ فرماتے ہیں کہ ایک شیطان حضور سرور دو عالم ﷺ کے سامنے نماز کی حالت میں آگ کی مشعل لے کر کھڑا ہوتا تھا اور قرات و استغفار سے نہ جاتا تھا۔ آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے اور عرض کیا آپ ﷺ یہ دعا پڑھیں۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَلَا فَاجِرٌ مِّنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَاَ فِي الْاَرْضِ وَيَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ طَوَارِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَارَحْمٰنُ۔

حضور انور ﷺ نے اس دعا کو پڑھا اس مردود کی شمع گل ہوگئی اور اوندھے منہ گر پڑا۔

## شیطان کے مورچے

حضرت شیخ امام تقی الدین حنبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں شیطان مومنوں کو گمراہ کرنے کیلئے 7 مورچوں پر بیٹھتا ہے۔ پہلا مورچہ کفر کا ہے‘ پس اگر مومن کفر سے محفوظ رہا تو وہ بدعت کے مورچہ پر آکر بیٹھ جاتا ہے‘ پھر کبائر کے مورچہ پر بیٹھتا ہے پھر صغائر کے مورچہ پر آتا ہے۔ پس اگر مومن پر ان مورچوں سے شیطان ناکام رہتا ہے تو وہ مباحات کا مورچہ سنبھالتا ہے اور مومن کو اطاعت الٰہی سے باز رکھنے کی کوشش کرتا ہے اگر اس مورچہ پر بھی ناکامی رہتی ہے تو مومن کو غیر افضل اعمال کی ترغیب دیتا ہے اس مورچہ پر اگر اسے کامیابی حاصل نہیں ہوتی تو وہ سب سے آخری مورچہ سنبھالتا ہے اور وہ ہے بدکار دشمنوں کو ایذا رسانی پر لگا دیتا ہے۔

## شیطان کا کان میں پیشاب کرنا

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کے سامنے ایک ایسے شخص کا ذکر آیا جو طلوع آفتاب کے وقت خواب سے بیدار ہوا تھا تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: اس شخص کے کان میں شیطان نے پیشاب کردیا تھا۔

## شیطان انسان کے ساتھ کھانا کھاتا ہے

(سنن ابوداؤد ونسائی میں ہے) حضور نبی اکرم ﷺ کے سامنے ایک شخص کھانا کھا رہا تھا۔ بسم اللہ پڑھنا بھول گیا تھا‘ آخری لقمہ کھاتے وقت اس نے بسم اللہ اولہ وآخرہ کہا۔ حضور نبی کریم ﷺ مسکرا دیے اور فرمایا کہ شیطان بھی برابر اس کے ساتھ کھانا کھا رہا تھا۔ جب اس نے بسم اللہ پڑھی تو شیطان نے قے کردی۔ خود سوچیں جس شخص کے ساتھ شیطان کھانا کھائے اور خبیث جنات شامل ہوں وہ کھانا شفاء بنے گا یا بیماری؟

## شیطان کی ایک چال

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ شیطان تمہارے پاس آکر پوچھتا ہے اس چیز کو کس نے پیدا کیا اس چیز کو کس نے پیدا کیا یہاں تک وہ یہ بھی پوچھ بیٹھتا ہے تیرے خدا کو کس نے پیدا کیا اگر ایسا موقع ہو تو اللہ سے پناہ مانگنی چاہیے۔

دوسری روایت بخاری و مسلم میں ہے کہ سورۃ اخلاص پڑھ کر اور تین دفعہ بائیں تھتکار کر اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ پڑھنا چاہیے۔

## کن کن مواقع پر شیطان سے پناہ مانگنی چاہیے

قرات قرآن کے وقت۔ جس وقت مسلسل وسوسے آرہے ہوں۔ غصہ کے وقت۔ پیشاب یا پاخانہ کے وقت۔

## شیطان ہمبستری میں بھی شریک

حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ جب تم اپنی بیوی کے پاس جانے کا ارادہ کرو تو بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ جَنِّبْنَا الشَّیْطَانَ وَجَنِّبِ الشَّیْطَانَ مَا رَزَقْتَنَا پڑھ لیا کرو۔ اگر اللہ تعالیٰ کو بچہ پیدا کرنا منظور ہوگا تو اس کو شیطان کبھی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## شیطان دل میں کیونکر وساوس ڈالتا ہے

کسی شخص نے اللہ سے دعا کی کہ شیطان کو دل میں وسوسہ ڈالتے دیکھنا چاہتا ہوں‘ اپنی رحمت سے دکھلا دے۔ تو اللہ تعالیٰ نے اسے نیم بیداری کی حالت میں ایک جسم شفاف بلور جیسا دکھایا۔ شیطان مینڈک کی شکل میں اس کے بائیں کندھے پر بیٹھا ہوا تھا اور اس نے اپنی لمبی سونڈ دل میں داخل کررکھی تھی اور اس کی یہ حالت تھی کہ جب وہ اللہ کا ذکر کرتا تھا شیطان بھاگ جاتا تھا۔

## وساوس دل میں آتے ہی استغفار

بنی آدم کے دل پر شیطان کی طرف سے بھی القا ہوتا ہے۔ اور فرشتے کی طرف سے بھی پس اگر وسوسہ حق کی تکذیب یا شر سے متعلق ہو تو اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھنا چاہیے اور اگر وسوسہ فرشتے کی طرف سے حق کی اطاعت نیکی کے متعلق ہو تو خدا کا شکر ادا کرنا چاہیے۔

## شیطان کن لوگوں سے خوش

حمدون القصار کہتے ہیں کہ جب تمام شیاطین ایک جگہ جمع ہوتے ہیں تو وہ آپس میں باتیں کرکر کے تین باتوں سے بہت خوش ہوتے ہیں۔ 1۔ اس مسلمان سے جس نے کسی مسلمان کو قتل کردیا ہو۔ 2۔ جس شخص کا خاتمہ کفر پر ہوا ہو۔ 3۔ اس دل سے جسے فقر و افلاس کا خوف لاحق ہو۔

## سوتے وقت شیطان سے بچنے کی ہدایت

سوتے وقت گھر کا دروازہ بند کردیا کرو‘ پانی کے برتنوں کو ڈھک دیا کرو‘ چراغ گل کردیا کرو۔

## شیطان اذان کی آواز سن کر بھاگ جاتا ہے

حضور سرور دو عالم ﷺ نے فرمایا ہے کہ اذان کی آواز سن کر شیطان پیٹھ پھیر کر بھاگ جاتا ہے اس



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

کے گوز نکلتے رہتے ہیں اذان کے بعد پھر واپس آجاتا ہے پھر جب اقامت کہی جاتی ہے بھاگ جاتا ہے اقامت کے بعد واپس آجاتا ہے اور نمازیوں کے دل میں طرح طرح کی باتیں ڈالتا ہے یہاں تک کہ نماز پڑھنے والا بھول جاتا ہے کہ اس نے کتنی رکعت نماز پڑھی اور کیا پڑھا۔ اذان کی آواز سن کر شیطان کے بھاگنے کا سبب یہ ہے کہ وہ اس بات سے بچنا چاہتا ہے کہ اذان کی آواز سن کر قیامت کے دن گواہی نہ دینے پڑے۔ حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ قیامت کے دن جن انسان اور زمین کے ہر وہ چیز جو اذان کی آواز سنے گی گواہی دے گی۔

قارئین! شیطان نے آج ہمارے گھروں میں اودھم مچا رکھا ہے اس کا ایک بہت بڑا سبب اذان کا احترام نہ کرنا ہے۔ اذان ہو رہی ہوتی ہے ہم اپنے ٹی وی کی آواز بند نہیں کرتے' اذان ہو رہی ہوتی ہے ہم اپنی باتوں میں مشغول رہتے ہیں۔ ذرا غور فرمائیں کہ جس آواز کو سن کر شیطان بھاگ جاتا ہے' اسی مبارک آواز کی بے قدری کے ساتھ ساتھ ہماری پریشانیوں' مصیبتوں میں بھی دن بدن اضافہ ہو رہا ہے اور اصل علاج کے بجائے نام نہاد عاملین اور بابوں کے پیچھے بھاگ رہے ہیں۔

## بیماری اور دکھ گناہ کی وجہ سے آتے ہیں

انسان کو اکثر جو تکلیف پہنچتی ہے وہ انسان کے اپنے کیے ہوئے گناہوں کی وجہ سے ہی پہنچتی ہے لیکن وہ تکلیف انسان کو وارننگ ہوتی ہیں تاکہ انسان گناہوں کو ترک کر کے راہ راست پر آجائے۔ اس کے متعلق حدیث شریف ہے کہ ''حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بیشک نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ کسی بندے کو تھوڑی ایذا نہیں پہنچتی یا اس سے کم یا اس سے زیادہ مگر گناہ کی وجہ سے پہنچتی ہے اور وہ گناہ جو اللہ معاف کر دیتا ہے بہت زیادہ ہیں پھر یہ آیت پڑھی کہ تم کو جو مصیبت پہنچتی ہے وہ بسبب اس کے ہے جو تمہارے ہاتھوں نے آگے بھیجا ہے اور معاف کرتا ہے بہت سے گناہ۔

اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ اکثر لوگوں کو جو تکالیف اور بیماریاں آتی ہیں وہ ان کی اپنی بداعمالیوں کا نتیجہ ہوتی ہیں کیونکہ بعض لوگ برائیوں کو گناہ ہی شمار نہیں کرتے اس لیے گناہ پر گناہ کرتے چلے جاتے ہیں۔ کہیں انسان روزی کمانے کی خاطر جھوٹ' فریب' دھوکہ اور بے ایمانی میں مبتلا ہو جاتا ہے اور کہیں لذت نفس کی خاطر زبان اور شکم سے کئی گناہ کر ڈالتا ہے۔ غرض یہ کہ انسان خود ہی طرح طرح کے بیشمار گناہ اپنی ذاتی اغراض کی خاطر کر لیتا ہے جب گناہ زیادہ ہوتے ہیں تو ان کی وجہ سے وہ پھر مصائب میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ بہتر یہی ہے کہ انسان کو چاہیے کہ وہ ہر دم گناہوں سے بچے تاکہ تکالیف دور رہیں۔ البتہ وہ لوگ جو گنہگار نہیں ہوتے جب وہ کسی مصیبت یا بیماری میں مبتلا ہوتے ہیں تو اس سے ان کی آزمائش اور امتحان مقصود ہوتا ہے جس کی وجہ سے ان کے درجات میں بلندی ہوتی ہے۔

اگرچہ خدا کے نیک اور برگزیدہ بندے کسی تکلیف اور پریشانی میں مبتلا ہوتے ہیں اور اپنے عجز و بیچارگی کے احساس کی وجہ سے وہ بھی یہی کہتے ہیں کہ یہ ہماری شامت اعمال کی وجہ سے ہے۔ چنانچہ ایک بزرگ کے بارے میں منقول ہے کہ ایک مرتبہ چوہے نے ان کے جوتے کے تسمے کو کتر لیا تو وہ اتنا متاثر ہوئے کہ روتے جاتے تھے اور کہتے جاتے تھے کہ آہ! نا معلوم میں کس گناہ میں مبتلا ہو گیا تھا جس کی سزا میں نے یہ پائی ہے۔

حضرت سعید بن وہب رحمۃ اللہ علیہ کا کہنا ہے کہ ایک مرتبہ میں حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ ان کے ایک دوست کے پاس گیا۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ ان سے کہنے لگے کہ اللہ تعالیٰ جب اپنے مومن بندہ کو کسی آفت میں مبتلا کرتے ہیں اور پھر عافیت بخشتے ہیں تو یہ اس کے پچھلے گناہوں کا کفارہ اور آئندہ کیلئے معافی کا ذریعہ بن جاتا ہے لیکن اگر کسی گنہگار بندے کو مبتلا کرتے ہیں اور پھر عافیت دیتے ہیں تو یہ اس اونٹ کی طرح ہے جسے گھر والوں نے باندھ رکھا تھا پھر کھول دیا اسے کچھ پتہ نہیں کیوں باندھا اور کیوں کھولا تھا۔ آج کل ہمیں ذرا سی مشکل یا بیماری آئے بجائے ہم اپنے اعمال دیکھنے کے ہم جادو ٹونہ کے چکر میں پڑ جاتے ہیں ہمیں یہی لگتا ہے کہ ہم پر کسی نے جادو کر دیا ہے۔ میں یہ نہیں کہتی کہ جادو نہیں ہوتا جادو برحق ہے مگر جادو کے علاج کے ساتھ اگر ہم اپنے اعمال پر بھی توجہ دیں' گناہوں سے بچیں تو انشاء اللہ پہلے تو کبھی آپ پر جادو ہوگا نہیں اگر ہوا بھی تو اس کے اثرات محدود ہوں گے اور نیک اعمال کی وجہ سے وہ بھی زائل ہو جائے گا۔ انشاء اللہ۔

**(شہناز' گوجرانوالہ)**

## بیت الخلاء کی دعا اور جادو جنات سے چھٹکارا پانے کا راز

قارئین! آپ یقین جانئے 90 فیصد روحانی اور 50 فیصد جسمانی بیماریوں کا تعلق صرف بیت الخلاء سے ہے۔ اگر ہمارا صرف بیت الخلاء کی زندگی کا نظام ٹھیک ہو جائے تو ہم بڑی بڑی پریشانی' تباہی' جادو جنات اور مشکلات سے بچ سکتے ہیں۔ ہماری کتنی ہی ایسی مشکلات ہیں جو ہم بیان نہیں کر سکتے اور کچھ ایسی بھی ہیں جن کا علاج کروا کروا کے تھک چکے ہو گئے اور شفا ہو ہی نہیں رہی۔

## جنات پر بیت الخلاء کی دعا کے اثرات

جنات کے ڈسے افراد کے واقعات کا ذکر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی مختلف کتب اور رسالہ عبقری میں ملتا ہے کہ کتنے ہی جنات لوگوں کو صرف اس لیے اذیت دیتے تھے کہ ان کا کہنا تھا کہ جب یہ بیت الخلاء میں گیا تو اس نے ہمارے کھانے میں پیشاب کیا تھا، نجاست کر دی تھی، خراب کر دیا، اس لئے ہم ان سے ناراض ہیں۔ متاثرہ افراد نے کہا: کہ ہمیں کیا پتہ کہ یہاں جنات کا کھانا پڑا ہے۔ اس پر جنات نے کہا: کہ اگر تم وہ دعا جو سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی ہے۔ پڑھ لیتے تو ہم خود بخود ہٹ جاتے لیکن اب ہم تمہیں نہیں چھوڑیں گے۔ دیکھیں! ایک چھوٹی سی مسنون دعا چھوڑی اور بڑا نقصان ہوا اور پریشانی شروع ہوئی۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ یاد رکھیے گا! کہ جب بھی جہالت کا دور ہوگا تو اس میں شراب، انتقام، موسیقی، عورت اور کتے عام ہوں گے۔

## بیت الخلاء سے لگنے والے روحانی امراض

70 فیصد جراثیم 90 فیصد بیماریاں بیت الخلاء سے لگتی ہیں۔ ۱) وساوس۔ ۲) خشوع وخضوع کی کمی۔ ۳) اللہ تعالیٰ کے دھیان کی کمی۔ ۴) گناہوں کی طرف مائل ہونا۔ ۵) گناہوں کا غلبہ۔ ۶) گناہوں کی خواہش و تقاضا، یعنی اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کا تقاضا۔ ۷) اللہ تعالیٰ کی نافرمانی پر عروج اور ہر وقت اس طرف ذہن کا رہنا۔ یہ سب بیماریاں ہمیں بیت الخلاء میں دعا نہ پڑھ کر جانے کی وجہ سے لگتی ہیں۔ اس کے علاوہ جنات کی طرف سے غضب و انتقام' معاشی پریشانیاں' جادو جنات' گھر میں لڑائی جھگڑے بھی صرف بیت الخلاء کی چھوٹی سی مسنون دعا نہ پڑھنے کی وجہ سے لگتی ہیں۔ بہت سے لوگوں کے سچے مشاہدات ہیں جو پہلے یہ دعا نہیں پڑھتے تھے مگر اب پڑھتے ہیں کہ اس دعا کے پڑھنے سے ان کی سالہا سال کے گھریلو جھگڑے ختم ہوئے' معاشی پریشانیاں ختم ہوئیں' کاروبار رزق میں برکت ہوئی' پوشیدہ امراض کا خاتمہ ہوا' وساوس سے نجات ملی حتیٰ کہ وہ جنہیں کالا جادو اور سفلی علم سمجھ بیٹھے تھے وہ صرف اس دعا کا اہتمام کرنے سے ختم ہو گئے۔ ڈپریشن سے آج کون واقف نہیں' ہر دوسرا شخص اس مرض میں مبتلا ہے' آپ کو یہ سن کو بھی حیرت ہوگی کہ ڈپریشن کا علاج بھی یہی مسنون دعا ہے۔ لاتعداد نے آزمایا آپ بھی آزمایئے اور پرسکون زندگی گزاریئے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

# جادو کیسے ٹوٹتا ہے! قارئین کے آزمودہ راز

## جادو جنات، بیماریاں، پریشانیاں اور ہمارا لباس

موجودہ دور ترقی یافتہ اور جدید دور ہے۔ کیا آپ محسوس کرتے ہیں کہ انسان واپس جنگل کی زندگی کی طرف لوٹ رہا ہے کیونکہ آہستہ آہستہ اس کا لباس سکڑ رہا ہے۔

ایک عامل کے پاس ایک جناتی مریض آیا۔ دوران علاج اس مریض میں آئی جناتی مخلوق سے طویل گفتگو ہوئی۔ اس گفتگو سے جو ایک بات اس عنوان کیلئے سامنے آئی وہ آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ وہ یہ ہے کہ اس طویل العمر جن نے زور سے قہقہہ لگایا اور کہا کہ جب عورت (یا چھوٹی بچیاں) ننگے سر، برہنہ یا نیم برہنہ ہو تو ہم اس عورت کو دیکھ کر دیوانے اور عاشق ہو جاتے ہیں۔ پھر ہم ان کے خاندان والوں کو مختلف قسم کی پریشانیاں مثلاً ٹینشن، ڈپریشن، اسٹریس، گھریلو جھگڑے، جادو جنات، ہر وقت کی بک بک مالی اور معاشی الجھنوں میں مبتلا کر دیتے ہیں یا پھر ایسی عورت کے ہم خود اتنے قریب ہو جاتے ہیں کہ اس کے شوہر کو بھی اس کے قریب نہیں آنے دیتے وغیرہ وغیرہ۔ قارئین یہ مختصر سے الفاظ اس جن کے جو آپ کی خدمت میں پیش کیے۔ آج یہ بیماریاں بھی عام ہیں اور برہنہ جسم بھی عام ہیں۔ آج معاشرے میں عورتوں اور چھوٹی بچیوں کے لباس ہی دیکھ لیں۔ اسی طرح کھلے بازو' کھلا جسم' کھلا گلا فیشن بن چکا ہے جبکہ شریر جنات ننگے اور برہنہ جسم کے دیوانے ہوتے ہیں اور فیصلہ کریں مرض کیا ہے اور علاج کیا ہے اور آئندہ آپ کو کیا کرنا ہے؟

## میرے گھر پر جادو ہے یا جنات کا اثر

بعض لوگ جگہ جگہ عاملین اور مختلف بابوں کے پاس دھکے کھاتے پھرتے ہیں کہ ہمارے گھر پر جادو ہے یا جنات کا اثر ہے۔ ہماری زندگی میں صرف ویرانی اور پریشانی ہے۔ اولاد کی نافرمانی' چڑچڑاپن' ڈھٹائی ضد' اور غصہ پھر مار کٹائی نے اور زیادہ جلتی پر تیل کا کام کیا' لوگ ہر دس دن بعد عامل تو بدلتے ہیں وظیفے تو تبدیل کرتے ہیں لیکن اپنے آپ کو بدلنے کا کبھی خیال نہیں کرتے۔ کیا کبھی سوچا میرا رزق کیسا' میرے گھر کا ماحول کیسا۔ مائیں یہ نہیں دیکھتیں کہ میں سارا دن ٹی وی کے سامنے بیٹھ کر کیا دیکھتی ہوں' کونسی موسیقی سنتی ہوں' جو میں دیکھتی اور سنتی ہوں میرا معصوم بچہ یا بچی بھی دیکھ رہی ہوتی ہے' وہ معصوم ہے لیکن اس کے اندر بھی احساسات کا موجیں اور ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر ہے جس کی سمجھ والدین کو اس وقت آتی ہے جب وہ نافرمانی کی شکل میں اظہار کرتا ہے۔ ہماری زندگی کے عادات و اطوار میں کیوں نہ جناتی چیزیں آئیں جس گھر سے حفاظت والے اعمال چلے جائیں گے تو شریر جنات کیلئے ایسے گھر میں داخل ہونا اور ہر قسم کی عیاشی کرنا' گھر تباہ کرنا' عورتوں کو چھیڑنا' معاشی پریشانیوں میں گھر والوں کو مبتلا کرنا' بیماریوں میں مبتلا کرنا بالکل آسان ہو جاتا ہے۔ آیئے حفاظت والے اعمال کی طرف آیئے اور جادو جنات، بیماریوں، معاشی پریشانیوں سے نجات پائیں۔

**جنات کی نظر بد اور خواتین کے چہرے پر دانے:** جو خواتین بے پردگی اختیار کرتی ہیں اور گھر یا باہر چہرے کو نہیں ڈھانپتی اکثر ان کے چہروں پر دانوں کی بھرمار ہو جاتی ہے۔ یا ان کے چہرے کی جلد خراب ہو جاتی ہے۔ جگہ جگہ سے علاج معالجہ کے باوجود آرام نہیں آتا۔ بالآخر وہ روحانی علاج کروائیں تو انہیں صحت ملتی ہے۔ یہ سب جنات کی نظر بد کا شاخسانہ ہے۔ لہٰذا جنات کی نظر بد سے بچنے کیلئے پردہ کا اہتمام ضرور کریں۔

## بددعا کا جادو

بعض لوگ سالہا سال یا نسل در نسل معاشی پریشانیوں' بیماریوں' تنگدستی اور مسائل وغیرہ میں مبتلا رہتے ہیں۔ نسل در نسل یہ چیز ان کے ہاں چلتی رہتی ہے اور مسلسل زوال ان کا تعاقب کرتا ہے۔ کوئی اسے اپنی بدنصیبی تصور کرتا ہے اور کسی کا کیا ہوا جادو یا بندش۔ لیکن بزرگان دین کی صحبت اور کامل عاملوں کی صحبت کے بعد یہ چیز معلوم ہوئی ہے کہ بعض اوقات کسی خاندان کے پیچھے کسی مظلوم کی بددعا ان کی نسلوں کا تعاقب کر رہی ہوتی ہے ان کے بڑوں میں سے اس خاندان کے کسی بڑے نے کسی نیک صالح اللہ کے دوست کو ستایا ہوتا ہے یا کسی کے ساتھ ظلم اور زیادتی کی ہوتی ہے اور اس کے دل سے نکلنے والی آہ نے عرش ہلایا ہوتا ہے اور اس کی اس آہ اور اس کی فریاد اس کی بددعا ایسے اس کے تعاقب میں لگتی ہے کہ نسلوں کی نسلیں اس نحوست کا شکار ہو جاتی ہے۔ لیکن ہماری سوچ میں یہ خیال کبھی بھی نہیں آتا۔ یہ ایسی بات ہے شاید بہت سوں کو عجیب اور انوکھی محسوس ہو لیکن یہ ایک حقیقت ہے۔ قارئین آپ نے یقیناً سنا ہوگا کہ کسی کی دعا اس کی نسلوں کو سنوار دیتی ہے اور رزق کی کشادگی کے فیصلے کر دیتی ہے۔ آج بھی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد میں یہ خاصیت چلتی آرہی ہے کہ جو نسبی صدیقی ہوگا سانپ کا زہر اس پر اثر نہیں کرے گا۔ کیونکہ غار ثور میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آنحضرت ﷺ کی حفاظت کیلئے سانپ کے سامنے اپنی ایڑی کر دی تھی اور بعد ازاں آپ ﷺ نے متاثرہ مقام پر اپنا لعاب مبارک لگایا۔ اس لعاب مبارک کی تاثیر یا اس خدمت کی برکت آج بھی حسب نسبی صدیقیوں میں چل رہی ہے۔

بالکل اسی طرح جیسے کسی کی دعا یا کسی کی خدمت بارگاہ خداوندی میں قبول ہو جاتی ہے اور اس کا فیض نسلوں تک چلتا ہے بالکل اسی طرح کسی مظلوم کی بددعا ظالم کی نسلوں تک چلتی ہے۔ حتیٰ کہ یہ مظلوم انسان بھی ہو سکتے ہیں اور جانور بھی۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ بددعا کا اثر بڑے سے بڑے جادو سے بھی زیادہ ہوتا ہے لیکن ہر عامل کی نظر اس پر نہیں جاتی یہ صرف کوئی صاحب نظر اور صاحب کشف بزرگ ہی محسوس کر سکتا ہے۔ اگر کسی کے خاندان میں یہ معاملہ ہو یا ان کے علم میں ہو' یا ان کے علم میں اپنے کسی بڑے کی ایسی غلطی ہو تو اس سے نجات اور چھٹکارے کیلئے بہترین حل یہ ہے کہ لاتعداد مرتبہ استغفار پڑھا جائے نہ صرف اپنی طرف سے بلکہ اپنے بڑوں کی طرف سے بھی اگر کوئی ایسا معاملہ یا ایسا وبال ہماری نسل در نسل چل رہا ہے تو اللہ ہمیں اس سے نجات عطا کرے۔ استغفار کی برکت سے بددعا کا اثر اللہ

### شمالی علاقہ جات میں رہنے والوں کیلئے خوشخبری

قارئین! حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم مظفرآباد' گلگت بلتستان' ہنزہ' تمام کشمیر اور تمام پہاڑی علاقوں میں چند دن کا سفر ہے۔ ادارہ عبقری نے حضرت حکیم صاحب سے سفارش کی ہے کہ بہت سارے لوگوں کی چاہت ہوتی ہے کہ آپ ان کے گھر دعا کیلئے تشریف لے جائیں اگر اس مختصر سفر میں بذریعہ قرعہ اندازی جس کا نام نکل آئے اس خوش نصیب کے گھر دعا کے گھر تشریف لے جائیں۔ قارئین! اپنا مکمل پتہ' پیشہ اور تمام موبائل فون نمبر لکھ کر بذریعہ ای میل یا ڈاک بھیجیں۔ یقیناً یہ آپ کی خوش نصیبی ہوگی کہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم آپ کے گھر تشریف لائیں اور دعا کریں۔ **پتہ:** دفتر ماہنامہ عبقری عالمی مرکز روحانیت و امن عبقری اسٹریٹ نزد مزنگ چونگی لاہور۔ Email:contact@ubqari.org





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

پاک ختم فرمادیتے ہیں اور اس کا ازالہ فرما دیتا ہے۔

## بڑوں کے گناہوں کا جادو

قارئین! بعض اوقات بڑوں کے برے اعمال کی سزا ان کی نسلوں کو بھگتنی پڑتی ہیں۔ یعنی بعض کے بڑے کچھ ایسے برے اعمال میں مبتلا ہو کر اپنی زندگی گزار جاتے ہیں کہ ان کے ان برے اعمال کی نحوست ان کی نسل پر پڑتی ہے جس کی وجہ سے گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا' بھوک' افلاس' تنگدستی اور بیماری رہتی ہے۔ ایسے جادو سے نجات کیلئے اپنے بڑوں کی طرف سے ہر وقت استغفار کریں اور اعمال کا ہدیہ انہیں پیش کریں اور نبوی ﷺ اعمال کی طرف متوجہ ہوں۔

## نسلوں کو گناہوں کے جادو سے بچائیں

اپنی آنے والی نسلوں کو اپنے گناہوں کی نحوست سے بچانے کیلئے اپنے ساتھ اپنی آنے والی نسلوں کیلئے دعا میں رزق، برکت، سکون اور عافیت مانگیں اور اللہ سے دعا کریں کہ یااللہ ہمارے گناہوں کی نحوست ہماری آنے والی نسلوں پر نہ ڈال۔ ہماری بھی مغفرت فرما اور ہماری آنے والی نسلوں کی بھی مغفرت فرما۔ ہمارے ساتھ بھی عافیت والا معاملہ فرما اور ہماری آنے والی نسلوں کے ساتھ بھی رحم، کرم اور فضل والا معاملہ فرما۔

## بندش کیسے لگتی ہے؟ کیسے ٹوٹتی ہے؟ آیئے میں بتاتا ہوں!

محترم قارئین عبقری! بندش ایک ایسا لاعلاج اور خطرناک مرض ہے کہ جس شخص پر لگ جائے وہ تباہ و برباد ہو کر رہ جاتا ہے' حصول رزق کے تمام دروازے اس پر بند ہو جاتے ہیں یہاں تک کہ اس کو کوئی ادھار رقم بھی دینے کو تیار نہیں ہوتا' اس کے اپنے بیگانے بن جاتے ہیں' دوست دشمن بن جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ اس کی کہی ہوئی اچھی بات بھی بری لگتی ہے۔ مالی و معاشی طور پر تباہ حال شخص دوسروں کی نظروں میں ذلیل و خوار اور تماشہ بن جاتا ہے۔ آج کے اس دور میں ہر دوسرا شخص بندش کا شکار ہے مگر کیوں؟ کبھی آپ نے سوچا نہیں؟ کیونکہ ہم نے اللہ کو بھلا دیا ہے' اللہ کو صرف اپنی ضروریات پوری کروانے کے وقت یاد کیا جاتا ہے بلکہ اللہ کو ہر وقت ہر حال میں یاد کرنا چاہیے۔ قارئین! صرف اور صرف ایک لقمہ حرام کھا لینے سے چالیس دن تک دعائیں قبول نہیں ہوتیں تو ہم تو نہ جانے کتنے لقمے روز کھاتے ہیں۔ اس کے علاوہ حقوق العباد پورے نہ کرنے' والدین کی نافرمانی' حلال حرام کی تمیز نہ کرنا' اسلامی تعلیمات پر عمل نہ کرنا' سحر، جادو کرنا (محض دوسرے کو پریشان کرنے کیلئے اپنی عاقبت خراب کرنا) ان وجوہات پر اللہ ہم سے ناراض ہوتا ہے اور اس کی ناراضگی کی وجہ سے اس کی توجہ نہ کرنے کی وجہ سے ہم پر بندش لگتی ہے جس کا حل بھی اللہ نے ہمیں عطا کیا ہے مگر عمل کون کرے؟ یہاں تو صرف اور صرف اگر ایسا معاملہ ہو بھی جائے تو فوراً عاملین اور تعویذات والوں کا رخ کرتے ہیں اور ان کو منہ مانگی رقوم ادا کر کے مسائل حل کروانے کی کوششیں کرتے ہیں۔ کبھی خود محنت نہیں کرتے کہ وضو کر کے نماز کا سہارا لیں اور قرآن پڑھ کر اس کا واسطہ دے کر صدقہ خیرات کر کے اللہ کو راضی کر لیں اور اس عارضی مصیبت اور بندش یا جادو سے جان چھڑا لیں۔ اللہ سے دعا ہے کہ وہ ہم سب کو سیدھی اور سچی راہ پر گامزن کرے اور خاتمہ بالخیر کرے۔

## رب کعبہ کی قسم تم لوگ پکے اور سچے مومن ہو!

حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے "منبہات" میں یہ حدیث نقل کی ہے کہ ایک دن آنحضرت ﷺ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کی ایک جماعت کے پاس تشریف لائے۔ آپ ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا کہ (بھلا تم بتلاؤ) کہ "تم نے صبح کس حال میں کی؟" انہوں نے عرض کیا کہ ہم نے صبح اس حال میں کی ہے کہ ہم اللہ پر ایمان رکھتے ہیں' آپ ﷺ نے دریافت فرمایا کہ تمہارے ایمان کی کیا علامت ہے؟ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا (ہمارے ایمان کی علامت یہ ہے) کہ ہم مصائب پر صبر کرتے ہیں اور فراخی کی حالت میں شکر کرتے ہیں اور ہم اللہ تعالیٰ کے ہر فیصلے پر راضی رہتے ہیں (یہ جواب سن کر) آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "رب کعبہ کی قسم تم لوگ پکے اور سچے مومن ہو"

## رزق کی تنگی پر پریشان مت ہوں!

رزق براہ راست قبضہ خداوندی میں ہے' اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی ذات نہیں جو لوگوں میں رزق تقسیم کرے۔ صرف اور صرف اس کے ہاتھ میں رزق ہے' پھر پریشان ہونے کی ضرورت نہیں کہ اللہ نے اعلان فرمایا ہے کہ: "زمین پر چلنے والے ہر چوپائے (جاندار) کا رزق اللہ کے ذمہ ہے تو اس کے وعدہ پر یقین رکھتے ہوئے رزق کی تنگی پر پریشان نہ ہوں کہ اللہ تعالیٰ اپنے وسیع علم و حکمت کے پیش نظر بندوں میں روزی تقسیم کرتے ہیں۔ اس لیے اللہ تعالیٰ نے جس آدمی کو جس قدر رزق سے نوازا ہے اسی میں بندہ کی راحت' عافیت ہے کہ رزق تقسیم کرنے والی ذات علیم و خبیر ہے۔ اے کاش! ہم سب صبر اور شکر کرنے والے بن جائیں۔ آمین!

## غم نہ کرو، خوشیوں کو ڈھونڈو

محترم قارئین عبقری! غم اور اس کا اظہار اس طریقے سے کرنا کہ بندہ شرعی حدود سے تجاوز کر جائے' یہ شرعاً ممنوع ہے کہ قرآن کریم میں جابجا خود کو غم میں مبتلا کرنے کی ممانعت فرمائی گئی ہے' غم دل کو مرجھا دیتا ہے اور روح کو عبادت کی طرف سے نڈھال کر دیتا ہے اور خون کو ٹھنڈا کرتا ہے' غم جسم میں کینسر کی طرح ہے اور اس کا راز یہ ہے کہ غم انسان کو کمزور کرتا ہے اور ہر حرکت سے رک جاتا ہے اور سب سے زیادہ پسندیدہ کام شیطان کے نزدیک یہی ہے کہ انسان کو پریشان کیا جائے تاکہ وہ آگے نہ چل سکے۔ اس لیے آپ ﷺ نے ان کاموں سے روکا ہے جن سے مسلمان پریشان یا غم زدہ ہوتا ہے۔ شریعت میں کس قدر باریک بینی سے اس کا اہتمام کیا گیا ہے کہ مجلس میں تین آدمی بیٹھے ہوں تو ایک کو چھوڑ کر دو علیحدہ آپس میں گفتگو نہ کریں کیونکہ اس سے تیسرے کو پریشانی ہوگی کیونکہ مسلمان کو غم میں مبتلا کرنا منع ہے۔ اس لیے مسلمان کو ہدایت کی گئی ہے کہ خود کو غم سے دور کرو اور اس پر اپنے وسائل کے مطابق غلبہ پاؤ۔ آقائے دو جہاں حضور نبی کریم ﷺ نے غم سے پناہ مانگی ہے کہ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْھَمِّ وَالْحُزْنِ (ہم اور حزن دونوں سے میں اللہ کی پناہ مانگتا ہوں) ہم اور حزن میں فرق یہ ہے کہ جب پریشانی آتی ہے تو اس کو "ہم" کہتے ہیں اور جب وہ دل پر چھا جاتی ہے تو اسے حزن کہا جاتا ہے اور دونوں چیزیں دل کی گمراہی کا ذریعہ ہیں۔ غم انسان کی زندگی میں بدمزگی پیدا کرتا ہے اور روح کیلئے زہر ہے' مقصد یہ ہے کہ کسی طرح خود کو غم

## چارٹ پر سورۂ طٰہٰ لکھیں اور رشتہ کی بندش ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری چھوٹی بہن کی شادی نہیں ہو رہی تھی' بات طے ہوتے ہوتے ہر بار رہ جاتی تھی۔ معلوم کروانے پر پتہ چلا کہ کسی نے سخت ترین بندش لگائی ہوئی ہے۔ میری والدہ کی ایک سہیلی نے میری والدہ کو ایک عمل بتایا کہ ان شاء اللہ تین ماہ کے اندر اندر خیر و عافیت سے معاملات طے ہو جائیں گے اور الحمدللہ ایسا ہی ہوا۔ عمل یہ ہے: سورۂ طٰہٰ سبز رنگ کے (کاغذ) چارٹ پر نیلے رنگ کے مارکر یا پین سے لکھیں۔ اگر لڑکی خود لکھ سکتی ہے تو باوضو ہو کر لکھے یا اس کی والدہ لکھ لے۔ اب وہ چارٹ تہہ کر کے لڑکی کے دوپٹہ کے پلو میں باندھ کر رکھ لیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے رشتے آنا بھی شروع ہو جاتے ہیں اور خیر و عافیت سے جلد شادی بھی ہو جاتی ہے۔ براہ مہربانی میرا نام شائع نہ کیا جائے۔ (م۔و)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

پر غالب رکھو اگر غم آئے تو جس طرح بھی ہو سکے تدبیر کر کے اس کا ازالہ کیا جائے اور اجر و ثواب پر نظر رکھی جائے۔ مصیبت آئے تو مسنون دعائیں پڑھ کر مصائب کو ہلکا کریں۔ صدقات خیرات کریں۔ کوئی اچھا کام رہ جانے پر جو غم ہوتا ہے ایسا غم اچھا ہے لیکن اللہ کی نافرمانی کر کے جو غم لاحق ہوتا ہے یہ غم بھی اس بات کی دلیل ہے کہ دل ابھی زندہ ہے جو احساس گناہ کی دولت رکھتا ہے مومن بندہ کی کوئی پریشانی رائیگاں نہیں جاتی بلکہ مومن کی ہر پریشانی سے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ اس کا یہ معنی نہیں کہ مصائب و غم دعا کر کے طلب کیے جائیں اور یہ سمجھنا کہ یہ عبادت ہے یا اسلام نے کہا کہ مصیبت مانگو' اگر ایسا ہوتا تو تاجدار انبیاء حضور نبی اکرم ﷺ اپنی پوری زندگی پریشانی میں گزارتے' اور یہ کیسے ہوگا کہ آپ ﷺ کا انشراح صدر کیا گیا اور دل کو اللہ نے راضی کر دیا اور خوشیوں سے معمور کر دیا۔ اس لیے آپ کو چاہیے کہ اپنے لیے خوشیوں کو ڈھونڈیئے اور اپنے وسائل کے مطابق خود کو خوش رکھیں اور اللہ سے اچھی زندگی گزارنے کی دعا کریں۔ نماز لازمی ادا کریں اور اپنی دعاؤں میں خاتمہ بالخیر کی دعا لازمی کریں کیونکہ اس دعا سے شیطان لعین کو کوڑے لگتے ہیں اور سخت پریشانی لاحق ہوتی ہے اللہ ہمیں شیطان مردود سے بچنے کی توفیق دے اور نبی پاک ﷺ کے اسوہ حسنہ اور تعلیمات پر عمل پیرا ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ (ایم اے قریشی' ملتان)

## جادو کیسے ہوتا ہے؟ اور کیسی بربادی لاتا ہے؟

قارئین! جادو کیسے ہوتا ہے؟ یہ مجھ سے بہتر شاید ہی کوئی جان سکے' جادو نے کس طرح میری زندگی برباد کی' کیسے میں کروڑوں میں کھیلنے والا روٹی کے ایک ایک ٹکڑے کو ترس گیا' لوگوں کو لاکھوں زکوۃ دینے والے کے خود کے بچے بھوک سے تڑپتے ہوں تو اس وقت دل پر کیا بیتتی ہے یہ مجھ سے بہتر شاید ہی کوئی جانتا ہو۔ عبقری کے خاص نمبر کا تعارف پڑھا تو سوچا کیوں نہ میں بھی قارئین کو اپنی زندگی کے شب و روز بتاؤں کہ میرے ساتھ کالے جادو نے کیا کیا ظلم کیے۔ اب میں شروع سے آپ کو بتاتا ہوں اور سنیے میری کہانی میری زبانی: میرے والد صاحب کا انگلینڈ میں کاروبار بہت اچھے طریقے سے سیٹ تھا۔ پھر اچانک انہوں نے پاکستان واپسی کا پروگرام بنالیا' میرے والد ٹیکسٹائل انجینئر تھے' نئے حالات میں نیا کاروبار شروع کرنا ایک چیلنج تھا۔ جھنگ کے قریب ایک ٹیکسٹائل مل برائے فروخت تھی لیکن دوستوں کے اصرار پر والد صاحب نے ملکہ ہانس (ساہیوال اور پاکپتن شریف کے درمیان واقع) میں زمینیں لے لیں۔ کاشتکاری کا کوئی تجربہ نہ تھا' کچھ عرصہ بعد سب کچھ بیچ کر دوبارہ انگلینڈ چلے گئے' دوبارہ ادھر کاروبار سیٹ کیا۔ والد صاحب کاروبار کے سلسلے میں 1982ء میں امریکہ گئے' وہاں انہوں نے ایک ڈیپارٹمنٹل سٹور خریدا' مجھے فون کیا کہ تم امریکہ آنے کی تیاری کرو تاکہ کاروبار سنبھال سکو۔ ابھی میرے کاغذات تیاری کے مراحل میں ہی تھے کہ امریکہ میں چند ڈاکوؤں نے دوران ڈکیتی میرے والد صاحب کو امریکہ میں قتل کر دیا۔ زندگی بھر کبھی بھی کسی قسم کی تنگی کا سامنا نہیں کیا تھا' سنتے تھے کہ دنیا بہت ظالم ہے والد صاحب کی وفات کے بعد اندازہ ہوا کہ بات سو فیصد درست ہے۔ جما ہوا کاروبار جسے دیکھنے والا کوئی نہ تھا' والدہ نے تایا کو 'پاور آف اتھارٹی' دے دی' یوں ہمارے ہاتھ کچھ بھی نہ آیا سب کچھ لوگ ہی کھا پی گئے۔ کچھ مخلصین کے مشورہ پر والدہ اور بہن بھائیوں کو دوبارہ انگلینڈ بھجوا دیا۔ اللہ پاک کے کرم سے جلد ہی اپنے پاؤں پر کھڑے ہو گئے اور اپنا پراپرٹی کا کاروبار شروع کر لیا۔ دوبارہ خوشیوں اور دولت نے ہمارے گھر کی راہ دیکھ لی۔ زندگی بہت سکون سے گزر رہی تھی' میں نے بھی تعلیم مکمل کرنے کے بعد پاکستان میں اپنا کاروبار شروع کر لیا۔ حالات معمول پر آنا شروع ہو گئے۔ بہن بھائیوں کی اچھی جگہ شادی ہو گئی۔ پھر نا معلوم کیا ہوا سب کے مزاج میں چڑچڑاپن پیدا ہونا شروع ہو گیا' تمام بہن بھائی ایک دوسرے سے کھچے کھچے نظر آتے اس کے بعد اچانک حالات خراب ہونا شروع ہوئے' لندن کی پراپرٹی فروخت ہونا شروع ہوئی' کاروبار زوال کا شکار ہوا۔ میرے ساتھ ساتھ میرے بھائی بھی کاروباری حالات سے کافی پریشان نظر آتے۔ کچھ عرصہ ہم حالات سے لڑتے رہے اور پھر ایک وقت آیا کہ ہم تمام بھائیوں کے کاروبار ختم ہو گئے اور مجبوراً انہیں ملازمت اختیار کرنا پڑی اور میرا تو ذاتی گھر بھی بک گیا اور میں کرائے کے مکان میں آ گیا۔ میں نے ہمت کی اور ایک مزید نیا کام شروع کیا اور وہ کاروبار بھی الحمدللہ بہت زبردست چلا اور مجھے تمام اخراجات نکال کر مہینے کے پچیس سے تیس لاکھ اس میں بچ رہے تھے' دو سے تین سال یہ کاروبار چلا اور پھر میری بربادی شروع ہوئی۔ یہ 2004ء کی بات ہے۔ کاروبار میں کافی نقصان کے بعد میں نے ایک جگہ ملازمت اختیار کر لی۔ ایک دن اپنے ساتھی سے کہا کہ مزاج میں عجیب طرح کی تبدیلی محسوس کر رہا ہوں۔ کیوں نا کسی ماہر نفسیات کے پاس چلیں۔ اس وقت تک جادو جنات پر مجھے یقین نہیں تھا۔ میرا دوست ماہر نفسیات کے بجائے ایک روحانی عامل کے پاس مجھے لے گیا۔ اس عامل نے مجھے انتہائی ذاتی نوعیت کی وہ باتیں بھی بتائیں جو کہ صرف میری ذات تک ہی محدود تھیں' اس طرح میرا اس عامل پر یقین بڑھا' اس نے مجھ سے اس دن پچاس ہزار روپے مانگے' اور کہا کہ تمہارے اوپر اور تمہارے بچوں پر سخت قسم کا کالا جادو کیا گیا ہے۔ وقتاً فوقتاً وہ عامل مجھ سے مزید رقم لیتا رہا۔ مگر میرے حالات دن بدن مزید خراب ہوتے گئے۔ میرے بچے' بیوی اور میں ہر وقت آپس میں لڑتے رہتے اور حیرت کی بات بغیر کسی بات کے لڑتے اور چیختے چلاتے۔ محلے والے ہمیں نفسیاتی مریض سمجھتے۔ مجھے ہر وقت محسوس ہوتا کہ میرے ساتھ کوئی اور بھی ہے' بعض اوقات تو مجھے واضح طور پر اس کی موجودگی کا احساس ہوتا۔ رات کو کسی کے چلنے کی آوازیں آتیں۔ گھر میں عجیب قسم کی نحوست رہتی' بعض اوقات شدید بدبو آتی' کبھی خون کے چھینٹے گرتے' کبھی کپڑوں میں کٹاؤ ہوتا۔ جب حالات نارمل نہ ہوئے تو میں نے اس عامل سے کنارہ کشی اختیار کر لی۔ اس دوران میرے معاشی حالات مزید خراب ہو گئے۔ اس عامل سے جان چھڑانے کے بعد مجھے جس کسی نے جہاں بھی علاج کا بتایا میں گیا' چند دن کی بہتری کے بعد حالات مزید خراب ہو جاتے' یہاں تک کہ میں کروڑوں میں کھیلنے والا تھا اور چند ہی سالوں میں مجھے روٹی کے لالے پڑ گئے۔ ایک مرتبہ ایک مشہور بازار میں سٹال لگایا جہاں یومیہ کرایا چار ہزار روپے تھا۔ روزانہ لاکھوں لوگ وہاں سے گزرتے اور اشیاء خریدتے ہیں۔ بہت پر امید تھا کہ حالات بہتر ہو جائیں گے۔ قارئین! میرا یقین مانیں تین دن میں ٹوٹل سیل صرف تین سو روپے کی ہوئی۔ حالانکہ مجھ سے ہلکی کوالٹی کا مال میرے ساتھ سٹال والے میرے مال سے مہنگا بیچ رہے تھے وہ دن میں تین تین مرتبہ دوبارہ مال لاکر بیچ جاتے اور میری طرف کوئی دیکھتا بھی نہ۔ تین دن بعد یہ سوچ کر ہی گھبراہٹ ہو رہی تھی کہ گھر جا کر بچوں کو کیا منہ دکھاؤں گا؟ جو اس انتظار میں بیٹھے ہیں کہ پاپا پیسے لے کر آئیں گے۔ پریشانی کے عالم میں گھر پہنچا۔ بچوں کو سارے حالات سے آگاہ کیا' سب سر جوڑ کر بیٹھے کہ کیا طریقہ اختیار کیا جائے کہ اس نحوست سے جان چھوٹ جائے۔ جیسے جیسے علاج کرواتے چند روز کے بعد حالات مزید بگڑ جاتے۔ ایک دن گلی میں غبارے بیچنے والا آیا' میری سب سے چھوٹی بیٹی نے مجھ سے کہا: ''پاپا باہر غبارے والا آیا ہے مجھے غبارہ لے کر دیں'' وہ اپنے نرم و نازک ہاتھوں سے اور توتلی زبان سے مجھے کہہ رہی تھی اور ساتھ باہر کی جانب کھینچ رہی تھی' جب میں نے اپنی جیب کو ٹٹولا تو میری جیب میں ایک روپیہ بھی نہ تھا'



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

**بستر پر پیشاب نہ ہوگا:** جو بچے بستر پر پیشاب کرتے ہیں انہیں زیرہ سیاہ اور پوست آملہ ہموزن لے کر تھوڑا شہد ملا کر کھلانا اس عادت کو ہمیشہ کیلئے ختم کر دیتا ہے۔ اسے ایک ہفتہ تک روزانہ سوتے وقت ہمراہ پانی استعمال کروائیں۔

میں اسی وقت گھٹنوں کے بل بیٹھا اور میری آنکھوں میں آنسو آگئے' میری بیٹی کو غبارہ بھول گیا اور وہ بھی میرے ساتھ رونا شروع ہوگئی اور پوچھ رہی تھی کہ "پاپا آپ کو کیا ہوا؟ کیوں رو رہے ہو' مجھے غبارہ نہیں چاہیے آپ چپ ہوجائیں' دیکھیں میں اب غبارہ نہیں مانگ رہی"۔

جب میرا کاروبار عروج پر تھا تو مجھ سے میرے ایک کزن نے چالیس ہزار روپے ادھار لیے تھے' میرے شدید حالات خراب ہونے کے باوجود وہ مجھے میرے پیسے واپس نہیں دے رہا تھا حالانکہ اس کا کاروبار ٹھیک ٹھاک چل رہا تھا۔ ایک دن صبح اٹھا تو میرے جیب میں اس کے پاس جانے کا کرایہ بھی نہ تھا میں نے اپنی ہمسائی سے ایک سو روپیہ اپنی بیوی کے ذریعے ادھار لیا۔ ویگن میں بیٹھا' اس کے پاس جانے کیلئے دو سواریاں تبدیل کرکے جانا پڑتا تھا۔ میں ایک ویگن میں بیٹھا' اسے کرایہ دیا اس نے مجھے 90 روپے بقایا واپس کیے۔ جب میں اس ویگن سے نیچے اترا دوسری ویگن میں بیٹھنے کیلئے' اچانک میں نے جیب میں ہاتھ ڈالا تو میری جیب کٹ چکی تھی' میری بے بسی کی انتہا نہ تھی' میں چوک میں کھڑا تھا' ساری دنیا میری آنکھوں میں گھوم رہی تھی' پھر آنکھوں کے آگے اندھیرا سا آگیا اور میں گرتے گرتے بچا۔ میں نے خود کو سنبھالا' قریب فٹ پاتھ پر بیٹھا' اور کافی دیر آسمان کی طرف دیکھتا رہا' نامعلوم میرے دماغ میں اس وقت کیا کیا چل رہا تھا۔

جب ذرا حالت سنبھلی' قمیص سے آنکھوں میں تیرتے آنسو صاف کیے۔ تقریباً ایک میل کے فاصلے پر میرے ایک دوست کی دکان تھی' صبح صبح کا وقت تھا' میں پیدل ہی اس سمت چل پڑا۔ آدھ گھنٹہ کی پیدل مسافت کے بعد میں اس کی دکان پر پہنچا تو وہ ابھی دکان پر نہ پہنچا تھا' اس کا ملازم وہاں بیٹھا تھا' میں نے اسے بتایا کہ میری جیب کٹ چکی ہے' میں فلاں جگہ جانا ہے' مجھے بیس روپے چاہیئے' واپسی پر تجھے دے دوں گا۔ اس ملازم نے بخوشی مجھے بیس روپے دے دیئے' میں وہاں سے دوبارہ ویگن میں بیٹھا اور اس کزن کے پاس چلا گیا۔ کافی دیر بحث ولڑائی کے بعد اس کزن نے مجھے چالیس ہزار میں سے صرف انیس ہزار دیئے۔ جس سے میں نے گھر کا کرایہ اور محلے کی کریانہ کی دکان کے پیسے دیئے اور میں پھر دو سے تین دن کے بعد بالکل خالی ہوگیا۔

اتنے عاملین کے پاس جانے سے اتنا تو پتہ چل گیا کہ اس شدید تباہی کے پیچھے کس کا ہاتھ ہے۔ اسے بھی کئی دفعہ سمجھایا لیکن بات وہی بھینس کے آگے بین بجانے والی تھی۔ اس نے کہا میں نے قسم کھائی ہے کہ تم سے سڑکوں پر بھیک منگوائی ہے۔ حالات یونہی اوپر نیچے ہوتے رہے' کبھی کھانا کھالیا کبھی فاقے کرنا پڑے۔

ایک روز اتفاقاً ایک بک سٹال پر "عبقری" دیکھا۔ سرسری سا پڑھا تو بڑا متاثر ہوا خرید کر گھر لے آیا۔ تفصیل سے پڑھا تو احساس ہوا کہ شاید میرا مسئلہ حل ہوجائے۔ دفتر عبقری رابطہ کیا تو انہوں نے ملاقات کیلئے ٹوکن والی ترتیب بتائی۔ اللہ کا کرنا ایسا ہوا کہ ٹوکن بھی مل گیا۔ ٹوکن والی تاریخ کو دھڑکتے دل کے ساتھ ملاقات کیلئے دفتر ماہنامہ عبقری چلا گیا۔ ملاقات کیلئے ٹوکن لیا اور بے چینی سے اپنی باری کا انتظار کرنے لگا۔ ہر گزرتے لمحے میری بے چینی میں اضافہ ہو رہا تھا کہ نجانے وہ ہستی کیسی ہوگی؟ جن کے بارے میں اتنا پڑھ سن کر آیا ہوں نہ جانے وہ میرے ساتھ کس طرح پیش آئیں گے؟ خیر اللہ اللہ کرکے میرا ٹوکن نمبر بھی آہی گیا۔ میں دھڑکتے دل کے اور کانپتی ٹانگوں کے ساتھ کمرے کے اندر گیا' حضرت حکیم صاحب کو دیکھا اور دیکھتا ہی رہ گیا' ماشاء اللہ اتنا نورانی چہرہ' سنت کے مطابق ڈاڑھی' لباس' خوشبو وار واہ سبحان اللہ! حضرت حکیم صاحب انتہائی شفقت سے ملے اور فرمایا کہ اب تمہیں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں' اس ملاقات پر ٹوکن دینے والے شخص نے مجھے چند چیزیں استعمال کیلئے دیں ٹوٹل خرچہ صرف "ساٹھ روپے" بنا۔ خیر واپس گھر آکر پوری دلجمعی کے ساتھ حضرت حکیم صاحب کا دیا وظیفہ شروع کردیا۔ شروع میں تو بہت تکلیف ہوئی اور حالات بھی خراب ہوئے لیکن حکیم صاحب کی ایک نصیحت یاد تھی کہ "سختی کا مطلب تکلیف کا دور ہونا ہے گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑ دینا" آج اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ بڑی مطمئن اور سکون والی زندگی گزار رہا ہوں۔ الحمدللہ! بچے بھی اب اچھے تعلیمی اداروں میں پڑھ رہے ہیں۔ **(طاہر سلیم، لاہور)**

## میرے تین تجربات عبقری قارئین کے نام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! نومبر 2016ء میں عبقری کا تحریری دعوت نامہ موصول ہوا کہ "جادو کیسے ہوتا ہے؟ کیسے ٹوٹتا ہے؟" اس تحریر میں قارئین کو اپنے زندگی کے تجربات لکھنے کی دعوت دی گئی تھی۔ میرے کچھ تجربات جو کہ درج ذیل ہیں:۔ اگر بچے رات کو خطرناک خوابوں سے' خوفناک حد تک ڈر جاتے ہوں' نیند سے بیدار ہوجائیں' پسینے سے شرابور ہوجائیں تو "آیۃ الکرسی" کا کارڈ (کارڈ پر آیۃ الکرسی لکھی ہو) ان کی اوپری قمیص کی جیب میں ڈال دیں تو بچوں کو رات کو خوفناک خواب آنا بند یا اگر آئیں گے تو وہ بالکل نہیں ڈریں گے۔ مسکرائیں گے اور آرام سے نیند لیں گے۔

**شہرت عزت مرتبہ پائیے:** اگر آپ شہرت عزت اور مرتبہ پانا چاہتے ہیں تو یہ آیت فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَ رَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۔ وَ لَهُ الْكِبْرِیَآءُ فِی السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ﴿الجاثیة 37،36﴾ سات مرتبہ روزانہ پڑھنے سے انشاء اللہ کامیاب ہوں گے۔

**عزت کم ہوجائے تو:** اسی طرح اگر کسی کی عزت کم ہوجائے تو آیت فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ وَّ اِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿یٰسین ۸۳﴾ گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھ کر اپنے آپ پر پھونکے۔

**شادی کی بندش کا علاج:** اگر شادی میں بندش ہو تو روزانہ تازہ وضو کرکے **یَالَطِیْفُ** سو بار چالیس دن تک پڑھیں۔ خواتین ایام کے دن بعد میں شمار کرلیں۔

**شادی نہ ہو رہی ہو تو:** اگر شادی نہ ہوتی ہو تو ہر سوموار کو چار رکعت نماز اس طرح سے پڑھیں کہ اول رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورۃ اخلاص' دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد بیس مرتبہ سورۃ اخلاص، تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تیس مرتبہ سورۃ اخلاص، اور چوتھی رکعت میں

## بڑھا پیٹ کم اور قبض دور! واقعی انتہائی آسان

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتی ہوں اس رسالہ نے میری زندگی کا سب سے بڑا طبی مسئلہ حل کردیا۔ مجھے تو اب بھی یقین نہیں آتا کہ واقعی ایسا بھی ہوسکتا ہے اور اتنی جلدی ہوسکتا ہے۔ عبقری کے سابقہ شمارے میں ایک نسخہ آیا تھا' پیٹ کو کم کرنے اور قبض دور کرنے کیلئے۔ **ھوالشافی:** سہاگہ دو تولہ' اجوائن خراسانی اڑھائی تولہ' فلفل سیاہ بارہ تولہ' مصبر زرد اٹھارہ تولہ۔ تمام اشیاء کو ارگندل (کوارگندل اتنی ہو کہ اس میں تمام اشیاء گوندھی جاسکیں) کے گودے میں گوندھ کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں اور صبح وشام بعد از غذا ایک ایک گولی دودھ یا تازہ پانی کے ہمراہ استعمال کریں۔ نسخہ بہترین ہے۔ میری بہن نے یہ گولیاں بنائی تھیں' اسے بہت افاقہ ہوا تو مجھے بھی استعمال کرنے کو دیں۔ مجھے بھی بہت فائدہ ہوا۔ تقریباً دو مہینے سے میں صرف رات کو ایک گولی کھاتی ہوں۔ قبض کی شکایت ختم ہوگئی ہے لیکن گولیاں بناتے وقت دھیان رکھیں کیونکہ یہ گولیاں ساتھ جڑ جاتی ہیں۔ اسے دور دور رکھنا پڑتا ہے۔ کافی عرصہ کے بعد یہ سخت ہوتی ہیں ورنہ نرم رہتی ہیں۔ قبض کے مریضوں کو ضرور یہ گولیاں کھانے کو دیں۔ بہت بہت اچھا اور سستا نسخہ ہے۔ **(اہلیہ عبدالغفار)**



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

چالیس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد 75 دفعہ اللھم اغفرلی اور ستر مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں۔ ہر ہفتے پیر کے دن یہ عمل کریں اور سات پیر یہ عمل کرنا ہے۔ بہت مجرب اور کامیاب عمل ہے۔ (عبدالرحمٰن' لاہور)

## جادو ختم' بیماری ختم' پریشانی ختم واہ کیا بات ہے!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ گزشتہ کافی سالوں سے پڑھ رہے ہیں۔ اس رسالے سے ہمیں بہت فوائد حاصل ہوئے ہیں۔ ہمارے گھر میں جادو تھا' ہر کوئی بیمار تھا اور بیماریاں بھی ایسی کہ ڈاکٹرز بھی پریشان تھے۔ ہر طرف بے سکونی تھی۔ ہمیں عبقری سے افحسبتم اور اذان کا عمل ملا۔ عمل یہ تھا کہ سات مرتبہ سورۂ مومنون کی آخری چار آیات اور سات مرتبہ اذان پڑھ کر اپنے دونوں کندھوں پر دم کرنا ہے۔ ہمارے گھر کے سارے افراد نے یہ عمل کرنا شروع کر دیا اور دن میں کئی کئی مرتبہ کیا۔ اس عمل کی برکت سے ہمارے گھر میں بہت سکون اور برکت ہے۔ جادو تو بالکل ہی ختم ہو گیا ہے جس کے بارے کئی عاملین نے باقاعدہ بتایا۔ ہمارے گھر میں بیماری بالکل ختم ہو چکی ہے حالانکہ میرے بیٹے کو ڈاکٹرز نے ایسی بیماری بتادی تھی کہ بیرون ملک بھی چلے جائیں یہ بیماری ختم نہیں ہوگی۔ جب سے ہم نے یہ عمل پڑھنا شروع کیا ہے اس دن سے کوئی بیماری ظاہر نہیں ہوئی پھر ہم نے ٹیسٹ کروائے تو ڈاکٹروں نے کہا کہ یہ تو صرف اندر نشان نظر آتا ہے بیماری تو ختم ہو چکی ہے۔ الحمدللہ! اب سکون ہی سکون ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو لمبی زندگی عطا فرمائے۔ آپ کو آپ کے بچوں کو اللہ تعالیٰ صحت و تندرستی عطا فرمائے۔ (صائمہ بتول' چکوال)

## عبقری والوں نے ہمیں ذلیل کر رکھا ہے جنات کا واویلہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے ایک دوست ہیں انہوں نے کہا کہ عرصہ بیس سال سے مجھے رات کو نیند ٹھیک طرح نہیں آتی' لیٹتا ہوں تو کوئی چیز جسم پر چٹکیاں کاٹتی ہے۔ میں پھر بے چین ہو جاتا ہوں' ادویات اور عاملین کے چکروں نے مجھے نیم پاگل کر دیا ہے۔ سب کہتے ہیں تم پر کسی نے کالا وار کیا ہے۔ سوکھ کر کانٹا بن گیا ہوں۔ مجھے کہنے لگا آپ مجھے اس کا کوئی حل بتائیں۔ میں نے اسے عبقری دواخانہ کی دوائی ''جوہر شفاء مدینہ'' استعمال کرنے کو کہا اور ساتھ ہی اسم یَاقَھَّارُ ہر وقت پڑھنے کو کہا اور دو انمول خزانہ کا کتابچہ دیا۔ چند دن کے بعد اس نے بتایا کہ میں تھوڑے سے عمل میں پچاس فیصد ٹھیک ہو گیا ہوں۔ مجھے کہنے لگا ایک بار آپ میرے گھر چکر تو لگائیں میں اس کے گھر گیا اور افحسبتم اور اذان کا عمل بتایا۔ اذان والا عمل یہ ہے کہ سورۂ مومنون کی آخری چار آیات سات مرتبہ اور اذان سات مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں کاندھوں پر دم کرنا ہے۔ سارا گھر ہر گھنٹے گھنٹے بعد یہ عمل کرے۔ انہوں نے یہ عمل کرنا شروع کر دیا اور ان کے گھر میں سکون آگیا۔ کچھ دن بعد رات کو میرے خواب میں ایک چھوٹے سے قد کا بندہ آیا جس کا رنگ بالکل سیاہ تھا۔ مجھ سے کہنے لگا: تم ہمارا راستہ کیوں روکتے ہو؟ میں نے کہا کیا مطلب؟ تو اس نے کہا تم لوگوں کو عبقری کے وظائف کیوں بتاتے ہو؟ انتہائی غصہ میں کہنے لگا ایک تو ''عبقری والوں نے ہمیں ذلیل کر رکھا ہے'' اور پھر غائب ہو گیا۔ اب میرا دوست بالکل پرسکون اور مطمئن زندگی گزار رہا ہے۔ (محمد عرفان' لیہ)

## جادو آسیب سے ہمیشہ کیلئے محفوظ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا پوری عبقری کی ٹیم کو بہت بہت خراج تحسین اور بے حد زیادہ حوصلہ افزائی' عبقری نے تو کمالات کے سارے دروازے کھول دیئے' محترم حکیم صاحب! اللہ جل شانہٗ آپ کو بے حد زیادہ تندرستی' دین اور دنیا عطا کرے آمین ثم آمین!۔ عبقری ہمارے گھر ابھی آتا ہی ہے کہ میں اور میری امی جان پورا پڑھ لیتے ہیں اور میری امی تو بہت بہت پسند کرتی ہیں۔ عبقری کے ایک گزشتہ شمارے میں ایک وظیفہ لکھا تھا۔ یقین کریں، یقین کریں، یقین کریں اس کے آگے تیر بھی کوئی چیز نہیں ہے۔ اتنا تیز اور بے حد موثر ہے۔ ہر قسم کی مشکلات، جادو، بندش کیلئے لاجواب ہے۔ عمل یہ ہے: سورۂ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 105 اور 3 مرتبہ درود شریف' تین مرتبہ سورۂ فاتحہ' تین مرتبہ آیۃ الکرسی، تین مرتبہ سورۂ اخلاص، تین مرتبہ سورۂ فلق' تین مرتبہ سورۂ ناس اور آخر میں پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھنا ہے۔ میں نے تو اپنا معمول بنا لیا ہے۔ مجھے اس سے بے حد فائدہ ہوا ہے۔ میں نے خواب میں دیکھا کہ کبھی کسی بلا کو تندور میں جلا رہی ہوں' کبھی وہ مجھ سے ہم کلام ہوتی ہے اور کبھی مجھے کوئی چیز دیتی ہے۔ میں نے جب سے یہ پڑھنا شروع کیا ہے میں نے بہت سی بلائیں روتی ہوئی دیکھی ہیں' الحمدللہ! میری زندگی میں سکون آگیا ہے۔

**جادو و آسیب سے ہمیشہ کیلئے محفوظ:** جادو و آسیب سے ہمیشہ کیلئے محفوظ ہونے کیلئے سورۂ طارق کی آیت نمبر 17،16،15 کو چار سٹیل کے کیلوں پر پچیس پچیس مرتبہ دم کر کے پورے گھر میں لگانے ہیں۔ گھر سے جادو' جنات' آسیب' ٹونہ وغیرہ ہمیشہ کیلئے بھاگ جائے گا۔ یہ عمل بھی میں نے عبقری کے ایک شمارے میں پڑھا تھا اور واقعی واقعی واقعی میں کروڑوں دفعہ اربوں دفعہ اللہ جل شانہٗ کا شکر ادا کرتی ہوں' گھر میں جب سے یہ کیل لگائے ہیں گھر میں بے پناہ سکون رہتا ہے ورنہ ہر مہینہ کوئی نہ کوئی وار چلتا تھا مگر اب سکون ہی سکون ہے۔ میری عبقری قارئین سے درخواست ہے کہ آپ اپنے گھروں میں یہ چار کیل ضرور لگائیں میرا آزمودہ ہے۔ کمال کی چیز ہے۔ نوٹ: سسرال میں رہنے والی خواتین یہ کام اپنے شوہر اور دوسرے گھر والوں کو اعتماد میں لے کر پھر کیں' ورنہ فساد کھڑا ہو جائے گا اور بدگمانی پیدا ہوگی۔ (فلک امجد' بورے والا)

## دھاگہ لو' آگ لگاؤ اور جادو ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے کچھ عرصہ سے

## آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ آج میں سردیوں کے حوالے سے ایک ٹوٹکہ لے کر حاضر ہوا ہوں۔ بوڑھے افراد کو سردی بہت زیادہ لگتی ہے اور اب سردیوں کا موسم چل رہا ہے' جب تک جسم کو اندر سے گرم نہ کیا جائے سردی کی شدت کم نہیں ہوتی' دادا جان کو ہم لوگوں نے کوئلے کی انگیٹھی جلا کر دیتے' کبھی گیس ہیٹر جلا دیتے' مگر ان کی سردی کم نہ ہوتی' میری خالہ جو کراچی میں رہتی ہیں (اللہ ان کو صحت اور ایمان کی سلامتی عطا کرے آمین) انہوں نے ہمیں بتایا کہ پیپسی یا کوک کی ڈیڑھ یا سوا دو لیٹر کی پلاسٹک کی خالی بوتل میں گرم پانی ڈالیں اور بوتل کو دو یا تین انچ اوپر سے خالی رکھیں مکمل نہ بھریں اور جس کو زیادہ سردی لگتی ہو اس کے بستر میں اس کی ٹانگوں اور کمر کے ساتھ رکھیں۔ اللہ کے فضل سے ساری رات سردی کا احساس بھی نہ ہوگا اور وہ پرسکون نیند سوئے گا۔ براہ کرم میرا نام شائع مت کیجئے گا۔ (ش۔ ذ۔ پشاور)

### عبقری میں ٹوٹکہ سیکشن کا قیام

### اس کار خیر میں آپ بھی حصہ دار بنیں

قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہو جاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں' عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔ **نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور کہیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں۔ صرف آزمودہ اور سینے کا راز ٹوٹکے ہی بھیجیں۔

15



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

لگ رہا تھا کہ میرے اوپر جادو وغیرہ کے کچھ زیادہ ہی حملے ہو رہے ہیں' میں اعمال کرتا ہوں' درس سنتا ہوں شاید اسی وجہ سے بچا ہوا ہوں۔ اس کے علاوہ ایک عمل مجھے ہمارے علاقہ کے ایک مولانا صاحب نے بتایا تھا میں نے جب بھی کیا بڑا آرام آیا' جسم میں درد وغیرہ ختم ہوگئے' عمل بہت لاجواب ہے جادو کو فوری طور پر ختم کرتا ہے۔ راولپنڈی میں پہلی مرتبہ کپڑے سینے والے دھاگہ سے توے کو الٹا کرکے کیا تو (ن) میرے پاس کھڑی تھی' دھاگہ جب توے پر رکھا تو (ن) گر پڑی اور توے پر جو جادو ٹونا تو اس کے اثرات مجھ پر بھی پڑے۔ پھر میں نے بیٹھ کر سورۂ یٰسین پڑھی تو آرام آیا۔ جادو توڑنے کیلئے یہ عمل لاجواب ہے۔ عمل درج ذیل ہے:

آسمانی رنگ کا رضائی سینے والا سوتی دھاگہ لیں۔ سوتی دھاگہ کی نشانی یہ ہوتی ہے کہ اسے آگ لگائیں تو جل جاتا ہے' پگھلتا نہیں ہے' اپنے سر سے پاؤں تک ناپ کر گیارہ تاریں بنالیں۔ ان گیارہ تاروں پر گیارہ گرہ لگانی ہیں' ہر گرہ پر ایک بار سورۂ فلق پڑھنی ہے' سورۂ فلق پڑھ کر پھونک مار کر گرہ لگا دینی ہے' اس طرح گیارہ بار سورۂ فلق پڑھ کر پھونک کر گرہ لگانی ہے۔ کوئلے جلا کر پھر ان کو کوئلوں پر جلانا ہے بہت بُو آئے گی جب تک بُو آتی رہے یہ عمل دہراتے رہیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے گیارہ روپے کی نیاز لازمی دیں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! مجھے اس عمل سے بہت سکون ملتا ہے۔ میں یہ عمل ہر ماہ دہراتا ہوں جادو سے محفوظ رہتا ہوں ورنہ اس سے پہلے تو جادو ٹونہ کروانے والوں نے میرا جینا دوبھر کر رکھا تھا۔ (شوکت علی' لاہور)

## جادو زائل' فراخی رزق اور تابع کرنے کے عمل

جو شخص مغرب کی نماز کے بعد اکیس دفعہ یَاقَابِضُ ہمیشہ پڑھے گا۔ کوئی جادو اس پر اثر نہ کرے گا۔ کسی شخص کی بددعا اس کے حق میں کارگر نہ ہوگی۔ بشرطیکہ خود ظالم نہ ہو۔ کسی جن بھوت کا اثر اس پر نہ ہوگا۔ ہر ایک قسم کی بالائی بلاؤں کے رفع کرنے کیلئے یہ اسم اعظم ہے اور نہایت عجیب الاثر ہے۔

**رزق کی فراخی کیلئے:** رزق کی فراخی کیلئے یہ عمل ایک مولانا صاحب کا مجرب ہے۔ دن کے دس بجے وضو کریں۔ پھر چار رکعت نفل چاشت کی نیت سے ادا کریں۔ نماز کے بعد پھر سجدہ میں جائیں اور ایک سو چار بار سجدے میں یَاوَهَّابُ پڑھیں۔ ہر مہینہ میں سات دن یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ ساری عمر کبھی روزی کی تنگی نہ ہوگی۔

**کسی کو تابع اور مسخر کرنے کیلئے:** جو کوئی شخص جمعہ کی شب میں بیس عدد روٹی کے ٹکڑوں پر یَاعَدْلُ لکھ کر کھائے گا۔ سارے گھر والے اور محلہ والے اس کے تابع اور مسخر رہیں گے۔

**پیٹ کے درد کیلئے روحانی عمل:** اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو تو سات مرتبہ یَاعَظِیْمُ پڑھ کر پانی پر دم کرکے یا کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے۔ بفضلہٖ تعالیٰ فوراً آرام ہو جائے گا۔

**مال و تجارت میں برکت کیلئے:** اگر دکاندار یا سوداگر دکان یا تجارت کے مکان کا تالا کھولنے سے پہلے ستر مرتبہ یَاغَنِیُّ پڑھے گا۔ انشاء اللہ مال تجارت میں برکت ہوگی۔ کبھی نقصان نہ ہوگا۔ ہر چیز یا نیا مال خریدنے کے وقت پہلے اکتالیس مرتبہ یَانَافِعُ پڑھ لینا باعث برکت ہے۔

**صاحب کشف کیلئے:** ماہ رجب اور ماہ رمضان و شعبان میں یَانَافِعُ روزانہ سات ہزار مرتبہ پڑھنا صاحب کشف اور صاحب باطن خدا کے حکم سے بناتا ہے۔ مزید جو شخص یَاصَمَدُ کو اللہ کے نام مبارک سے ملا کر گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے گا۔ صاحب کشف اور صاحب مقام عالی ہوگا۔ اللہ کے حکم سے علم غیب کا وقتاً فوقتاً مشاہدہ نصیب ہوگا۔

**رہائی قیدی و دفع بخار:** سورۃ الانفطار جو قیدی پڑھے گا تو اسے جلدی رہائی نصیب ہوگی اور اگر بخار میں مبتلا اس کے پانی سے غسل کرے گا تو بخار جاتا رہے گا۔

**گمشدہ چیز کی واپسی کیلئے:** جس کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو یا کوئی شخص بھاگ گیا ہو تو سورۂ والضحیٰ (پ30) کو سات مرتبہ پڑھنے سے وہ واپس آجائے گا۔

**غیبی امداد کیلئے:** نماز مغرب کے بعد روزانہ اکتالیس بار یَااَللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ پڑھ لیا کریں' سارے معاملات و مشکلات اللہ کے حکم سے حل ہو جائیں گی۔

**ہر بیماری ہر مصیبت سے دور رہیں:** کسی بیمار یا مصیبت زدہ کو دیکھ کر آہستہ سے درج ذیل دعا پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ اس بیماری یا مصیبت سے محفوظ رہیں گے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی كَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلًا۔ ''اللہ کا شکر ہے جس نے مجھے اس مصیبت (بیماری) سے محفوظ رکھا جس میں تجھے مبتلا کیا اور اس نے مجھے فضیلت عطا فرمائی مخلوق میں سے اکثر لوگوں پر۔ (ترمذی و ابن ماجہ)

**مقدمہ میں راضی نامہ کیلئے:** اگر کوئی شخص کسی مقدمہ میں راضی نامہ کرنا چاہتا ہو اور فریق ثانی نہ مانتا ہو ظہر کی نماز کے بعد تین ہزار مرتبہ یَاغَفَّارُ پڑھے اور پھر دعا کرے۔ انشاء اللہ فوراً مقصود حاصل ہوگا۔

**حاسد، جادوگر کو ذلیل کرنے کیلئے:** فجر کی سنتوں کے بعد اور فرضوں سے پہلے جو شخص سو مرتبہ گیارہ روز تک اسم یَاقَهَّارُ پڑھے گا جو حاسد اور جادوگر ہوگا ذلیل ہوگا۔ اسم یاقہار میں بڑی طاقت ہے یقین اور توجہ کے ساتھ یہ عمل کریں اور پھر کمال دیکھیں۔

**جن و آسیب کو بھگانے کیلئے:** اگر کسی گھر میں جن آسیب کا خلل ہو یا وہاں رہنے سے ڈر لگتا ہو ایک کورے چراغ پر سات جگہ یاقہار لکھ کر تیل سے بھر کر روشن کیا جائے جس گھر میں گیارہ دن تک یہ چراغ روشن ہوگا۔ بفضلہٖ تعالیٰ اس گھر میں کوئی جن یا سانپ وغیرہ موذی چیز نہ رہے گی اور وہ تمام آفتوں سے پاک رہے گا۔ بشرطیکہ اس مکان میں کوئی تصویر یا مورت موجود ہوئی تو بجائے نفع کے نقصان ہوگا۔

## میری ڈائری کے روحانی ایٹم اور مفید نسخے
## بے اولادی' جادو بندش اور رشتہ کیلئے اعمال

**اولاد سے محروم حضرات کیلئے بہترین تحفہ:** اگر آپ اولاد سے محروم ہیں تو روزانہ 101 بار سورۂ کوثر بسم اللہ کے ساتھ پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ کی ہر مراد ضرور پوری ہوگی۔

**اولاد سے محروم کیلئے مجرب عمل:** لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ یَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ اِنَاثًا وَّ

### گھر میں جادو تھا ختم ہوگیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ابھی سوفٹ ویئر انجینئرنگ سے فارغ ہوا ہوں' میں نے پانچ ماہ پہلے اپنے اور اپنے گھر کے تمام حالات بذریعہ خط آپ کے سامنے پیش کیے تھے' تو آپ کی طرف سے مجھے اور میرے گھر والوں کو اس وظیفہ کو پڑھنے کیلئے کہا گیا۔ یہ وظیفہ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ صبح و شام 313 مرتبہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھنے کہا گیا۔ الحمدللہ! اللہ عزوجل کے فضل و کرم سے ان وظائف کی برکت سے میں نے وہ کمالات دیکھے ہیں جو کہ پڑھنے سے نہیں بلکہ دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔ میری وہ تمام تکالیف جس کی وجہ سے میں پریشان تھا اللہ تعالیٰ کے فضل سے وہ سب کی سب ختم ہوگئی ہیں۔ مجھے ہر جگہ رکاوٹیں اور ہر میدان میں ناکامی اور پریشانی، نظر بد، میرے دماغ پر بوجھ' شیاطین اور جنات کے اثرات اور تکالیف' دل پر بوجھ' معدہ کا خراب ہونا' رزق کی بے برکتی' تعلقات کا خراب ہونا اور جھگڑے وغیرہ الحمدللہ سب ختم ہوگئے۔ مجھے یہ پڑھ کر اور بھی اچھا لگا کہ آپ اس وظیفے کی اجازت عام دیتے ہیں۔ اسی لیے میں اس وظیفے کا فائدہ قارئین عبقری کیلئے لکھ رہا ہوں تو لاکھوں کا فائدہ اور میرے لیے صدقہ جاریہ ہے۔ (محمد عبدالجلیل' بکھروٹ)





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

یَھَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ الذُّکُوْرَ ﴿الشوریٰ ۴۹﴾
جس کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو وہ یہ آیت 133 مرتبہ پانی پر دم کر کے فجر کی نماز کے بعد میاں بیوی دونوں پئیں۔

**اولاد کے رشتہ کیلئے مجرب عمل:** اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ (نمل 62)
اگر آپ کی اولاد کا رشتہ نہیں ملتا تو اٹھتے بیٹھتے مذکورہ آیت کا ورد جاری رکھیں۔

**لڑکی کے رشتہ کیلئے مجرب عمل:** رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ ﴿القصص ۲۴﴾ اگر لڑکی کیلئے رشتہ نہ آتا ہو یا رشتہ پسند نہ آتا ہو تو آپ 112 بار دعا کو اور تین بار سورۂ والضحیٰ پڑھیں، ہر مہینہ گیارہ دن تک پڑھیں اور تین مہینہ یہ عمل جاری رکھیں۔

**اللہ سے اولاد مانگنے کی تین دعائیں:** جس شخص کی اولاد نہ ہو یا نرینہ اولاد نہ ہو وہ یہ دعا کثرت سے مانگا کرے۔
رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ﴿الانبیاء 89﴾ ترجمہ: اے میرے پروردگار! مجھے تنہا نہ چھوڑیئے اور آپ بہترین وارث ہیں۔ 2۔ حضرت زکریا علیہ السلام نے طلب اولاد کیلئے مندرجہ ذیل دعا مانگی تھی جس کو اللہ تعالیٰ نے قبول فرما کر ان کو حضرت یحییٰ علیہ السلام جیسا بیٹا عطا فرمایا تھا۔ طلب اولاد کیلئے یہ دعا مجرب ہے۔ رَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً۔ (آل عمران 38)
ترجمہ: اے میرے پروردگار! تو عطا فرما مجھے اپنی جانب سے پاکیزہ (نیک) اولاد، بے شک تو ہی تو دعا کا سننے والا ہے۔"
3۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے طلب اولاد کیلئے مندرجہ ذیل دعا مانگی تھی جس کو اللہ تعالیٰ نے قبول فرما کر حضرت اسماعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام جیسا بیٹا عطا فرمایا۔ اولاد صالح کی طلب کیلئے یہ دعا بھی مجرب ہے۔ رَبِّ هَبْ لِیْ مِنَ الصّٰلِحِیْنَ ﴿الصّٰفّٰت ۱۰۰﴾

**بانجھ عورت کیلئے:** اگر بانجھ عورت سات روزے رکھے اور روزہ افطار کرنے کے بعد یَامُصَوِّرُ اکیس دن پڑھ کر پانی پر دم کر کے اللہ تعالیٰ اسے فرزند صالح عطا کرے گا۔

**حاجت کیلئے روحانی عمل:** اگر کوئی شخص جس کو کوئی حاجت درپیش ہو ٹھیک آدھی رات کو مسجد یا گھر کے صحن میں تین بار سجدہ کر کے پھر سجدے سے سر اٹھا کر سو مرتبہ یَاوَهَّابُ پڑھے تین روز کے اندر انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

**نرینہ اولاد کیلئے:** جس شخص کا بیٹا نہ ہوتا ہو اور اسے اس کی تمنا ہو، رمضان المبارک کے پہلے جمعہ کو جمعہ کی نماز کے بعد یَاوَاحِدُ کو ایک سو ایک مرتبہ کاغذ پر لکھے پھر اس کو بطور تعویذ اپنے داہنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ اسی سال فرزند صالح پیدا ہوگا۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

**اولاد کیلئے:** جس عورت کی اولاد نہ ہوتی ہو سات دن تک برابر سیب کے سات قتلوں پر یَامُنْعِمُ لکھ کر کھلایا جائے تو انشاء اللہ ضرور حمل قرار پائے گا۔

**جادو شیطانی وساوس سے بچاؤ کیلئے روحانی عمل:** ہر روز بلاناغہ سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۂ ناس کی تلاوت کرنے سے ہر قسم کی آفت، سحر سے انسان محفوظ رہے گا اور جادو کئے ہوئے انسان پر دم کرنے سے جادو زائل ہو جائے گا۔ انشاء اللہ یہ وساوس کا بہترین علاج ہے۔ بار بار روزانہ خاص طور پر ہر نماز کے بعد اور سوتے وقت بھی پڑھیں۔

**اچھا اور برا خواب:** اچھا خواب اللہ کی طرف سے ہے اور برا خواب شیطان کی طرف سے ہے۔ برے خواب کو کسی سے بیان نہ کریں، شیطان کے شر سے اللہ کی پناہ مانگئے، کچھ نقصان نہ ہوگا۔ (بحوالہ بخاری شریف)

**بدخوابی کیلئے روحانی عمل:** جس شخص کو بدخوابی یا سوتے وقت خوف و ڈر معلوم ہو سونے سے پہلے اکیس مرتبہ اسم مبارک یَامُتَکَبِّرُ کو پڑھ کر خاموش ہو کر سو رہے۔ انشاء اللہ پھر کبھی بدخوابی نہ ہوگی۔

**بدخوابی کیلئے:** خواب میں ڈرنا، رونا، نیند کے اُچاٹ ہو جانے کے دفعیہ کیلئے ایک کاغذ پر زعفران سے سورۂ مدثر کی پہلی سات آیات لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالنا نہایت مجرب ہے۔

**کبھی نظر بد نہ لگے گی:** اگر کسی کو اپنے یا اپنے بچوں پر نظر بد کا اندیشہ ہو وہ یَاحَفِیْظُ کو گیارہ کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں باندھے۔ کبھی نظر بد نہ لگے گی۔ (حکیم فاروق چڑھوے والا، مظفر گڑھ)

## جادو، جنات اور بندشوں کیلئے آزمودہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ عزوجل سے دعا ہے کہ آپ کو سلامت، سکھی اور شاد و آباد رکھے۔ آمین! میں آج عبقری کے ذریعے اور آپ کی بابرکت ذات کے توسط سے قارئین عبقری کو ایک بہت ہی انمول وظیفہ پیش کرنا چاہتی ہوں تاکہ اس پاک عمل کے توسط سے کسی کا بھلا ہو جائے اور میرے گناہ معاف ہو جائیں۔ آمین! آج سے ایک سال پہلے بہت ہی مشکل حالات کے تحت بے بس ہو کر میں نے روتے ہوئے اپنے حالات آپ کو لکھ کر بھیجے تھے جس کے جواب میں بہت تسلی و تشفی کے ساتھ آپ نے مجھے ایک بہت ہی انمول وظیفہ عنایت فرمایا تھا۔ وہ وظیفہ اتنا پیارا تھا کہ مجھ گنہگار کی زبان سے بھی میرے پاک رب کریم نے قبول فرمایا اور میرے جادو و بندشوں کی وجہ سے بگڑے حالات بہتر ہو گئے۔ دوسری بار میں نے دو اور مقاصد کیلئے بھی دو بار اور یہی وظیفہ پڑھا اور میرے رحیم کریم اللہ نے قبول فرمایا۔ اس وظیفے کے طفیل میرا رشتہ طے پا گیا۔ یقین کیجئے جس دن یہ وظیفہ ختم ہوا اس سے اگلے دن میرا ایک مناسب رشتہ آ گیا اور ایک ماہ میں میری شادی ہو گئی۔ پھر نے اپنی دوست کو یہ وظیفہ بتایا تو اس کے پڑھنے سے اس کی شادی طے پا گئی ہے اور انشاء اللہ اگلے ماہ تک وہ اپنے گھر کی ہو جائے گی۔ میرے توسط سے میری اس دوست نے ایک اور پریشان حال جادو کی ڈسی بہن کو بھی یہ وظیفہ بتایا ہے اللہ پاک نے اس پر بھی کرم فرمایا ہے۔

بے آسرا، ناامید، پریشان حال، مایوس لوگوں کیلئے ایک ایسا عمل جو سو فیصد قبولیت اعمال کی شرائط پر پورا اترتا ہے اور لاکھوں اولیاء کے مجرب معمولات میں شامل ہے۔ آپ بھی الٹی تدبیروں، بے کار ہوتی کوششوں اور ناکام ہوتے منصوبوں، پرانے سے پرانے جادو، جنات، بندشوں اور سخت ترین بیماریوں میں آزمائیے، انشاء اللہ یہ عمل آپ کو ہر عامل سے بے نیاز کر دے گا اور ہر مشکل سے نکلنے کا راستہ مہیا کرے گا۔

### ناممکن کو ممکن بنانے والا عمل درج ذیل ہے:

اول و آخر تین تین مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف تین تین مرتبہ، ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ مع تسمیہ، تین مرتبہ سورۂ اخلاص مع تسمیہ (یہ پورا ایک عمل ہوا) اس طرح روزانہ اکتالیس عمل مکمل

## شادی سے گھبرانے والوں کیلئے خوشیوں کا خزانہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اگر کسی شخص کو جریان کا احتلام کا سرعت انزال کا مسئلہ ہو اس لیے ثم الحمدللہ میں نے کئی مریضوں کو یہ نسخہ دیا تو اللہ نے ان کو صحت یابی عطا فرمائی، میں نے طب پڑھی ہے اور طب کا کام بھی کرتا ہوں، ایسے مریض بھی میرے پاس آئے جو کہ شادی کے قابل نہ تھے اللہ رب العزت نے ان کو صحت یابی عطا فرمائی اور ان کو اولاد نرینہ سے نوازا۔ نسخہ درج ذیل ہے:۔
**ھوالشافی:** لاجونتی پچاس گرام، بیج بند پچاس گرام، تخم تال مکھانہ 50 گرام، کشتہ قلعی دس گرام، اجوائن خراسانی دس گرام، مصری سو گرام، اسپغول چھلکا دو سو گرام۔ ان کو کوٹ پیس کر سفوف بنا لیں۔ دوائی تیار ہے۔ نوٹ: چھلکا اسپغول اور کشتہ قلعی دوائی پیس کر پھر ڈالنا ہے۔ ایک چمچ صبح اور ایک چمچ شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ انشاء اللہ بہت ہی تیر بہدف نسخہ ہے بارہا کا آزمودہ ہے۔ بالخصوص جو شادی کے نام سے بھی گھبراتے ہیں ان کیلئے تو خوشیوں کا خزانہ ہے۔ (محمد عثمان، بورے والا)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

**سیاہی روٹی کا ٹکڑا اور درد بخار ختم:** اگر کسی کو بخار آتا ہو یا سر میں درد ہو تو وہ شخص تین مرتبہ یَاغَفُوْرُ کاغذ پر لکھ کر اس کی سیاہی پر روٹی کا ٹکڑا لگا کر وہ نقش روٹی میں جذب کر لے اور اسے کھا لے انشاء اللہ اس کا درد ختم ہو جائیگا۔

کریں۔ یہ ایک نصاب شمار ہوگا۔ اس طرح روزانہ کئی نصاب بھی کر سکتے ہیں۔ 41 یا 91 دن بلا ناغہ کریں۔ ہر قسم کے جادو' بیماری' بندش' پریشانی اور مشکل میں کر سکتے ہیں۔ نوٹ: خواتین ایام کے دنوں میں نہ کریں بلکہ بعد میں عمل کی تعداد پوری کر لیں۔ اس خاکسار کو بھی دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔ اللہ پاک ہماری دین و دنیا آسان فرمائے اور عبقری کو مزید کامیابیاں عطا کرے۔ آمین (خاکسار۔ع)

## جادو، سحر، سایہ، ٹونہ وغیرہ کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! خیریت کا طالب بخیریت' پہلی مرتبہ عبقری کا جو اساتذہ کا اجتماع ہوا تھا اس کی وساطت سے آپ سے رسم و راہ محبت کا سلسلہ شروع ہوا۔ تسبیح خانہ کی حاضری وقتاً فوقتاً ہوتی رہتی ہے۔ درس بھی اہتمام سے سنتا ہوں اور دوستوں میں بانٹتا بھی ہوں۔ بے شمار فوائد اور سکون کی دولت میسر آگئی ہے۔ اللہ آپ کو عافیت اور صحت کے ساتھ لمبی عمر عطا فرمائیں اور تسبیح خانہ کو قیامت تک کیلئے اقوام عالم کیلئے رشد و ہدایت کا مرکز بنا کر قائم و دائم فرمائے۔ آمین۔ میرے پاس دو اعمال ہیں جو میں مخلوق خدا کیلئے عبقری کے ذریعے عام کرنا چاہتا ہوں۔

**جادو، سحر، سایہ، ٹونہ وغیرہ کیلئے:** سورۂ کہف کی آخری 9 آیات 7 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پھر اس پانی کو دیواروں پر چھڑکیں اور اس پانی کو روزانہ پئیں۔

**ہر بیماری، بندش، جادو، پریشانی اور رنج وغم کیلئے:** سورۂ فاتحہ' آیۃ الکرسی' سورۂ حشر کی آخری تین آیات' چاروں قل سات مرتبہ پڑھ کر چینی یا نمک پر دم کر لیں اور سارا سال استعمال کریں۔ اگر یہ درج بالا اعمال جمعۃ الوداع رمضان المبارک میں کر لیے جائیں تو یہ اور بھی تیر بہدف بن جائیں گے۔ یہ اعمال حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ مجاز شیخ الحدیث دامت برکاتہم کے بیان کردہ ہیں۔ (محمد شفیق' سرگودھا)

## جادو سے آئی بیماری' مصیبت' پریشانی ایک گھنٹے میں ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں آپ کے درس بھی سنتے ہیں اور کتب کا مطالعہ بھی جاری رہتا ہے۔ آپ کی ایک کتاب ''جادو، جنات، اسلام اور جدید سائنس'' سے ہم نے خوب فائدہ اٹھایا ہے۔ ہم پر کچھ مصائب مشکلات اور بیماری بوجہ جادو آئی تھی۔ جس کی وجہ سے ہم سب بہت پریشان تھے' آپ کی اسی کتاب کے صفحہ نمبر 234 پر ایک عمل دیا گیا ہے ہم نے وہ عمل صرف ایک نشست میں کیا الحمدللہ ایک گھنٹے میں بیماری' مصیبت' پریشانی اور بیماری ٹل گئی۔ وہ عمل یہ ہے:۔ ''سورۂ مزمل اکتالیس دفعہ ایک ہی نشست میں چند افراد مل کر پڑھیں اور اس کے بعد نماز حاجت پڑھ کر اللہ کے حضور دعا کریں۔ انشاء اللہ درج بالا پریشانیوں سے نجات ملے گی۔'' (شازیہ)

## چالیس سال سے مسلط جن بالآخر چھوڑ گیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! الحمدللہ! جنات آسیب وغیرہ کیلئے میں نے حضرت ابودجانہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا وہ خط مبارک جو حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت ابودجانہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ذریعے شیاطین جنات کی طرف ارسال فرمایا تھا وہ استعمال کراتا ہوں' طریقہ کار اس طرح کہ ایک تعویذ بنا کر گلے اور دوسرا تعویذ خط کے لفافہ میں ڈال کر تکیے کے نیچے کی طرف اندر ڈال کر اسی تکیے پر سو جانے کا عمل کراتا ہوں کہ رات کو وہی تکیہ سونے کیلئے استعمال کیا جائے۔ اس عمل کی اجازت مجھے میرے استاد صاحب نے دی۔ الحمدللہ اس عمل سے بے شمار نے فائدہ اٹھایا۔ ایک بوڑھی خاتون عمر تقریباً 70 سال ہے۔ میرے پاس آئیں انہوں نے بتایا کہ مجھے ایک جن نے چالیس سال سے تنگ کر رکھا ہے۔ وہ کبھی رات کو خواب میں آکر ڈراتا ہے اور میری نیند خراب کرتا ہے کبھی کبھی اکیلے میں ایسے محسوس ہوتا ہے کہ میرے پیچھے کوئی کھڑا ہے' کبھی میرے سامنے آجاتا ہے کالے رنگ کا بدصورت جن ہے مگر بہت کوشش اور عملیات کے چھوڑ کر نہیں جا رہا' الحمدللہ! اس عمل کے ذریعے الحمدللہ دو ماہ کے اندر اندر چھوڑ گیا۔ دو ماہ بعد میں نے پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ ایک دفعہ میں اکیلی بیٹھی تھی تو اس جن نے میرے پیچھے کھڑے ہو کر سر میں ''ٹھینگا'' لگایا اس کے بعد پھر کبھی نہیں آیا' لگتا ہے چھوڑ گیا ہے اس کے بعد بھی کافی عرصہ تک میں پوچھتا رہا مگر کوئی شکایت نہیں ملی۔ یہ خاتون بھی ماشاء اللہ صوم وصلوٰۃ کی پابند ہیں ماشاء اللہ نیک خاتون ہیں۔

هٰذَا كِتَابٌ مِّنْ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اِلٰى مَنْ يَّطْرُقُ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّارِ وَالزُّوَّارِ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْحَقِّ سَاعَةً فَاِنْ كُنْتَ عَاشِقًا مُّوْلِعًا اَوْفَاجِرًا فَهٰذَا كِتَابٌ يَّنْطِقُ عَلَيْنَا وَعَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ وَرُسُلُنَا يَكْتُبُوْنَ مَا تَمْكُرُوْنَ اُتْرُكُوْا صَاحِبَ كِتَابِيْ هٰذَا وَانْطَلِقُوْا اِلٰى عَبَدَةِ الْاَصْنَامِ وَاِلٰى مَنْ يَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ حٰمٓ لَا يُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ تَفَرَّقَ اَعْدَاءُ اللّٰهِ وَبَلَغَتْ حُجَّةُ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

اس کے علاوہ درج بالا خط بے شمار جادو زدہ افراد کو دیا گیا جنہوں نے اس کے تعویذ بنا کر گلے میں پہنے اور لیمینیشن کروا کر گھر کے ہر کمرے میں لگائے الحمدللہ ان کے گھر سے جادو ہمیشہ کیلئے ختم ہو گیا ہے۔ بے شمار کی جان عاملین سے صرف اس بابرکت خط کی وجہ سے چھوٹ گئی ہے۔ (ابوبکر' ملتان)

## سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا خاص الخاص وظیفہ جادو کا توڑ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! فقیر محبوب سبحانی قطب ربانی حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا خاص الخاص وظیفہ جادو کا توڑ اور رزق کی بندش ختم ارسال کر رہا ہے۔ مخلوق خدا کی بہتری کیلئے حاضر ہے:۔

## جادو کا توڑ اور رزق کی بندش ختم

روزانہ بعد نماز فجر یہ عمل کریں۔ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ ﷺ گیارہ بار۔ يَامُذِلَّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ اَللّٰهُمَّ اقْهَرْبِهَا عَلٰى اَعْدَائِنَا وَاَلْزِمْهُمْ وَعَجِّلْ اِلَيْهِمْ مَّا قَصَدُوْنِيْ بِهٖ فِيْ اَمْوَالِهِمْ وَعِزَّتِهِمْ وَاٰمَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ۔ 100 مرتبہ۔ آخر میں درج بالا درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل توجہ، دھیان، گڑگڑا کر بیس دن کریں اور پھر قدرت ربی کا کرشمہ دیکھیں۔ (والسلام فقیر نور محمد قادری' جہلم)

## جادو کی تشخیص کیلئے بارہا کا آموزدہ عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری کا ہر ماہنامہ بار بار پڑھ کر بے حد خوشی ہوتی ہے کہ اس دور میں عبقری جیسا رسالہ نایاب ہے۔ میرا بارہا کا مجرب و آزمودہ نسخہ ہے جو میں قارئین عبقری کی نذر کر رہا ہوں۔ یہ روحانی نسخہ ہے یہ جادو کی تشخیص اور اس کی وجہ سے ہوئی بیماری کیلئے ہے۔ ہر آدمی گھر بیٹھے اپنی بیماری کی تشخیص کر سکتا ہے کہ اس پر جادو، تعویذ، آسیبی اثرات ہیں یا جسمانی مرض ہے۔

**طریقہ:** سب سے پہلے ایک گلاس پانی سے بھر لیں' مریض کو یہ پانی چند گھونٹ پلائیں' پھر اس پانی پر تین مرتبہ یہ مبارک کلمات پڑھ کر دم کریں۔ (الٓمّٓ۔ الٓمّٓصٓ۔ الٓمّٓرٰ)۔

1۔ اگر مریض کو پانی کا ذائقہ کڑوا یا تلخ محسوس ہو تو یہ جادو، تعویذ، بندش کی علامت ہے۔ 2۔ اگر مریض کو پانی کا ذائقہ میٹھا یا نمکین محسوس ہو تو یہ جناتی، آسیبی اثرات کی علامت ہے۔ 3۔ اگر پانی کا ذائقہ بالکل تبدیل نہ



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

ہو تو جسمانی مرض کی علامت ہے۔ جو آدمی بھی یہ عمل کرے مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھے۔ جزاک اللہ خیرا۔

**میرے سینے کا راز عبقری قارئین کیلئے:** میں عبقری قارئین کی خدمت میں اپنا ایک اور سینے کا راز پیش کر رہا ہوں۔ جو بھی عمل کرے امت مسلمہ کیلئے' حضرت حکیم صاحب اور میرے لیے دعا خیر کرے۔ یہ روحانی نسخہ ہے ہر روحانی اور جسمانی مرض کا علاج ہے جس بیماری کو ڈاکٹر' حکیم لاعلاج کہہ دیں یہ اس بیماری اور جادو سے ہوئی ہر قسم کی بیماری کا آزمودہ روحانی علاج ہے۔ آپ کو جو بھی مرض ہے مثلاً دل کی بیماری ہے بیماری والی جگہ پر اپنا دایاں ہاتھ رکھ کر بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ اَعُوْذُ بِعِزَّۃِ اللّٰہِ وَقُدْرَتِہٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ مِنْ وَجْعِیْ ھٰذَا ایک مرتبہ پڑھ کر اپنا دایاں ہاتھ اٹھالیں پھر دوبارہ دایاں ہاتھ رکھ کر یہ دعا پڑھے طاق مرتبہ پڑھیں۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ وَاَسْمَآئِہٖ کُلِّھَا عَامَّۃً مِنْ شَرِّ السَّامَّۃِ وَالْھَامَّۃِ وَمِنْ شَرِّ الْعَیْنِ اللَّامَّۃِ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ وَمِنْ شَرِّ اَبِیْ قَتْرَۃَ وَمَا وَلَدَ۔ (شرافت علی' ایبٹ آباد)

## جادو، بندش کی توڑ کیلئے پچاس سالہ آزمودہ تعویذ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! یہ میرا تعویذ جو کہ میں سوا لاکھ سے بھی زیادہ لکھ چکا ہوں۔ اس تعویذ کو تیار کرنے والا بھی میں خود ہوں۔ یہ تعویذ گلے میں باندھنے کیلئے اور پلانے کیلئے نہایت مجرب ہے۔ یہ نقش اسم ذات کا ہے جو اسم اعظم کی تاثیر رکھتا ہے۔ تمام علما عامل پیر، فقیر، گدی نشین حضرات سے گزارش ہے کہ اس نقش کو لکھ کر عوام کو فائدہ پہنچائیں۔ یہ نقش عددی بھی ہے اور لفظی بھی اور اللہ تعالیٰ کے صفاتی نام اور حضور نبی کریم ﷺ کے صفاتی نام سے پر ہوتا ہے۔ اس کی زکوٰۃ یہ ہے کہ 66 بار روزانہ لکھ کر چھنے آٹے میں گولیاں بنا کر دریا یا نہر میں بہادیں یعنی کہ چلتے پانی میں ڈالیں۔ یہ وظیفہ اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر لکھنا شروع کریں اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ختم کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| حَیُّ ١٨ | وَاحِدُ ١٩ | وَدُوْدُ ٢٠ |
| طَیِّبُ ٢١ | حَبِیْبُ ٢٢ | اَحِیْدُ ٢٣ |
| یَااَحَدُ ٢٤ | یَاوَھَّابُ ٢٥ | یَاھَادِیُ ٢٦ |

لکھتے اور پڑھتے جائیں یہ اللہ اور حضور ﷺ کے نام پاک ہیں۔ یہ نقش حب، تسخیر، امراض کیلئے، جادو، اثر کے

امراض میں آزمودہ ہے۔ تمام کلمات اور آیات اور سورۃ کے نقشوں سے مختصر ہے۔ بزرگ دین دل سے بھی اسم کا ذکر کریں اور ہاتھ سے لکھ کر عوام کی خدمت کریں۔ درود شریف پڑھ کر لکھیں اور لکھ کر پھر درود شریف پڑھیں۔ گلے میں باندھنے اور پینے کیلئے ہے۔ میری طرف سے اجازت عام ہے۔ میں نے گزشتہ پچاس سال سے اس تعویذ سے بڑے بڑے کام لیے ہیں۔ اس نقش کا میں خود موجد ہوں یعنی یہ میں نے ہی تیار کیا ہے۔ یہ روحانیت سے بھرپور ہے۔ عامل حضرات کیلئے خاص تحفہ ہے عامل حضرات بڑی محنت سے بچ جائیں گے۔ (حکیم محمد رمضان نقشبندی' بورے والا)

## دکان کی سیل 2 ہزار سے پچیس ہزار! کاروباری بندش ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک آٹا چکی کی دکان پر ملازم تھا' چھ ہزار میری تنخواہ تھی' بہت مشکل سے گزارہ ہوتا تھا' کرائے کے مکان میں رہتا ہوں' دو میرے بچے ہیں' وقت کی روٹی بمشکل پوری ہوتی۔ کبھی کسی سے ادھار' کبھی کسی سے ادھار لے کر میں گزارہ کرتا۔ مجھے جادو اور بندش بتایا گیا۔ پانچ وقت نماز پڑھتا ہوں اور آہستہ آہستہ میں نے تہجد بھی شروع کردی اور تہجد کے وقت میں اکتالیس مرتبہ سورۃ مزمل پڑھتا تھا۔ تین سال پڑھتا رہا پھر اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنی چکی دے دی' جب میں نے اپنی آٹا چکی لگائی' شروع شروع میں سارا دن میں دکان پر بیٹھا رہتا' سارے دن کی سیل دو ہزار سے تین ہزار تک ہوتی۔ جب سے سورۃ مزمل والا عمل شروع کیا میں تو حیران ہی رہ گیا۔ معمول کا کام ہوتا مگر جب شام کو دکان بند کرکے گھر جاتا اور پیسے گنتا تو سیل کبھی پندرہ ہزار اور کبھی بیس ہزار ہوتی اتنی برکت' اللہ تعالیٰ نے سورۃ مزمل کی برکت سے دی' تین چار ماہ میں ہی میرے حالات بہت بہتر ہوگئے۔ اللہ تعالیٰ آپ کے تسبیح خانہ پر کروڑوں برکتیں اور رحمتیں نازل فرمائے۔ (محمد یٰسین' فیصل آباد)

## تمام پریشانیاں' جادو دور اور بے بہا رزق

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اپنے چند آزمودہ اعمال قارئین عبقری کیلئے پیش خدمت ہیں۔

### 1۔ تمام پریشانیاں دور' رزق ہی رزق' پیسے ہی پیسے

ہر فرض نماز کے بعد اول و آخر درود ابراہیمی اور درمیان میں سورۃ قریش سات مرتبہ پڑھیں اس عمل سے ہر مشکل' ہر پریشانی ہر تنگی دور ہوجاتی ہے الحمدللہ اس وظیفہ کی برکت سے تنگ دست لوگ کروڑ پتی بن کر زندگی گزار رہے ہیں۔

## فتوحات غیبی کا خاص عمل

فتوحات غیبی کا ایک ایسا عمل پیش خدمت ہے کہ جس کی صرف اکیس دن کی پڑھائی ہے' اس عمل کو کرنے کے بعد آپ خود اتنے مالا مال ہوں گے کہ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے آزمائش شرط ہے اور یقین بھی شرط ہے۔ عشاء کی نماز کے بعد درود ابراہیمی 51 مرتبہ یَارَزَّاقُ 101 مرتبہ یَاغَنِیُّ 101 مرتبہ وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ 101 مرتبہ وَاللّٰہُ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ 101 مرتبہ۔ وقت اور جگہ ایک ہو' 21 دن تک 21 دن کے بعد وظیفہ روزانہ بطور مداومت ہر ایک 33 مرتبہ پڑھیں۔

## میرا سارا مال پاک ہے گم نہیں ہوسکتا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے میرے والد صاحب قرآن مجید پر پورا پورا عمل کرتے تھے اس واقعہ کا تعلق بھی قرآن وسنت کے احکام پر عمل سے ہے۔ یہ 1953ء کی بات ہے میں آٹھویں جماعت میں پڑھتا تھا ہم سب گھر والے میری خالہ کے بیٹوں کے ختنوں کی رسم میں شامل ہونے کیلئے ضلع شیخوپورہ کے ایک گاؤں میں گئے تین دن کے بعد واپسی ہوئی جب ہم ابھی گاؤں سے تقریباً تین میل کے فاصلے پر تھے کہ راستہ میں تقریباً ایک سے دو فٹ پانی کھڑا تھا' ہم کو اسی پانی سے گزر کر جانا تھا لہٰذا والد صاحب کے حکم پر مرد حضرات آگے آگے اور خواتین پیچھے پیچھے پانی سے گزر رہی تھیں۔ اس زمانے میں دیہاتی لوگ دھوتی کا استعمال کیا کرتے تھے۔ میری بہن کی دائیں جانب جیب سے سارا زیور بمعہ ڈبیا پانی میں گر گیا ہم سب گھر پہنچ گئے تقریباً رات دس گیارہ بجے سارا سامان چیک کرنے پر علم ہوا کہ سسرالی سارا زیور گم ہوچکا ہے ادھر ادھر تلاش بسیار کے بعد نہ ملا تو والد صاحب نے فرمایا کہ میرا سارا مال پاک ہے گم نہیں ہوسکتا صرف اللہ جل شانہٗ سے دعا مانگیں' اللہ تعالیٰ کرم فرمائے گا پوری رات بڑی بے چینی اور اللہ سے دعائیں مانگتے گزر گئی' صبح سویرے میں نے سکول جانا تھا میرے والد صاحب بھی میرے ساتھ چل دیئے' ہم پانی کے کنارے کنارے جارہے تھے کہ تقریباً سو گھوڑوں اور کچھ پیدل لوگوں پر مشتمل ایک بارات ہمارے پاس سے گزر گئی ہم بھی اس کے پیچھے پیچھے ادھر اُدھر دیکھتے ہوئے جارہے تھے اچانک میں نے جنگلی گوبر کو ٹھوکر لگائی اللہ جل شانہٗ کی قدرت کہ اس کے نیچے ڈبیہ پڑی ہوئی تھی کھول کر دیکھا سارا زیور موجود تھا۔ میرے والد صاحب نے سجدہ شکر ادا کیا اور اللہ کی راہ میں صدقہ بھی دیا اللہ تعالیٰ ہم سب مسلمانوں پر اپنا فضل وکرم تاقیامت قائم ودائم رکھے۔ آمین ثم آمین۔ (محمد شبیر گوندل' حافظ آباد)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

**دو قطروں سے نزلہ زکام ختم:** تیل سرسوں کی دو بوندیں اگر بطور نسوار ناک میں ڈال دی جائیں تو زکام اور نزلہ کی شکایت دور ہو جائے گی۔

## برکت ہی برکت جتنا خرچ کرو کم نہ ہو

سات دانہ جو کے لے کر باوضو ہو کر ان پر یَافَتَّاحُ یَارَازِقُ 997 مرتبہ پڑھ کر ان دانوں کو اپنے خرچ کی تھیلی میں ڈال دیں اور جتنا چاہیں بغیر شمار کیے اس میں سے خرچ کرتے رہیں۔ انشاء اللہ وہ تھیلی ختم نہ ہوگی جب تھیلی کھولیں تو وضو کر کے کھولیں۔ **احتیاط:** اس روپیہ کو ناجائز اور گناہ کے کاموں میں خرچ نہ کریں۔ ورنہ بربادی ہی بربادی ہوگی۔

(سید نور عالم شاہ شوکی شریف)

## سخت ترین دشمن اور شوہر گرویدہ کرنے کا راز

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عرصہ تین سال سے عبقری کی قاری ہوں اس رسالے کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ عبقری نے میری دنیا ہی بدل ڈالی۔ اس کی بدولت دن بدن میرا ایمان مضبوط ہوتا چلا گیا۔ اس سے پہلے شاید میں اندھیروں میں بھٹک رہی تھی۔ اس کیلئے میں آپ کا جتنا بھی شکریہ ادا کروں کم ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو ہمارے سروں پر ہمیشہ قائم رکھے اور آپ اسی طرح ہماری رہنمائی کرتے رہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو دنیا و آخرت میں سرخرو کرے۔ آمین۔ عبقری میں شائع ہونے والے تمام وظائف ہی ایک سے بڑھ کر ایک ہوتے ہیں۔ عبقری میں ایک وظیفہ چھپا تھا جو کچھ اس طرح تھا کہ اگر اسے پڑھ کر دوسروں کی روح کو ثواب پہنچایا جائے تو سخت سے سخت دشمن بھی راہ راست پر آجاتا ہے اور اسی طرح میرے ساتھ ہوا' ابھی میں نے اپنے سخت ترین دشمن کیلئے اس وظیفے کو پڑھا اور میں حیران رہ گئی' صرف چند بار پڑھنے سے اس کے رویہ میں تبدیلی آگئی۔ یہی وظیفہ میں نے اپنے شوہر کیلئے پڑھا جو کہ بات بات پر مجھ سے لڑتے تھے اور ہروقت مجھے ڈانٹتے رہتے تھے شکر الحمدللہ وہ بھی اب میرا خیال رکھتے ہیں اور لڑائی بھی کم ہوگئی ہے۔ میں نے اپنے بچوں کیلئے یہ وظیفہ پڑھا اور ان کی ارواح کو ایصال ثواب پہنچایا اب میرے بچے بھی میرا ادب کرنے لگے ہیں۔ غرض کہ میں نے جس جس مقصد کیلئے اس وظیفہ کو پڑھا خدا نے میری مراد پوری کی۔ میں نے اپنی پریشان حال سہیلی کو یہ وظیفہ اس کے سخت دل شوہر کیلئے پڑھنے کو دیا وہ بھی بہت خوش ہے اور میرا شکریہ ادا کرتی نہیں تھکتی۔ جس جس کو بتایا سب نے بہت دعائیں دیں اور یہ صرف عبقری کی بدولت ممکن ہوا۔ اب تو مجھے کوئی بھی مشکل ہو' پریشانی آئے تو میں یہی وظیفہ پڑھتی ہوں اور جو بھی مجھے ناجائز تنگ کرے اس کی روح کو پڑھ کر ثواب پہنچاتی ہوں۔ وہ وظیفہ پڑھنا اس طرح ہے اگر کوئی ناراض ہو یا ناجائز تنگ کرے یا پھر کوئی بھی حاجت ہو تو تین بار درود شریف پھر ایک بار الحمد شریف پھر تین بار سورۂ اخلاص پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس انسان کی روح کو ثواب پہنچائیں اور دعا کریں کہ وہ انسان آپ کے حق میں اچھا ہو جائے یا پھر جادو کا چکر ہو' کوئی حاجت ہو تو یہ پڑھ کر دعا کریں۔ انشاء اللہ ضرور پوری ہوگی۔ یہ وظیفہ میرا بارہا کا آزمودہ ہے۔ میری بیٹی اس وظیفہ کو ہر مشکل میں پڑھتی ہے اور بہت خوش ہوتی ہے۔

اس کے علاوہ میرے چند روحانی ٹوٹکے جن سے میں نے فیض پایا قارئین عبقری کی نذر ہیں:۔ ایک مرتبہ ہم رکشہ میں سوار تھے کہ ٹریفک میں بری طرح پھنس گئے لائن بہت زیادہ لمبی تھی لگتا تھا کہ ہمیں کافی دیر لگے گی لیکن میں نے سورۂ الم نشرح پڑھ پڑھ کر ٹریفک پر پھونکنا شروع کی اور اپنے بچوں کو بھی کہتی رہی۔ یقین جانیے کچھ ہی دیر بعد ٹریفک چلنا شروع ہوگئی اور ہمارا رکشہ آسانی سے باہر نکل گیا۔ اسی طرح ایک بار مجھے امی کے گھر ضروری جانا پڑ گیا جانے کی جلدی تھی میں تیاری کر رہی تھی کہ اچانک بارش شروع ہوگئی اور دیکھتے ہی دیکھتے تیز ہوتی گئی۔ میں نے عبقری میں پڑھا تھا کہ بارش کو روکنے کیلئے پنجم کلمہ کا ورد کرنا چاہیے میں نے پنجم کلمہ پڑھنا شروع کر دیا ساتھ بیٹی کو بھی کہا کہ پڑھے۔ تقریباً ہم لوگ آدھ گھنٹہ کلمہ پڑھتے رہی' دیکھتے ہی دیکھتے بارش کم ہوئی اور تھم گئی اور آسمان بالکل صاف ہو گیا اور سورج نکل آیا۔ ہم خوش بھی تھیں اور حیران بھی۔ مجھے عبقری سے ملے وظائف سے بہت کچھ ملا اور مل رہا ہے۔ الحمدللہ! اس طرح کا میگزین میں نے آج تک نہیں دیکھا۔ اللہ تعالیٰ عبقری کو مزید ترقی دے۔

## جادو و بندش کی شکار کی ہفتے میں شادی

موتی مسجد میں نفل کی ادائیگی کیلئے میں نے عبقری میں پڑھا تھا۔ میری چچازاد بہن کی شادی تین سال سے ہو نہیں رہی تھی' لوگ آتے تھے پسند کر کے چلے جاتے تھے مگر رشتہ طے نہیں ہوتا تھا معلوم کروانے پر پتہ چلا کہ جادو اور بندش ہے۔ ہم سب بہت پریشان تھے حالانکہ میری بہن بہت خوبصورت اور پڑھی لکھی ہے۔ جب میں نے عبقری میں موتی مسجد کے وظیفہ کا پڑھا تو میں نے اپنی چچی کو کہا کہ آپ ایک بار موتی مسجد میں جا کر دو نفل اس طرح ادا کرلیں کہ آپ دو نفل صلوٰۃ حاجت کی نیت کر کے نفل پڑھنا شروع کریں جب سورۂ فاتحہ میں اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پر پہنچیں تو بار بار ایک آیت کی تکرار کریں آپ جتنی دیر کر سکتے ہیں کریں جب تھک جائیں تو باقی سورۂ مکمل کر کے رکوع اور سجدہ کر کے دوسری رکعت میں بھی اسی طرح اسی آیت کی تکرار کرتے رہیں اور پھر نفل مکمل پڑھ کر سلام پھیرلیں اور پھر گڑگڑا کر خدا سے دعا کریں۔ انشاء اللہ دعا ضرور قبول ہوگی۔ انہوں نے اسی طرح کیا۔ صرف ایک ہفتے بعد ہی میری بہن کا رشتہ اتنی اچھی جگہ طے ہو گیا کہ ہم سب حیران رہ گئے اور خدا کا شکر ادا کیا کہ اتنے سالوں سے جو پریشانی تھی وہ اللہ تعالیٰ نے دور کی۔ قارئین! آج کے دور میں ہر دوسرا شخص پریشانیوں کا شکار ہے ہم بھی رزق کی بندش کا شکار رہ چکے ہیں مگر یقین جانیے سورۂ کوثر نے ہمیں اس تمام پریشانی سے نکال دیا۔ میں نے جب سے صبح و شام 129 مرتبہ سورۂ کوثر پڑھنا شروع کی تب سے حالات میں بہتری آنا شروع ہوگئی۔ اب بھی جب میرے پرس میں رقم کم ہو جاتی ہے میں 129 مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر پرس پر دم کر دیتی ہوں اور اللہ کے فضل سے غیب سے میری مدد ہو جاتی ہے۔ اس وظیفہ کی برکت بھی عبقری کی بدولت مجھے ملی۔ (ج۔ش)

## موت کیلئے کیا گیا جادو 28 دن میں یقینی ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اگر کسی انسان پر زبردست جادو ہو اور کسی بھی طرح جادو کے اثرات سے نجات نہ ملتی ہو تو (ہفت سلام) کے نقوش کے ذریعے روحانی علاج کرنے سے جادو کے اثرات سے یقینی نجات ملتی ہے۔ جمعرات کے دن سے علاج شروع کریں اور درج ذیل نقوش تفصیل کے ساتھ پلائیں۔ 28 دن کا علاج ہے ہر نقش چار مرتبہ پلائیں اور ساتوں نقوش جو ہفتے کے سات دنوں میں پلانے ہیں درج ذیل ہیں:۔

### جمعرات کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۲ | ۱۱۶ | ۱۱۰ | ۱۳۱ |
| ۱۰۹ | ۱۳۲ | ۳۲۱ | ۱۱۷ |
| ۱۳۳ | ۱۱۲ | ۱۱۴ | ۳۲۰ |
| ۱۱۵ | ۳۱۹ | ۱۳۴ | ۱۱۱ |

### شیمپو اور ٹوتھ برش کے نقصانات

پوری سائنس فطرت کی طرف لوٹ رہی ہے' آپ کے پاس انٹرنیٹ، اپنا مشاہدہ، تحریر، کوئی بھی ایسی چیز جس میں شیمپو اور ٹوتھ برش کے نقصانات ملے ہوں ہمیں ضرور بھیجیں۔ باری آنے پر آپ کے نام سے شائع ہوں گے۔ لاکھوں کا نفع ہوگا۔ (ادارہ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

### جمعۃ المبارک کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ عَلٰی مُوْسٰی وَ هٰرُوْنَ | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۸ | ۱۱۶ | ۱۱۰ | ۱۳۱ |
| ۱۰۹ | ۱۳۲ | ۲۲۷ | ۱۱۷ |
| ۱۳۳ | ۱۱۲ | ۱۱۴ | ۲۶۶ |
| ۱۱۵ | ۲۶۵ | ۱۳۴ | ۱۱۱ |

### ہفتہ کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ عَلٰی اِلْ یَاسِیْنَ | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۳۱ | ۱۱۰ | ۱۳۱ |
| ۱۰۹ | ۱۳۲ | ۴۹ | ۳۲ |
| ۱۳۳ | ۱۱۹ | ۲۹ | ۶۸ |
| ۳۰ | ۶۷ | ۱۳۴ | ۱۱۱ |

### اتوار کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۹ | ۲۹۲ | ۱۳۷ | ۱۳۱ |
| ۱۳۶ | ۱۳۲ | ۲۸۸ | ۲۹۳ |
| ۱۳۳ | ۱۳۹ | ۲۹۰ | ۲۸۷ |
| ۲۹۱ | ۲۸۶ | ۱۳۴ | ۱۳۸ |

### پیر کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰ | ۵۶۳ | ۱۱۰ | ۱۳۱ |
| ۱۰۹ | ۱۳۲ | ۴۹ | ۵۶۴ |
| ۱۳۳ | ۱۱۲ | ۵۶۱ | ۴۷ |
| ۵۶۲ | ۴۷ | ۱۳۴ | ۱۱۱ |

### منگل کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِیْنَ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۲۲ | ۴۵۱ | ۱۷۰ | ۱۳۱ |
| ۱۶۹ | ۱۳۲ | ۱۴۲۱ | ۴۵۲ |
| ۱۳۳ | ۱۷۲ | ۴۴۹ | ۱۴۲۰ |
| ۴۵۰ | ۱۴۱۹ | ۱۳۴ | ۱۷۱ |

### بدھ کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۴ | ۱۴۹ | ۴۳۳ | ۱۳۱ |
| ۴۳۲ | ۱۳۲ | ۳۱۳ | ۱۵۰ |
| ۱۳۳ | ۴۳۵ | ۱۴۷ | ۳۱۲ |
| ۱۴۸ | ۳۱۱ | ۱۳۴ | ۴۳۴ |

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ والا نقش گلے میں ڈال دینا چاہیے۔ انشاء اللہ کیسا ہی جادو ہوگا علوی یا سفلی پوری طرح نجات ہوگی اور اٹھائیس دن میں مریض صحت مند ہوگا' فائدہ یہ ہے کہ 28 دن میں ہر نقش چار کی تعداد میں بنانے ہیں۔ یہ نقش میرے بہت کامیاب نکلے ہیں اور آگے جس کو بھی بتایا اس کو بھی بہت فائدہ ہوا ہے۔ یہ عمل میں نے دفتر ماہنامہ عبقری سے ایک کتاب ''کالی دنیا کالا جادو وظائف اولیاء اور جدید سائنسی تحقیقات'' کے نام سے لی تھی اس میں یہ عمل درج تھا۔ کالے جادو کیلئے یہ عمل واقعی ننگی تلوار ہے میری قارئین عبقری سے گزارش ہے کہ یہ عمل ضرور آزمایئے گا۔ اس کے علاوہ میرے پاس ایک عمل امتحان میں کامیابی کیلئے ہے۔

**امتحان میں کامیابی کیلئے:** جو کوئی امتحان میں کامیابی کا خواہاں ہو تو اسے چاہیے کہ وہ امتحان کے پہلے دن سے لے کر چالیس یوم تک بلاناغہ دن یا رات کے کسی وقت 100 مرتبہ یہ پڑھے لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَ نَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَ كَذٰلِكَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے مقصد کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ امتحان میں ضرور کامیابی ہوگی۔ (ساجدہ شاہین' جہانیاں)

## جادو جنات سے چھٹکارے کے کچھ آزمودہ طریقے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس کچھ تجربات و مشاہدات ہیں جو میں مرنے سے پہلے اپنے لیے صدقہ جاریہ کے طور پر چھوڑ کر جانا چاہتا ہوں اسی نیت سے یہ تجربات و مشاہدات قارئین عبقری کے سپرد کر رہا ہوں۔ قارئین! جنات کی پیدائش انسانوں سے زیادہ ہے۔ وہ کسی وقت بھی انسانوں کو خاص کر بچوں اور بچیوں کو پریشان کر سکتے ہیں۔ اس لیے ہر ایک کو چاہیے کہ وہ سورۂ مومن کی پہلی چار آیات روزانہ تین مرتبہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھ لیا کریں۔ ایسا کرنے سے وہ جادو و جنات سے محفوظ زندگی گزار سکے گا۔ اگر کسی پر تعویذات کا اثر دکھائی دے تو پانی پر دم کرکے پلایا جائے۔ ایک عبقری رسالہ میں ایک عبقری کے قاری نے حقہ کے پانی سے مصدقہ علاج تحریر فرمایا تھا۔ ہمارے علاقہ میں کافی لوگ اس علاج کو اپنائے ہوئے ہیں۔ یہ رسالہ پڑھ رہا تھا کہ اچانک میرے

**(بقیہ: اب جادو ٹوٹ رہا ہے!)**

مکمل معلوم کیا اور آپ کے درس انٹرنیٹ پر سننا شروع کر دیئے۔ مزید دل کی دنیا بدل گئی' پہلے تو نماز میں دل نہیں لگتا تھا لیکن جب سے بیعت کی تو نماز میں سکون ملنا شروع ہوا' اب آپ کے سلسلے کا ذکر بھی میں کرتا ہوں اور برکت والی تسبیح کا عمل بھی کرتا ہوں۔ بہت فائدہ ہوتا ہے۔ اب جب دفتر جاتا ہوں تو درس میں بتائے گئے مختلف اعمال کرتا ہوں۔ جب وضو ٹوٹ جاتا ہے اسی وقت نیا وضو کرتا ہے۔ ان اعمال اور درس سننے کی برکت سے میرے گھر میں سکون آتا جا رہا ہے۔ واضح محسوس ہو رہا ہے کہ اب جادو ٹوٹ رہا ہے۔ (شبیر حسین' شیخوپورہ)

# صرف پانچ روپے سے جوڑوں اور کمر کا درد ختم

میرے ایک جاننے والے دوست ہیں' جو کہ کوئٹہ سے تعلق رکھتے ہیں اور چائے بیچنے کا کاروبار کرتے ہیں۔ ان کے جوڑوں میں اکثر درد رہتا تھا' بڑے بڑے ڈاکٹر اور حکیموں سے دوائی لے کر عاجز آچکا تھا' مگر درد نے نام نہ لیا جانے کا۔ اچانک انہیں ایک رات خیالات میں گم اپنی دادی اماں کی بات یاد آگئی کہ میری دادی اماں اپنی کمر پر یہ عمل کرتی تو اسے کمر کے درد سے نجات مل جاتی۔ رات تو جیسے کیسے کٹ گئی مگر خیال اور درد جوڑوں میں موجود تھا۔ صبح اٹھ کر اس نے میڈیکل سٹور سے مطلوبہ چیز خریدی اور جوڑوں پر چپکا دیا۔ کیونکہ چائے پہنچانے کیلئے وہ کبھی اس دکان پر کبھی اس دکان پر بھاگتا' جب عصر کا وقت ہوتا تو درد میں مبتلا ہو جاتا مگر جب اس نے مطلوبہ چیز لگائی تو درد میں افاقہ ہونے لگا۔ ایک دن اچانک وہ مجھے ملا تو میں نے اس سے دریافت کیا کہ آج تو رشید بھائی عصر کے وقت دوڑ میں لگے ہوئے ہیں۔ عبقری کا شمارہ پڑھ پڑھ کر ہم تو علاقہ میں حکیم بن گئے ہیں۔ سب سے بڑی ذات تو اللہ کی ہے جو کہ خود حکیم ہے' علیم ہے۔ دن بھر عبقری کے شمارہ میں نسخہ جات پڑھ پڑھ کر لوگوں کو بتاتے بتاتے ہم بھی علاقہ میں حکیم مشہور ہوگئے ہیں۔ تو وہ کہنے لگا حکیم صاحب بڑا روپیہ لگایا مگر درد میں افاقہ نہیں ہوا۔ میری دادی یہ پلستر کمر پر لگاتی تھی اس کی کمر کا درد ختم ہو جاتا تھا۔ میں نے پلستر (جو عام طور پر پھوڑے پھنسیوں پر لگایا جاتا ہے جس میں چھوٹے چھوٹے سوراخ بنے ہوتے ہیں) پانچ روپے کا خریدا اور جوڑ پر لگایا میں نے دیکھا کہ جوڑ کا درد سے وہاں سے ہٹ کر دوسری جگہ منتقل ہوگیا ہے تو میں نے پلستر دوسری جگہ پر لگا دیا جب میں نے پلاسٹر اکھاڑا تو میں نے دیکھا کہ خون ایک رگ میں جمع ہو چکا ہے میں چھید کرکے وہ خون نکال دیا اب میں بالکل تندرست ہوں۔ (محمد بلال یارو کھوسہ' ڈیرہ غازیخان)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

**جدوجہد نہ کرنا محتاجی لاتا ہے:** جدوجہد نہ کرنا محتاجی کا باعث ہے اور محتاجی دین کو تنگ، عقل کو ضعیف اور مروت کو زائل کر دیتی ہے۔ (حضرت لقمان علیہ السلام)

ایک دوست عبدالقیوم ویلڈر ملنے آگئے۔ میں نے جادو کے علاج کیلئے حقہ کے پانی والا صفحہ نکالا اور ان کو پڑھنے کیلئے دیا۔ پڑھ کر کہنے لگے کہ اس علاج کا تو ہمیں بخوبی علم ہے لکھنے والے کو اللہ تعالیٰ خوش رکھے جس کو اس علاج کا علم نہ ہوگا وہ جان لے گا اور فیض یاب ہوگا۔ وہ تحریر ایک قاری نسرین زاہد' راولپنڈی کی تھیں جنہوں نے بھیجی تھی اور یہ اگست 2013ء کے رسالہ میں لگی تھی۔ اس کا خلاصہ یہ تھا کہ ان پر کسی نے بڑا ہی خطرناک جادو کیا ہوا تھا اور ان کی قمیص پر بہت زیادہ سوئیاں برآمد ہوئیں تھی اور یہ مسلسل بیمار رہتیں اور ہروقت بے سدھ بت کی طرح نیم بیہوش رہنا شروع ہوگئیں تھیں۔ پھر ان کو ایک بزرگ نے حقہ کے پانی سے نہانے کا مشورہ دیا جس سے یہ تندرست ہوگئیں۔

پہلی مرتبہ حقہ کے پانی سے نہانے کے بعد ان کے الفاظ یہ تھے۔ ''آپ یقین کریں پہلے دن یعنی پہلی دفعہ کے غسل سے ہی اندر باہر سے گند نکلتا محسوس ہوا جیسا کہ جسم پر سے منوں بوجھ اتر رہا ہو۔ 4 ہفتے یہ عمل کیا میں تقریباً ٹھیک ہوگئی مگر میں دو ماہ تک ہر ہفتہ غسل کرتی تھی تاکہ اثرات بالکل ختم ہوجائیں۔''

**طریقہ غسل:** ہر منگل کو دن بارہ بجے تک یہ غسل کرنا ہے۔ غسل آپ پہلے صابن وغیرہ سے نہانا ہو تو نہالیں صاف ہونے کے بعد آدھی یا پوری بالٹی بھر لیں سادہ پانی سے۔ پھر اس میں نہانے والا ڈونگا جو ہم بالٹی سے پانی نکالنے کیلئے استعمال کرتے ہیں حقے کے پانی سے بھر کر اس بالٹی میں مکس کردیں پھر آپ نے صرف اسی پانی سے غسل کرنا ہے۔ پورا سر اچھی طرح تر ہوجائے اور پورا جسم اس پانی سے دھل جائے۔ غسل کے بعد آپ نے کوئی پاؤڈر پرفیوم' خوشبودار صابن استعمال نہیں کرنا' غسل کے بعد حقے کے پانی کی جو بو ہے وہ جادوٹونے کی کاٹ کرتی ہے' غسل کے فوراً بعد گیارہ' اکیس' اکیاون' ایک سو ایک روپے جتنی توفیق ہے وہ خیرات کردیں۔ ہر منگل دن بارہ بجے تک چڑھتے سورج کے وقت چار منگل کرنا ہے۔ زیادہ بھی کرسکتے ہیں۔ درج بالا عمل کے علاوہ حقہ کے پانی کو جادو زدہ کے کھانے میں دو یا تین قطرے یا آدھا چھوٹا چمچ بھی ڈال دیں تاکہ اندر سے بھی یہ اثرات کو کاٹ دے۔ قارئین! اس عمل کو ہمارے علاقہ میں بہت زیادہ دفعہ آزمایا جاچکا ہے اور یہ بہت ہی لاجواب اور باکمال عمل ہے۔ اس خاتون پر جو جادو کیا گیا تھا وہ اس کی موت کیلئے تھا مگر اس حقہ کے پانی نے وہ جادو بھی ختم کردیا۔

خیر بات کہاں سے کہاں چلی گئی۔ تو بات چل رہی تھی کہ میرے دوست عبدالقیوم ویلڈر صاحب کو میں نے عبقری رسالہ دکھایا دیکھ کر کہنے لگے حکیم صاحب دامت برکاتہم نے یہ رسالہ عبقری شائع کرکے ساری قوم پر احسان فرمایا ہے۔ اس رسالہ کو حکیم، عامل اور سنیاسی بھی پڑھتے ہوں گے جو کہ اپنے علوم میں بہت ماہر ہیں۔ وہ کیوں ایسے اعمال عبقری میں نہیں لکھتے کہ عام عوام کا بھرپور بھلا ہو۔ کہنے لگے کہ میری طرف سے تمام عاملین اور حکماء وغیرہ کو پیغام دیں کہ ازراہ خدا بخل نہ کریں اور سینے کے راز خداوند کریم کی خوشنودی کی خاطر شائع کروائیں۔ موت کا ذائقہ ہر ایک نے چکھنا ہے نامعلوم کب موت آجائے اس لیے بخل نہ کریں۔ کیوں نہ مالک الملک کو مرنے سے پہلے راضی کرلیا جائے۔ کہنے لگے کہ انشاء اللہ میں بھی عبقری میں عنقریب عجیب وغریب عملیات اپنے سینے سے نکال کر شائع کرواؤں گا جو بڑی محنت اور مشقت سے حاصل کرچکا ہوں۔

## موچی کے برتن کے پانی سے جادو ختم

اس کے علاوہ انہوں نے جادو اور جنات کے علاج کیلئے ایک ٹوٹکہ بتایا۔ کہنے لگے: آج کل حقہ پینے کا رواج کم ہوگیا ہے' اس کا پانی بمشکل دستیاب ہوگا۔ اس کی جگہ موچی کے برتن کا پانی لے آئیں۔ موچی ہر محلہ میں ہوتے ہیں۔ ان سے ان کے برتن کا پانی جس میں اپنے اوزار بھگو کر تیز کرتے ہیں اور بوٹ چپل ڈبو کر نرم کرتے ہیں وہ پانی لاکر تین دن گھر میں چھڑکاؤ کریں اور بیمار کو نہانے کے پانی میں تھوڑا سا ملا کر غسل کرائیں۔ انشاء اللہ مریض تندرست ہوجائے گا اور گھر سے بھی اثر ختم ہوجائے گا۔

اس کے علاوہ ایک اور عامل صاحب جو ایک بچی کے ساتھ چمٹے ہوئے جن نکال رہا تھا نے فرمایا کہ بچوں کو اذان کے وقت گھر سے باہر نہ نکالا کریں۔ شریر جن جب اذان کی آواز سنتے ہیں تو وہ دوڑ دوڑ کر ایسی جگہ گھسنے کی کوشش کرتے ہیں کہ جہاں یہ آواز نہ آسکے اگر ان کی دوڑ کے وقت جو بچہ سامنے آتا ہے اس کے ساتھ چمٹ جاتے ہیں۔ رات کے وقت بچوں کو (بغیر ضرورت) کبھی باہر نہ نکالیں اگر جانا بہت ہی ضروری ہو تو آیۃ الکرسی اور آخری دو قل دم کرکے لے جائیں۔ بچیاں اور جوان عورتیں خوشبو لگا کر راستوں پر ہرگز نہ چلا کریں اس عمل سے بھی شریر جنات چمٹ جاتے ہیں۔

## جادو میں دن بدن ہوتا اضافہ اور ہمارا معاشرہ

جادو جنات سے متاثرہ مریضوں کی تعداد میں دن بدن اضافہ ہوتا جارہا ہے۔ کچھ لوگوں کا کاروبار ہی الٹے پلٹے تعویذ کرنا اور پھر ان کے اثرات کو ختم کرنا ہے۔ ہمارے معاشرہ میں ایسا کوئی قانون موجود نہیں کہ جس کے تحت ان نام نہاد عاملین کو سزا مل سکے۔ جعلی عاملین کا زور بڑھ رہا ہے۔ عجب بات یہ بھی دیکھنے میں آئی کہ فٹ پاتھ پر بیٹھے نجومی بھی عملیات کرنے لگ گئے ہیں۔ ہماری عوام نجانے کیوں اتنی سادہ بنتی ہے کہ میں بیان نہیں کرسکتا۔ ان کے چکروں میں پھنس کر اپنی جمع پونجی ضائع کررہے ہیں اور اپنا ایمان بھی۔ کبھی ہم نے یہ نہیں سوچا کہ اس بدبخت کے پاس کوئی علم ہوتا یا یہ کسی عمل یعنی تعویذات کیلئے دوسروں کی پریشانیاں دور کرسکتا ہے تو خود کیوں اس جھلساتی دھوپ اور شل کردینے والی سردی میں فٹ پاتھ پر بیٹھا رہتا ہے۔ اپنے لیے کیوں ایسے اعمال نہیں کرتا۔ حیرانگی کی بات ہے کہ کچھ مساجد کے امام صاحب نے بھی تعویذات کا کاروبار عام کررکھا ہے۔ چند ایک نے مؤکلات تابع کررکھے ہیں' خوب کمائی ہورہی ہے۔ معصوم اور سادہ لوح افراد کو ہر طرح سے لوٹا جارہا ہے کوئی پرسان حال نہیں۔ علماء کرام نے جادو کرنے اور کروانے والے کو کافر قرار دیا ہوا ہے مگر کوئی بھی خدا کا خوف نہیں کھاتا' مقصد صرف پیسے کمانا ہے۔ جعلی عامل ونجومی جو مخلوق خدا کی زندگیاں اجاڑ رہے ہیں ان کے علم میں ہونا چاہیے کہ اللہ کی لاٹھی بے آواز ہے۔ ہم نے کئی ایسے نامور جادوگر اور عامل تڑپتے مرتے دیکھے ہیں کہ جن کی قبروں کو بھی آگ لگی ہے' شکل بگڑ گئی ہے' بیوی بچے بھیک مانگتے در بدر ٹھوکریں کھاتے دنیا سے رخصت ہوئے۔ کئی ایسے بھی تھے کہ زمین نے قبر کی جگہ بھی نہ دی اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ان کو ہدایت سے نواز دے اور ہماری معاشرے کو بھی چاہیے کہ ان جیسے نام نہاد عاملین سے بچے۔

## مصیبت کیسی بھی ہو آخر ختم ہوجاتی ہے

امام ابن الجوزی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ صاحب ایمان کو یہ بات زیب نہیں دیتی کہ بیماری یا موت کے خیال سے گھبرائے۔ اگرچہ طبیعت پر قابو نہیں چلتا ہے لیکن جتنا ہوسکے کوشش کرنا چاہیے۔ خواہ یہ سوچ کر کہ مشقتوں پر اجر حاصل ہوگا اور خواہ تقدیر پر رضا کو حاصل کرنے کیلئے۔ جبکہ مصیبت کیسی ہی ہو تھوڑے وقت کیلئے ہوتی ہے پھر ختم ہوجاتی ہے۔ چنانچہ جو شخص کسی بیماری میں مبتلا رہ چکا ہو وہ صحت کے زمانہ میں ان گھڑیوں کو سوچے جن میں وہ بیمار تھا۔ آخر وہ تکالیف کہاں ہیں۔ مصیبت زائل ہوگئی ہے اور ثواب لکھا جاچکا ہے۔ جیسے حرام لذتیں فنا ہوجاتی ہیں اور ان کا گناہ باقی رہ جاتا ہے اور تقدیر پر ناراضگی کا زمانہ گزر جاتا ہے لیکن اس کا عتاب باقی رہ جاتا ہے۔

موت سوائے اس کے اور کیا ہے کہ تکالیف اتنی بڑھ جائیں کہ جس کی وجہ سے انسان عاجز ہوجائے پھر وہ



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

**سبھی بیماری کا نبوی ﷺ علاج:** حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: اپنی حلال کمائی کے درہم سے شہد خرید کر اسے بارش کے پانی میں ملا کر پینا تقریباً سبھی بیماریوں کا علاج ہے۔“

تکالیف بھی زائل ہوجاتی ہیں۔ لہٰذا بیمار کو یہ تصور کرنا چاہیے کہ روح کے نکل جانے کے بعد راحت ہوجائے گی تاکہ وہ بیماری جس میں مبتلا ہے ہلکی ہوجائے جیسے کڑوی دوا پیتے وقت یہ تصور رکھنا کہ اس کے بعد صحت ہوجائے گی اور جسم کے سڑ جانے کو سوچ کر بھی گھبرانے کے کوئی معنی نہیں کیونکہ یہ سڑنا اور گلنا سواری کو پیش آئے گا سوار تو جنت میں جائے یا خدانخواستہ جہنم میں۔ لہٰذا اس بات کا پورا اہتمام کرنا چاہیے کہ رکاوٹوں کے پیش آنے سے پہلے ہی فضائل اور درجات میں اضافہ کرلے کیونکہ نیک بخت وہی ہے جس نے عافیت کے زمانہ کی قدر کی اور عافیت کے وقت عین افضل سے افضل عمل کو حاصل کرتا رہے۔ خوب سمجھ لو کہ یہاں جس قدر فضائل حاصل کیے جائیں گے جنت میں اسی کے بقدر مراتب حاصل ہوں گے جبکہ عمر تھوڑی ہے اور فضائل بہت ہیں لہٰذا جلد از جلد فضیلتوں کے حصول کی کوشش میں لگ جانا چاہیے۔

ہائے کس قدر طویل ہوگی۔ یہاں کی مشقتوں کے بدلہ وہاں کی راحت۔ ہائے کیا خوب ہوگی یہاں کے غم زدوں کیلئے وہاں کی فرحت‘ ہائے کس قدر یہاں کے مبتلا الام کیلئے وہاں کی مسرت۔ جب خیال آجاتا ہے کہ جنت میں ہر لذت ہمیشہ رہے گی‘ نہ اس میں کوئی کدورت ہوگی اور نہ کبھی ختم ہوگی تو پھر ہر مصیبت اور سختی ہلکی معلوم ہونے لگتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا معاملہ کافروں کے ساتھ اور ہے مسلمانوں کے ساتھ کچھ اور ہے۔ کافروں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا معاملہ یہ ہے کہ چونکہ کافر بھی دنیا میں نیک اعمال کرتے رہتے ہیں مثلاً کسی کو صدقہ خیرات کردیا‘ کبھی کسی فقیر کی مدد کردی‘ ان کے یہ نیک اعمال اگر آخرت میں اللہ تعالیٰ کے ہاں مقبول نہیں ہیں لیکن اللہ تعالیٰ ان کے نیک اعمال کا حساب دنیا میں چکا دیتے ہیں تاکہ آخرت میں اللہ تعالیٰ کے پاس آئیں تو ان کے نیک اعمال کا حساب چکا ہوتا ہو اور اللہ تعالیٰ کے ذمہ ان کی کوئی نیکی کا بدلہ باقی نہ ہو اور مسلمانوں کے ساتھ معاملہ جدا ہے وہ یہ کہ اللہ تعالیٰ یہ چاہتے ہیں کہ مسلمانوں کے گناہوں کا حساب دنیا کے اندر ہی چکا دیں تاکہ جب یہ اللہ تعالیٰ کے پاس آئیں تو گناہوں سے پاک صاف ہوکر آئیں۔ ایک اللہ والے نے مواعظ میں فرمایا تھا کہ دنیا میں راحت سے رہنے کا صرف ایک ہی نسخہ ہے وہ یہ کہ مخلوق سے توقعات ختم کردو مثلاً یہ توقع رکھنا کہ فلاں شخص میرے ساتھ اچھائی کرے گا فلاں شخص میرے کام آئے گا فلاں شخص میرے دکھ درد میں کام آئے گا۔ یہ تمام توقعات ختم کرکے صرف ایک ذات اللہ جل شانہٗ سے توقع رکھو۔ اس لیے کہ مخلوق سے توقع ختم کردینے کے بعد اگر ان کی طرف سے کوئی اچھائی ملے گی تو خلاف توقع ملے گی۔ اس کے نتیجہ میں خوشی بہت ہوگی کیونکہ خلاف توقع ملی ہے اور مخلوق کی طرف سے کوئی تکلیف پہنچے گی تو پھر رنج زیادہ نہ ہوگا کیونکہ اچھائی کی توقع تھی ہی نہیں تکلیف کی ہی توقع تھی۔ وہ تکلیف توقع کے مطابق ملی اس لیے صدمہ اور رنج زیادہ نہیں ہوگا۔ (نصیر احمد‘ ایبٹ آباد)

## عامل نے کہا آپ پر جادو ہے! مگر یہ کیا؟

**علم عملیات میں میرے تجربات اور مشاہدات:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! دراصل بات یہ ہے کہ میں نے ایک ریسرچ کی ہے وہ ریسرچ یہ ہے کہ آج جتنا امت مسلمہ پریشانیوں مشکلات اور بیماریوں میں مبتلا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ سنت نبوی ﷺ پر عمل کرنا چھوڑ دیا ہے جتنی پریشانیاں امراض اور روحانی بیماریاں‘ جادو‘ ٹونے‘ جنات یا جسمانی امراض ہیں اس کا حل اللہ تعالیٰ نے سنت نبوی ﷺ میں رکھا ہے۔ اگر بندہ یہ کہے کہ جتنے مریض ہیں اس کے مرض کا سو فیصد رزلٹ یہ ہے کہ مریض کسی نہ کسی صورت میں سنت محمدی ﷺ پر عمل کرنا چھوڑ رہا ہے تو یہ بات غلط بھی نہ ہوگی کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب حضور نبی کریم ﷺ کے مبارک طریقے اور سنت میں بھرپور شفاء رکھی ہے۔ ابھی یہ بات میں آپ کو واضح کررہا ہوں فرض کریں سو مریض ہیں جو مختلف مشکلات اور بیماریوں میں مبتلا ہیں اس میں پچاس فیصد مریض ایسے ہیں جو گھر میں نافرمانیوں الجھنوں‘ تکالیف‘ دشمنیوں‘ مار پیٹ وغیرہ میں مبتلا ہیں۔ تیس فیصد مریض ایسے ہیں کہ جسمانی امراض میں مبتلا ہیں۔ بیس فیصد مریض ایسے ہیں کہ جادو وغیرہ میں مبتلا ہیں۔ یہ پچاس فیصد مریض جو گھریلو مشکلات اور نافرمانیوں میں مبتلا ہیں اس کی بڑی وجہ اور سبب دین سے دوری ہے اور سنت رسول ﷺ پر عمل کرنا چھوڑ دینا ہے۔ پچاس فیصد گھرانوں میں سے چالیس فیصد گھرانے ایسے ہیں جو گناہ کی وجہ سے مشکلات میں پھنسے ہوئے ہیں اور باقی دس فیصد گھرانے صرف اور صرف جادو، جنات، تعویذات وغیرہ کی وجہ سے مشکلات میں پھنسے ہوئے ہیں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میں یہ واضح کرتا ہوں کہ اگر چالیس فیصد گھرانے جو گناہ میں مبتلا ہیں اس وجہ سے مشکلات میں پھنسے ہوئے ہیں۔ اگر یہ گھرانے گناہ میں مبتلا نہ ہوں تو ان کو یہ تکالیف بھی ہرگز نہ ہوں۔ معلوم ہوگیا اس گھرانے نے سنت نبوی ﷺ پر عمل کرنا چھوڑ دیا ہے۔

باقی دس فیصد گھرانے جو جادو وغیرہ میں مبتلا ہیں اگر وہ گھرانے قرآن کی تلاوت اور مسنون دعائیں پڑھ لیتے اور صبح و شام کی مسنون دعائیں پڑھ لیتے تو ان گھرانوں کو جادو وغیرہ کی تکلیف ہرگز نہ ہوتی۔ کیونکہ سنت نبوی ﷺ میں براہ راست مدد اللہ کریم کی شامل ہوتی ہے تو جس کی مدد اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہو تو کوئی بھی طاقت خواہ کوئی جن ہو‘ دیو ہو یا جادو ٹونہ تعویذ ہو۔ اللہ تعالیٰ واحدہٗ لاشریک کا مقابلہ نہیں کرسکتی۔ تیس فیصد مریض جو جسمانی امراض میں مبتلا ہیں کسی کی آنکھ کا درد‘ کسی کو سر کا درد‘ کسی کو دانت کی تکلیف‘ کسی کو شوگر کی تکلیف جیسے مختلف امراض ہیں مطلب یہ ہے کہ کسی نہ کسی مرض میں مبتلا ہیں اگر ہم جسمانی امراض پر غور کریں تو اس میں ہمیں یہ بات واضح طور پر ملے گی کہ اس نے سنت نبوی ﷺ پر عمل کرنا چھوڑ دیا ہے ابھی یہ جسمانی امراض کی تفصیل بتا رہا ہوں۔

فرض کریں جو مریض سر درد‘ آنکھوں اور کانوں کے امراض میں مبتلا ہے اگر وہ لوگ طب نبوی ﷺ اور سنت پر عمل کرے تو یہ مشکلات نہ ہوں۔ حضور نبی کریم ﷺ اپنے سر مبارک میں تیل کی مالش فرماتے تھے اگر انسان سر کو تیل سے مالش کرے تو سر درد اور درج بالا امراض ہرگز نہ ہوں۔ جن افراد کو آنکھوں کی تکلیف ہو اگر وہ لوگ ہر رات سرمہ لگا لیتے تو آنکھوں کی تکلیف ہرگز نہ ہوتی کیونکہ حضور نبی کریم ﷺ اپنی مبارک نورانی آنکھوں میں سرمہ لگایا کرتے تھے۔ اس طرح جن لوگوں کو دانت‘ بلغم‘ دمہ‘ سانس پھولنا‘ منہ کا پک جانا وغیرہ کی تکالیف ہیں اگر یہ لوگ مسواک ہر نماز کیلئے کرلیں تو یہ تکالیف ہرگز نہ ہوں۔

حضرت حکیم صاحب! کیا بتاؤں سنت نبوی ﷺ میں آخرت کی کمائی کے ساتھ جسمانی مسائل کے فائدے بھی پوشیدہ ہیں اگر ہم لوگ اس پر غور کریں تو۔۔۔! میں ایک بات یقین کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ سنت نبوی ﷺ میں اللہ تعالیٰ نے دنیا و آخرت کے فائدے کے سمندر سمو رکھے ہیں۔

میں نے سنت نبوی ﷺ کے طریقے میں مشکلات کے حل‘ اپنی آنکھوں سے دیکھے ہیں اور لوگوں کو بتایا ہے کہ عاملین حضرات جو مشکلات‘ جادو جنات وغیرہ تصور کرتے تھے حالانکہ اصل میں وہ معاملہ سنت پر عمل نہ کرنا تھا۔

## انسان کے گناہ جادو کی شکل میں ظاہر

ایسے بہت سے واقعات ہیں جو ہمیں سنت پر عمل نہ کرنے کے اثرات دکھاتے ہیں۔

محترم حضرت حکیم صاحب! ایک بندہ میرے پاس آیا اور مجھے کہہ دیا کہ میری اولاد میری نافرمان بن گئی ہے میری بات کو نہیں مانتے‘ بہت گستاخی کی ہے‘ مگر



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

پھر بھی راہ راست پر نہیں آتے' قاری صاحب آپ حساب لگائیں کہ میرے گھر پر کسی نے جادو وغیرہ تو نہیں کیا ہے کیونکہ میرے گھر میں چین سکون وغیرہ ختم ہوگیا ہے اور گھر کے افراد بداخلاق ہورہے ہیں اور ابھی بیوی بھی اکثر غصے میں ہوتی ہے۔ میں نے فوراً اس سے پوچھا کہ کیا آپ نے اپنے مسئلہ کے متعلق کسی عامل سے بھی پوچھا ہے کہ یہ کونسے حالات ہیں اور یہ میرے ساتھ کیا ہورہا ہے۔ تو وہ صاحب کہنے لگا: جی ہاں بہت سے عاملوں کے پیچھے گیا ہوں اور دوڑ لگا رہا ہوں۔ عاملین حضرات کہتے ہیں آپ پر جادو وغیرہ کیا گیا ہے۔ کوئی عامل کہتے ہیں نہیں آپ حضرات کے ساتھ جنات کی دشمنی ہوگئی ہے اور تمہاری اولاد تباہ اور برباد کرنا چاہتے ہیں۔ کوئی کہتا ہے آپ کے پیچھے حاسدین لگے ہوئے ہیں اور آپ کے گھر پر جادو وغیرہ کراتے ہیں اور تمہاری اولاد کو بداخلاق بنانا چاہتے ہیں اور تمہارے گھر سے راحت چین سکون وغیرہ چھین لینا چاہتے ہیں۔

تو میں نے کہا عاملین حضرات پر کتنے روپے خرچ کیے گئے ہیں اس نے کہا تقریباً لاکھ تک شکرانے نذرانے وغیرہ پر خرچ کرچکا ہوں تو میں نے اس بندہ سے پوچھا کہ آپ کا کاروبار کون سا ہے۔ اس نے کہا میں نوکری کرتا ہوں اور ایک سرکاری ادارہ میں اچھے عہدے پر فائز ہوں۔ میں نے اس بندے سے پوچھا کہ کیا آپ کی تنخواہ میں رشوت یعنی حرام کی کمائی بھی شامل ہوتی ہے۔ اس نے کہا میری پوسٹ ایسی ہے جس میں مکمل طور پر رشوت چلتی ہے اگر چاہوں تو دس ہزار تک روزانہ رشوت کما سکتا ہوں۔ میں نے کہا: اگر آپ حضرات اپنی تنخواہ پر اپنے گھر کی ضروریات پوری کرلیں تو بہت اچھا ہوگا اور میں بغیر شکرانے کے آپ کے گھر کے معاملات درست کردوں گا۔ بشرطیکہ حرام کی کمائی چھوڑنی ہے۔ اس بندے نے وعدہ لیا اور چند ہفتے کے بعد آیا کہ ماشاء اللہ قاری صاحب آپ کے پاس بہت ''زوردار جنات'' ہیں۔ میرے گھر کے حالات درست ہونا شروع ہوگئے ہیں' میں تو حیران ہوگیا کہ چند دنوں میں ہی اولاد فرمانبردار اور بیوی محبت سے پیش آتی ہے۔

میں نے اس بندے کو سمجھایا کہ آپ پر کوئی جادو نہیں کیا گیا نہ ہی جنات کا چکر ہے۔ یہ سب کچھ آپ کی حرام کی کمائی کا نقصان تھا۔ کیونکہ حرام کی کمائی سے گھر میں امراض بے برکتی اور بے چینی وغیرہ بہت زیادہ ہوتی ہے۔

یہ کیا تھا؟ جادو تھا' جنات تھے یا گناہ کا شاخسانہ تھا؟ صرف حرام کی کمائی تھی اور حرام کی کمائی گناہ ہے۔ جب بندے نے حرام کی کمائی چھوڑی تو اس کو شفاء ہوگئی اگر جادو وغیرہ ہوتا تو بغیر جوابی عمل کے چھٹکارا کیسے ہوسکتا تھا؟ مگر کیا کہوں ان فراڈی عاملین کو' جنہوں نے انسانیت کو بہت زیادہ نقصان پہنچایا ہے۔ کاش! میرے ہاتھ میں کچھ ہوتا کہ میں تمام لوگوں کو بتاتا کہ ان فراڈی عاملین سے بچیں یہ آپ کی جان مال اور ایمان کے دشمن ہیں۔ (ناصر خان نقشبندی' بنوں)

## جادو ٹونہ سے نجات کیلئے گوالے سے ملا کامیاب عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں خیریت سے ہوں اور آپ کی دعاؤں کا طلب گار ہوں۔ میں گزشتہ تیرہ سال سے طب وروحانیت سے منسلک ہوں اور اپنے کچھ تجربات قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں:۔

**گوالے سے ملا جادو ٹونہ سے نجات کا عمل:** یہ میرا پہلا آزمودہ عمل جو کہ مجھے ایک گوالے سے ملا تھا جو دودھ بیچتا ہے۔ میرے تایازاد بھائی کا دوست ہے۔ عمل درج ہے:۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ دس مرتبہ۔ تعوذ تسمیہ دس مرتبہ۔ سورۂ فاتحہ سات مرتبہ۔ درود شریف پانچ مرتبہ۔ آیۃ الکرسی تین مرتبہ۔ چاروں قل سات، سات مرتبہ۔ سورۂ مومن کی پہلی تین آیات۔ حٰم سے المصیر تک 21 مرتبہ۔ سورۂ مومنون کی آخری چار آیات اکیس مرتبہ۔ سورۂ بقرہ کی آخری تین آیات سات مرتبہ۔ تیسرہ کلمہ دس مرتبہ۔ بعد نماز عشاء آیۃ الکرسی سات مرتبہ پڑھ کرنئے چاقو یا چھری پر پھونک کر اپنے گرد حصار لگا کر قبلہ رخ ہوکر چالیس دن زمان و مکان کی قید سے پڑھا ہے۔ بدبودار چیزوں سے پرہیز کے ساتھ۔

**فائدہ:** نظر، جادو ٹونہ وغیرہ کیلئے مکمل پڑھ کر دم کرنا ہے۔ کافی لوگوں کو کیا کرتا ہوں' مریض کا انگوٹھا پکڑ کر دم کرنا ہے۔

## چھوٹے بچوں کا سایہ' سوکڑا وغیرہ کیلئے

**دوسرا عمل:** سورۂ فاتحہ کی ایک مکمل تسبیح نماز فجر کی دو سنت اور دو فرض کے درمیان پڑھیں۔ سردرد، ناف اور چھوٹے بچوں کے مسان جسے سایہ یا سوکڑا کہتے ہیں کیلئے آزمودہ اور مجرب ہے۔ بس یہی دو عمل کیے ہیں۔

## میرے چند طبی آزمودہ نسخے عبقری قارئین کیلئے

میرے طبی تجربات اور آزمودہ نسخہ جات عبقری قارئین کی حوصلہ افزائی کیلئے پیش خدمت ہیں۔

**قوت باہ کیلئے میرے تایا جان کا مقبول نسخہ:** یہ نسخہ قوت باہ کیلئے ہے جو کہ میرے تایا جان کا مقبول تھا جو اب اس دنیا میں نہیں رہے جنہوں نے اپنی زندگی میں شاید ہی کوئی نسخہ کسی کو بتایا ہوگا جو بہت ہی مجرب اور آزمودہ ہوگا۔ یہ نسخہ بہت ہی مجرب اور آزمودہ ہے پہلی ہی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے۔

**ھوالشافی:** شنگرف رومی ایک تولہ' مصطگی رومی ایک تولہ' تخم بھنگرہ سیاہ ایک تولہ' افیون آدھ تولہ' لیموں بارہ عدد۔ **ترکیب:** پہلے شنگرف کھرل میں باریک پیس لیں پھر اس میں لیموں کا رس تھوڑا تھوڑا ڈالتے جائیں اور کھرل کرتے جائیں جب خشک ہوجائے تو باقی تینوں ادویات کو باریک پیس کر شامل کردیں۔ گولی بقدر دیسی چنا جو باریک ہوتا ہے۔ ایک گولی صبح ناشتے کے آدھ گھنٹہ بعد دودھ یا دیسی گھی کے ہمراہ کھائیں۔ صرف چودہ گولیاں بنانی ہیں اور چودہ دن ہی روزانہ کھانی ہیں۔ لاجواب چیز ہے۔

**لیکوریا اور کمر درد کیلئے:** ھوالشافی: سفید ماش سالم ایک کلو' ماجو ایک پاؤ۔ **ترکیب:** ایک دیگچی میں پانی ڈال کر دونوں چیزوں کو اس میں ڈال دیں اور آگ جلادیں جب پانی ابلنے لگے تو تھوڑے تھوڑے وقفے سے ایک دو بار پانی بدل دیں۔ جب ماجو اچھی طرح گل جائیں تو نکال کر سایہ میں خشک کرلیں اور ایک رتی بالائی یا مکھن سے دیں اور ماش کسی جگہ دبا دیں۔ اگر سفید ماش نہ ملے تو عام ماش بھی ڈال دیں۔ میں نے ایک مرتبہ اس نسخہ میں عام ماش ڈالی ہے رزلٹ تو ملتا ہے مگر وہ نہیں جو سفید ماش کا ہوتا تھا۔

**خونی بواسیر اور حیض کی زیادتی کیلئے اکسیر:** ریٹھا اور نیلا تھوتھا ہموزن لے لیں۔ پہلے ریٹھے کی گٹھلی نکال دیں اور اس میں نیلا تھوتھا سفوف بھردیں پھر اس کے اوپر دیسی کپڑا اچھی طرح لپیٹ کر اوپر مٹی لگادیں یعنی ہر ریٹھا کا لڈو سا بنادیں جب مٹی کے لڈو خشک ہوجائیں تو اوپلوں کی بھوبھل میں دبادیں۔ ٹھنڈا ہونے پر نکال کر جو کچھ مٹی کے لڈو کے اندر سے برآمد ہو پیس کر مثل غبار کرلیں۔ **خوراک:** ماچس کی تیلی کے مصالحے سے بھی کم مکھن میں لپیٹ کر صبح کے کھانے کے ایک گھنٹہ بعد دیں۔ صرف سات دن کی دوائی بنائیں اور صرف سات دن ہی کھائیں۔ یہ نسخہ ایک واپڈا کے آفیسر کا تھا جس کو وہ فی سبیل اللہ دیا کرتا تھا اور فی سبیل اللہ کی تاکید کے ساتھ مجھے بتایا تھا۔

**پیلے یرقان اور گرمی کیلئے اکسیر:** درخت جنڈ کے پتے ایک مٹھی بھر مٹی کے کسی برتن میں پانی ڈال کر رات کو بھگودیں۔ صبح نہار پیٹ مصری ملا کر میٹھا کریں اور پی لیں۔ صرف ایک ہفتہ میں مریض ٹھیک ہوجاتا ہے۔

**قبض کیلئے:** گوند کیکر آدھ چمچ' کیسٹر آئل پچاس ملی لیٹر۔ پہلے گوند کو پیس کر گول کھرل میں ڈالیں یا جو ڈاکٹروں کے پاس پیالہ ہوتا ہے جس میں ڈاکٹر گولیاں ڈال کر



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

پیستے ہیں میں ڈال کر اوپر تھوڑا تھوڑا کیسٹر آئل ڈالتے جائیں۔ اوپر سے کھرل کرتے جائیں دیکھتے ہی دیکھتے وہ سفید دودھیا رنگت کا بن جائے گا اس میں تھوڑا سا پانی بھی شامل کرلیں اور اچھی طرح ہلا کر بوتل میں ڈال دیں۔ یہ جوان آدمی کی دو خوراک بنیں گی۔ عمر کے لحاظ سے کم یا زیادہ کرسکتے ہیں۔ ایک ماہ کے بچے سے لے کر بوڑھوں تک مفید اور بے ضرر ہے۔

**سفوف قوت باہ:** ھوالشافی: ثعلب مصری دو تولہ' ثعلب پنجہ دو تولہ' موصلی سفید انڈیا تین تولہ' تل مکھانہ ایک تولہ' اسگندھ تین تولہ' تخم جوز ماثل آدھ تولہ' تخم بھنگ آدھ تولہ' قسط شیریں چار تولہ' بھوسی اسپغول پانچ تولہ۔ ترکیب: تمام اجزاء کا باریک سفوف بنا کر صبح وشام ایک چھوٹا چمچ ہمراہ نیم گرم دودھ استعمال کریں۔ یہ جریان' احتلام' رقت منی اور قوت باہ کیلئے انتہائی مفید ہے۔

**نزلہ، زکام، کیرا، بلغمی بخار، گلاخراب میں اکسیر:** یہ نسخہ حکیم عبداللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب کنزالمجربات میں درج ہے۔ ھوالشافی: تخم جوز ماثل آدھ تولہ' زنجبیل ایک تولہ' ریوند چینی ایک تولہ' گوند کیکر چار گرام۔ باریک سفوف بنا کر تھوڑا سا پانی ملا کر گولی بقدر نخود بنائیں۔ نزلہ، زکام، کیرا، بلغمی بخار، گلاخراب میں اکسیر کا کام کرتا ہے۔ حتیٰ کہ افیون چھڑوانے کیلئے بھی کارگر ہے۔

**سیاہ گولی کے روشن فائدے:** ھوالشافی: لونگ ایک تولہ' دارچینی ایک تولہ' جائفل ایک تولہ' جلوتری ایک تولہ' میٹھا تیلیا ایک تولہ' کنوار گندل حسب ضرورت' گڑ پرانا دو تولہ۔ ترکیب: پہلے میٹھا تیلیا کو کنوار گندل کے ایک پھڑے میں جو اس کا پتہ ہوتا ہے کو درمیان سے کاٹ کر تیلیا کو اس میں رکھ کر اوپر اور پھڑے چیر کر غلاف کی طرح چڑھا کر کسی تار وغیرہ سے باندھ دیں اور اوپلوں کی تیز بھوبھل میں دبا دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر تیلیا نکال کر مقشر کرلیں اور باریک کوٹ لیں۔ باقی چیزوں کا سفوف بنا کر اس میں شامل کرلیں اوپر سے گڑ ملا کر خوب گھوٹیں پھر اس میں تھوڑا سا کنوار گندل کا پانی نکال کر شامل کریں اور ایک گھنٹہ تک گھوٹیں۔ گولی بقدر نخود بنا دیں۔ بواسیر ہر قسم زیادہ حیض، گنٹھیا، فالج کیلئے از حد مجرب ہیں ایک گولی روزانہ کھانے کے بعد دودھ یا دیسی گھی کے ساتھ استعمال کریں۔

**قارئین عبقری کیلئے آیا خاص سنیاسی راز:** بوری پرانی ایک عدد' مونجھ کا بان پرانا ایک چارپائی کا۔ مونجھ کا بان پرانا جو چارپائی سے اتار کر حاصل کیا گیا ہو اور بوری بھی پرانی لینی ہے جو پٹ سن کی بنی ہوتی ہے۔ دونوں کو اتوار کے دن صاف جگہ پر رکھ کر آگ دیں اور پاس بیٹھ کر باوضو سورۃ اخلاص کا ورد کرتے رہیں جب آگ بند ہوجائے تو اس کے اوپر کوئی پرات یا لوہے کا برتن الٹا رکھ دیں تاکہ اسے دم آجائے جب بالکل ٹھنڈا ہوجائے تو راکھ نکال کر مثل غبار کرکے محفوظ کرلیں۔ خوراک بقدر دو ماشہ ہمراہ پانی صبح وشام لیں۔ یہ دوا زیادتی حیض کیلئے مفید وموثر اور آزمودہ ہے۔

**گھٹنوں کے درد کیلئے لاجواب و آسان نسخہ:** اجوائن خراسانی ایک تولہ' گڑ پرانا ایک تولہ۔ ترکیب: اجوائن خراسانی کو اچھی طرح صاف کرکے سفوف بنائیں اور گڑ ملا کر گولی بقدر نخود بنائیں۔ ایک گولی روزانہ ہمراہ چائے نہانے کے بعد کھائیں۔

**آنکھوں کے امراض اور گردن توڑ بخار کیلئے:** مرچ سفید گول ایک تولہ' سیندھا نمک ایک تولہ' سفوف دھماسہ ایک تولہ۔ ترکیب: سب کا باریک سفوف بنا کر کھرل کریں کہ سرمہ ہوجائے رات کو سوتے وقت ایک ایک سلائی آنکھوں کے تمام امراض کیلئے اور گردن توڑ بخار کیلئے جو کسی دوائی سے نہ جائے' سر کو ہوجائے اسی وقت دونوں آنکھوں میں ایک ایک سلائی ڈالیں اور لیٹ جائیں انشاء اللہ بخار دوبارہ نہ ہوگا۔ سرمہ ڈالنے کے فوراً بعد آنکھوں کو ملنا یا دھونا منع ہے۔

**بچوں کے تمام امراض کیلئے:** اجوائن دیسی، نمک سیاہ، ہلدی ثابت، نمک سیاہ اور ہلدی کو موٹا موٹا کوٹ لیں اور مٹی کے برتن میں ڈال کر 20 کلو اوپلوں کی آگ دے کر گل حکمت کردیں۔ ٹھنڈا ہونے پر نکال کر پیس لیں۔ ماچس کی تیلی پر رکھ کر بچے کے منہ میں ڈال دیں۔ بچوں کے تمام امراض کیلئے بخار، ہیضہ، بدہضمی، پیٹ درد، گیس، قبض حتیٰ کہ نمونیا کیلئے بہت ہی مجرب ومعمول ہے۔

**جریان احتلام کیلئے:** ھوالشافی: کشتہ قلعی ایک ماشہ' کشتہ زمرد ایک ماشہ' پوٹاشیم برومائٹ ایک ماشہ۔ یہ ایک خوراک ہے' مکھن یا دہی کے ساتھ صبح نہار پیٹ صرف دس خوراک سے ہی انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

**امرت دھارا:** کافور ایک تولہ' ست اجوائن ایک تولہ' ست پودینہ ایک تولہ سب کو ملا کر شیشی میں رکھ دیں' پانی ہوجائے گا۔ سردرد، دل خراب ہونا، پیٹ درد، گیس، مروڑ، قبض کیلئے اور کافی امراض پر استعمال کرتا ہوں۔ (محمد فیصل، بڈیارہ)

## حیض کے ناپاک خون کا عمل اور گھر تباہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں دواخانہ چلاتا ہوں۔ میرے پاس سارا دن مختلف امراض میں مبتلا لوگ آتے ہیں اور اپنی ایسی ایسی کہانیاں سنا جاتے ہیں کہ میں حیران و پریشان رہ جاتا ہوں۔ ابھی پچھلے دنوں کی بات ہے کہ میرے پاس ایک صاحب تشریف لائے اور عبقری دواخانہ کی ستر شفائیں لے کر جانے لگے اور جاتے جاتے رک گئے اور کہنے لگے: ایک مریض کی دل کی دو شریانیں بند تھیں اس دوائی کے استعمال سے کھل گئی ہیں۔ دوسرے ایک مریض کو دو سال سے کندھوں پر کھنچاؤ اور درد تھا اس کے استعمال سے وہ ختم ہوگیا۔ الحمدللہ۔

**میرے ساتھ ہزاروں بلائیں تھیں:** اسی طرح ایک خاتون ریک میں رکھی ہوئیں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی کتب دیکھ رہی تھی کہ ایک صاحب تشریف لائے اور کہنے لگے کہ عبقری کے اندر بہت وظائف آتے ہیں مجھے تو کسی سے کوئی فائدہ نہیں ہوا میں ابھی سوچ ہی رہا تھا کہ اس کو کیا جواب دوں کہ وہ خاتون پلٹیں اور بولیں: میرے ساتھ ہزاروں بلائیں لگی ہوئی تھیں بے شمار لوگوں کا قرض دینا تھا' قرض والے واپسی کا تقاضا کرتے اور بہت زیادہ بے عزتی اور بداخلاقی سے پیش آتے تھے۔ میں نے عبقری سے بسم اللہ والا وظیفہ (جو کہ اس طرح کہ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ آٹھ سو مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھنا ہے) پڑھا۔ میں نے یہ عمل بھرپور توجہ دھیان اور یقین کے ساتھ پڑھا۔ میری ساری بلائیں مجھ سے دور ہوگئیں میری زندگی میں سکون آگیا۔ جب قرض والوں کو میں ملتی ہوں اور جتنے بھی کم پیسے ان کو دوں چپ کرکے لے لیتے ہیں اور کوئی کچھ نہیں بولتا۔ جناب والا! عمل وظیفے کام کرتے ہیں وہ صاحب بھی نیک فطرت تھے ورنہ بعض لوگ تو ایسی بات کردیتے ہیں کہ دل دکھتا ہے۔ کہنے لگے: واقعی ہمارے یقین میں ہی کمی ہے' بندہ تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے فیض سے یہ عرض کرتا ہے کہ ہمارے جسم میں 360 جوڑ ہیں بے شمار اعضاء ہیں' نسیں ہیں' خدا جانے کیا کچھ ہے' ہم کوئی عمل وظیفہ کرتے ہیں تو ضرور بہ ضرور کسی نہ کسی جگہ فائدہ ہو رہا ہوتا ہے بالفرض کسی بھی قسم کا کوئی فائدہ نہیں ہو رہا ایک فائدہ تو یقینی ہے اور اس پر ہم اللہ کا جتنا بھی شکر ادا کریں کم ہے وہ یہ کہ اللہ نے ہمیں اپنے قریب کرلیا اپنے ذکر میں ہمیں لگادیا' یہ اللہ کریم کا کتنا بڑا احسان ہے کہ ہم کسی غیرشرعی کام کرنے والے عامل کے پاس جاتے تو وہ ہمیں کوئی منتر پڑھنے کو دے دیتا' ہم سے کوئی غیرشرعی کام کرواتا۔

## حیض کے ناپاک خون کا عمل اور گھر تباہ

مثلاً! مجھے ایک عورت نے فون پر بتایا کہ ایک عامل نے مجھے کہا ہے کہ آپ اس طریقے سے سفلی عمل



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

کریں اور اپنے شوہر کو اپنے قابو میں کرلیں۔ (نعوذ باللہ) میں نے انہیں عرض کیا کہ یہ ناپاک اور حرام عمل ہے' کہنے والا بھی بدبخت' کرنے والا بھی بدبخت' حرام چیز میں شفاء تو کیا ہوتی بلکہ اس گناہ کی نحوست سے پہلے اگر شوہر کچھ صحیح بھی تھا تو اس عمل سے بالکل ہی ظالم بن گیا' بندے کے پاس ایسے مزید واقعات ہیں۔ دو بہنیں ایک ہی گھر میں دو بھائیوں کے نکاح میں گئیں' یہ کچھ دین سے دور تھیں۔ ان دونوں نے اپنے شوہروں کو اپنی مٹھی میں رکھنے کیلئے اپنے اپنے شوہروں کو کالے جادو کا علم حیض کا خون کسی طریقے سے کھلا دیا' اب اس کے نتیجے میں ان کے شوہران پر جو ظلم و ستم کرتے ہیں اس سے ان کی زندگی خراب اور گھر تباہ ہو چکے ہیں اور کیوں نہ ہو یہ گناہ ہی اللہ کے عذاب کو دعوت دینے کے مترادف ہے۔ بہرحال یہ ہم پر اس مالک کا بڑا احسان ہے اس نے ہمیں اپنا نام لینے کی توفیق عطا فرمائی اور ہمیں کالے جادو کے چکروں سے بچایا۔ اس کالے جادو نے آج ہر دوسرے گھر میں آگ لگائی ہوئی ہے اور عبقری نے ان ڈسے ہوئے گھرانوں کو اپنے وظائف سے بچایا ہوا ہے۔ اللہ کا احسان ہے کہ لوگ اب لٹیرے عاملین سے بچے ہوئے ہیں اور کوئی عبقری کا قاری سورۂ بقرہ پڑھ رہا ہے' کوئی سورۂ کوثر پڑھ رہا ہے' کوئی اپنے مقصد کیلئے سورۂ اخلاص پڑھ رہا ہے' کوئی درود شریف لاکھوں کی تعداد میں پڑھ رہا ہے۔ ابھی ایک بندہ کا فون آیا کہنے لگے میں نے ایک کروڑ درود شریف پڑھنے کی نیت کی ہے۔ غرض یہ بابرکت اعمال اللہ ہم سے کروا رہا ہے یہ ہی اتنی بڑی نعمت ہے کہ کائنات میں جس کی کوئی قیمت نہیں ہے۔ اللہ ہمیں ان نام نہاد کالے جادوگروں اور ان کے برے عزائم سے بچائے رکھے۔ آمین۔ (عاشق حسین' کراچی)

## 3 کلو کوئلے جلائیں اور کالا جادو ختم! بارہا کا آزمودہ عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! سخت جن، جادو کو جلانے اور کالے عمل کی کاٹ کیلئے کوئلوں والا عمل پیش خدمت ہے۔ یہ عمل میں نے اب تک بارہا دفعہ آزمایا ہے اور کامیاب پایا ہے۔ میں نے یہ اپنے گھر اپنے تین بندوں کو جمع کرکے کیا ہے۔ عمل کچھ اس طرح ہے کہ مریض کے قدموں کے نیچے پاک مٹی بچھا کر مریض کو سورج کے سامنے مٹی پر کھڑا کردیں' اور خود درج ذیل قرآنی آیات پڑھنا شروع کردیں اور ہوسکے تو ساتھ مریض بھی ایک ایک لفظ پڑھے۔ سامنے تین کلو کوئلے جلا کر رکھ دیں۔

عمل یہ ہے: اول و آخر سات مرتبہ درود شریف۔ 3،3 مرتبہ سورۂ فلق اور سورۂ ناس۔ تین مرتبہ فَلَمَّآ اَلْقَوْا سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ وَ اسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ ﴿اعراف ۱۱۶﴾ ۔ تین مرتبہ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ﴿المؤمنون۹۷﴾ ۔ تین مرتبہ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَ يَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ﴿القلم ۵۱﴾ تین مرتبہ سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿۱۸۰﴾ وَ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۱۸۱﴾ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿الصفت ۱۸۲﴾

اس کے بعد مریض اپنے ہاتھوں پر دم کر کے پورے بدن پر پھیرے اور پاؤں کے نیچے سے مٹی اٹھاتا جائے اور بسم اللہ پڑھ کر آگ میں ڈالتا جائے۔ انشاء اللہ جادو کٹ جائے گا۔

## لال مرچوں کی دھونی اور جادو زدہ دوشیزہ کی چیخیں

ایک واقعہ مزید بیان کرتا ہوں کہ ایک دفعہ واہ کینٹ کے ایک قصبہ میں ایک پیر صاحب جو کہ خود کو عامل کہتے تھے ایک گھر میں آئے۔ جن کے گھر میں آئے تھے ان کی جوان بچی کو کوئی جادو ٹونہ کی شکایت تھی اور پیر صاحب کو اس سلسلے میں انہوں نے بلایا تھا۔ پیر صاحب نے لڑکی جو کہ جوان اور خوبصورت تھی کو سرخ مرچوں کی دھونی دے دی' جوں جوں مرچیں ناک کے ذریعے اس بیچاری کے دماغ میں جاتیں تو اس کو شدید جلن ہوتی' لڑکی چیختی چلاتی پورے محلے میں بھاگتی' گھر والے بہت زیادہ پریشان تھے چونکہ پہلے میں نے اس کی والدہ کا علاج کیا تھا تو انہوں نے میرے ساتھ رابطہ کیا تو میں نے کہا کہ میں آپ کے گھر آتا ہوں' جب میں ان کے گھر پہنچا تو پورا کمرہ لوگوں سے بھرا ہوا تھا میں نے سفید کاٹن اور سندھی ٹوپی پہنی ہوئی تھی جب پیر صاحب کی نظر مجھ پر پڑی اور انہیں پتہ چلا کہ یہ صاحب عملیات کا کام کرتے ہیں تو وہ غصہ میں آگئے اور سب کے سامنے مجھے کہنے لگے کہ لڑکی کے ساتھ جو چیز تھی میں نے اس کو حاضر کیا ہے اور وہ کہتی ہے کہ ہم تو جانا چاہتے ہیں مگر رمضان صاحب (یعنی میں) ان کو دوبارہ واپس لڑکی میں بھیج دیتا ہوں۔ یقین کریں میرے ہونٹ خشک ہوگئے اور میں حیران ہوگیا میرے ساتھ ایک بزرگ بیٹھے تھے انہوں نے میرے ہاتھ کو دبایا اور اشارے سے کہا کہ یہ عامل آپ کو دیکھ کر جل گیا ہے مختصر یہ کہ بحث تکرار کے بعد اور سب نے مجھے عمل کیلئے راضی کرلیا جس کا میں انکار کرچکا تھا۔

میں نے اس کے گھر والوں سے کہا کہ پانی نیم گرم کرکے ایک ٹب میں ڈالو اور اسے وضو کرواؤ اب گھر کے درمیان میں نے چھری سے آیۃ الکرسی پڑھ کر دائرہ لگایا اور لڑکی کو پانی کے ٹب میں بٹھا دیا اور اس کے اوپر ایک کپڑا ڈال دیا اور منزل پڑھ کر اس کو پانی کے چھینٹے مارنے لگا' ایک چھینٹا اس کے سر پر اور ایک چھینٹا اس کے ناک میں مارتا گیا۔ جوں جوں پانی اس کی ناک سے اوپر جاتا گیا مرچوں کا اثر ختم ہوتا گیا۔ تھوڑی دیر بعد لڑکی الحمدللہ بالکل ٹھیک ہوگئی اور نام نہاد عامل صاحب کو شرمندگی کا سامنا کرنا پڑا۔

جادو اور جنات انسان کے نفسیات کو بری طرح متاثر کرتے ہیں۔ اگر ایسا طریقہ استعمال کیا جائے تو مریض کے ذہن سے بوجھ اتر جاتا ہے اور وہ خود کو بہت ہلکا محسوس کرتا ہے اور بھی بہت ساری جگہوں پر میں نے یہ عمل آزمایا اور بہت فائدہ ہوا۔ (محمد رمضان ملک' ٹیکسلا)

## 21 مرچیں' سورۂ کوثر کا دم اور کمال دیکھیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اگر کوئی اکٹھے ہوکر آپ کے خلاف سازش کررہے ہوں یا خاوند کسی غلط عورت کے چنگل میں ہو تو سرخ ثابت مرچیں اکیس عدد لے لیں' ہر مرچ پر سات سات مرتبہ سورۂ کوثر پڑھیں جس وقت دیکھیں کہ وہ لوگ اکٹھے بیٹھے ہیں (اگر سامنے نہ آسکتے ہوں تو تصور کرکے بھی عمل کیا جاسکتا ہے۔) اسی وقت تقریباً ان کے سامنے تین مرچوں کو آگ میں جلادیں سات دن تک یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ ان میں پھوٹ پڑ جائے گی اگر چاہیں تو ایک ہی دن تمام مرچوں پر دم کرکے رکھ دیں یا روزانہ صرف تین مرچوں پر دم کریں اور جلادیں لیکن خیال رہے کہ یہ عمل صرف شک اور بدگمانی کی وجہ سے نہ کریں ورنہ الٹ اثر ہوگا اور ذلت اٹھانی پڑے گی۔

**لڑکیوں کے رشتوں کیلئے وظیفے:** سورۂ تغابن تین مرتبہ روزانہ گیارہ دن تک پڑھیں۔ 2۔ روزانہ سورۂ رحمٰن تین مرتبہ پڑھیں جب تک رشتہ نہ ہوجائے پڑھتی رہیں۔ 3۔ روزانہ ایک دفعہ خلوص دل اور مکمل اعتماد اور یقین سے کرنا چاہیے۔ اللہ کی مہربانی اور وظیفہ کی برکت سے رشتہ آجائے تو پھر خواہ مخواہ اس میں' میں میخ نہ نکالیں قبول کرلیں۔ اللہ پر توکل رکھیں۔ (محمد فاران ارشد بھٹی' خان گڑھ ضلع مظفر گڑھ)

## جادو ٹونہ، چوری اور ہر قسم کے نقصان سے بچنے کیلئے بہترین

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اس مرتبہ خاص نمبر کیلئے کچھ خاص وظائف بھیج رہا ہوں۔ یقیناً ان وظائف سے لوگوں کی نام نہاد عاملین سے جان چھوٹ جائے گی۔ ان اعمال کی برکت سے اللہ پاک بہت سے مسائل اور سفلی جادو کو ختم فرمادیتے ہیں۔ میری ذاتی طور پر درخواست



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

ہے کہ ان اعمال کو ماہنامہ عبقری میں جگہ دیں کیونکہ آپ تو پہلے ہی دین کی بہت بڑی خدمت کر رہے ہیں اگر آپ نے یہ اعمال عبقری میں شائع کر دیئے تو کوئی شک نہیں کہ لاکھوں کا بھلا ہوجائے گا اور آپ اور میرے لیے مستقل صدقہ جاریہ بن جائے گا۔ میں ماہنامہ عبقری کا مستقل قاری ہوں اور میری اکثر تحریریں ماہنامہ عبقری میں شائع ہوتی رہتی ہیں۔ جو لوگ رات کو آیۃ الکرسی پڑھ کر سوجاتے ہیں اللہ پاک آیۃ الکرسی کی بدولت اس تمام گھر اور گھر کے سامان اور گھر کے بندوں کی حفاظت فرماتے ہیں۔ ویسے بھی تین مواقع پر آیۃ الکرسی ضرور پڑھنی چاہیے یعنی ہر نماز کے بعد، رات کو سوتے ہوئے اور گھر سے نکلتے ہوئے۔ گھر سے نکل کر کہیں بھی جائیں ہمیشہ آیۃ الکرسی پڑھ کر جایا کریں۔ اللہ پاک گھر کے باہر کے مسائل کو حل فرمادیتے ہیں اور بحفاظت گھر واپس لے آتے ہیں۔

ایک مشہور واقعہ کتب میں لکھا ہوا ہے کہ ایک مرتبہ خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ایک درویش کے گھر میں ایک بار دو چور گھس آئے۔ اس درویش نے گھر میں آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کر رکھی تھی جب چوروں نے اپنی کارروائی شروع کی تو دونوں چور اندھے ہوگئے چوروں نے شور مچانا شروع کردیا۔ درویش نے اٹھ کر ان کی یہ حالت دیکھی، دونوں چوروں نے اقرار کیا کہ ہم چوری کرنے کی نیت سے آئے مگر اندھے ہوگئے ہیں، ہمیں کچھ نظر نہیں آرہا ہے۔ آپ ہمارے لیے دعا کیجئے کہ ہماری آنکھوں میں روشنی لوٹ آئے۔ ہم آج سے سچے دل سے توبہ کرتے ہیں اور اسلام قبول کرتے ہیں۔ درویش نے ان کیلئے دعا کی اور چوروں سے کہا کہ آنکھیں کھولو، انہوں نے آنکھیں کھولیں تو بینا ہوچکے تھے۔ اس کے بعد دونوں تائب ہوگئے۔ ویسے تو اللہ پاک نے سارے قرآن پاک کی ساری آیات میں فائدہ ہی فائدہ رکھا ہے کہیں یہ آیات انسان کی پریشانیوں کو ختم کر رہی ہیں، کہیں انسان کو صحت دے رہی ہیں کہیں حفاظت کر رہی ہیں۔ کہیں ناجائز مقدمات اور جھگڑوں سے انسان کو بچا رہی ہیں مگر آیۃ الکرسی ایسی زبردست آیت ہے کہ اس میں اسم اعظم ہونے کی وجہ سے بہت سے مسائل کا حل اس میں موجود ہے۔ چاہے وہ جادو ہو، ٹونہ ہو، جنات ہوں یا کوئی بھی مسئلہ ہو آیۃ الکرسی تمام پریشانیوں کا حل ہے۔ بالخصوص رات کو سوتے وقت، ہر نماز کے بعد اور گھر سے نکلتے وقت ضرور پڑھا کریں۔ جو مریض جو جادو کی وجہ سے یا کسی بیماری کی وجہ سے چارپائی پر پڑے رہتے ہیں ان کو چاہیے کہ وضو بے وضو ہر وقت آیۃ الکرسی پڑھتے رہیں اور پانی پر گھڑے پر یا واٹر کولر پر دم کرتے رہیں اور یہ پانی سارا دن پیتے رہیں۔ انشاءاللہ بہت جلد شفاء نصیب اور جادو سے چھٹکارا ملے گا۔

## جادو ٹونہ اور مشکلات سے چھٹکارا کیلئے

آج کل کے دور میں کوئی بھی آدمی دکھ، پریشانیوں اور جادو جنات سے بچا ہوا نہیں ہے۔ عورت ہو یا مرد کسی نہ کسی پریشانی میں ضرور مبتلا ہے۔ ایسے پریشان حضرات کیلئے یہ عمل اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔ ضرور عمل کریں۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں اور درمیان سورۂ قریش 101 مرتبہ پڑھ لیں۔ انشاءاللہ جادو ٹونہ، تمام پریشانیوں اور مشکلات سے جان چھوٹ جائے گی۔ کامل یقین سے پڑھیں۔

## ہر غم کا بہترین علاج

## (کالے جادو و جنات سے پریشان ضرور کریں)

جو شخص کسی رنج و غم میں مبتلا ہو تو اس کے کان میں اذان دینے سے اس کا غم اور رنج دور ہوجاتا ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ ایک حدیث شریف بیان فرماتے ہیں کہ ایک موقع پر رسول کریم ﷺ نے مجھے غمگین دیکھ کر فرمایا: اے ابن ابی طالب! میں تمہیں غمگین دیکھ رہا ہوں، میں نے کہا۔ جی!۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تم اپنے گھر والوں میں سے کسی سے کہو کہ وہ تمہارے کان میں اذان دے کیونکہ یہ ہر غم کا بہترین علاج ہے۔'' قارئین! اذان کالے و سفلی جادو، ٹونہ، جنات سے چھٹکارا کیلئے بہترین علاج ہے اس کے علاوہ جس کے اخلاق خراب ہوجائیں مرد ہو یا عورت جانور ہی کیوں نہ ہو اگر اس کے کان میں اذان دے دی جائے تو اصلاح ہوجاتی ہے۔ حدیث شریف کے مفہوم کے مطابق بداخلاق انسان ہو یا چوپایہ تو اس کے کان میں اذان دو۔ (مشکوٰۃ جلد دوم صفحہ 149)

جب بھی شیطانی چیزیں انسان کو پریشان کریں اور ڈرائیں تو اس وقت بلند آواز سے اذان پڑھنی چاہیے کیونکہ شیطان اذان سن کر بھاگ جاتا ہے۔ حضرت سہیل بن ابی صالح کہتے ہیں کہ میرے والد نے مجھے بنو حارث کے پاس بھیجا اور میرے ہمراہ ایک بچہ یا ساتھی تھا۔ دیوار کی طرف سے کسی پکارنے والے نے اس کا نام لے کر آواز دی۔ ہم نے دیوار کی طرف دیکھا تو کوئی چیز نظر نہ آئی۔ پھر میں نے اپنے والد سے اس کا تذکرہ کیا تو انہوں نے فرمایا کہ اگر مجھے یہ پتہ ہوتا کہ تمہیں یہ بات پیش آئے گی تو میں تم کو نہ بھیجتا لیکن یاد رکھو! جب تم کوئی ایسا خطرہ والی آواز سنو تو اذان کہو کیونکہ میں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ حدیث بیان کرتے ہوئے سنا ہے کہ جب اذان کہی جائے تو شیطان پیٹھ پھیر کر گوز مارتا ہوا بھاگتا ہے۔

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیان کردہ حدیث مبارکہ کے مفہوم کے مطابق اگر کوئی شخص بھوت پریت دیکھے تو اس کو بلند آواز سے اذان کہنی چاہیے جب تمہارے سامنے مختلف اشکال میں بھوت پریت ظاہر ہوں تو بلند آواز سے اذان کہو، ان واقعات کے علاوہ بزرگوں نے اذان کہنے کے درج ذیل مواقع بھی اپنی کتب میں نقل کیے ہیں جو درج ذیل ہیں یعنی ان تمام مواقع پر اذان کہو وہ یہ ہیں کہ آگ لگنے کے وقت۔ کفار سے جنگ کرتے وقت۔ غصہ کے وقت۔ جب مسافر راستہ بھول جائے۔ جب کسی مرد یا عورت کو مرگی کا دورہ پڑے۔ بچے کے کان میں وقت ولادت۔ جب کسی آدمی یا عورت یا جانور کی بدخلقی ظاہر ہو۔

**معمولی اکرام مسلم پر سارے گناہ معاف:** حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آئے اس وقت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے تھے۔ حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھ کر انہوں نے وہ تکیہ حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیلئے رکھ دیا تو حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے سچ فرمایا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اے ابوعبداللہ! اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا فرمان ہمیں بھی سناؤ۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ ایک مرتبہ میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا، آپ ﷺ ایک تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے تھے اور آپ ﷺ نے وہ تکیہ میرے لیے رکھ دیا، پھر مجھ سے فرمایا: اے سلیمان جو مسلمان اپنے مسلمان بھائی کے پاس جاتا ہے اور وہ اس کے اکرام کیلئے تکیہ رکھ دیتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت ضرور فرمادیتے ہیں۔ (حیاۃ الصحابہ جلد دوم)

اس حدیث شریف کے مطابق مسلمان کے اکرام کی بہت زیادہ فضیلت اللہ پاک کے ہاں ہے جب کوئی مسلمان اپنے مسلمان کا مخفی عیب دیکھ کر چھپا لیتا ہے اور لوگوں میں اس عیب کو نہیں بتاتا محض اس لیے کہ اس سے میرے مسلمان بھائی کو تکلیف ہوگی تو اس کا ثواب ایسا ہے جیسا اس نے زندہ گاڑھے جانے والے کو موت کے منہ میں جانے سے بچالیا۔ جو مسلمان بھائی کسی مسلمان کیلئے قبر کی جگہ



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

# پاک سوسائٹی پر موجود مشہور و معروف مصنفین

| | | | |
|---|---|---|---|
| عُمیرہ احمد | صائمہ اکرام | عُشنا کوثر سردار | اشفاق احمد |
| نمرہ احمد | سعدیہ عابد | نبیلہ عزیز | نسیم حجازی |
| فرحت اشتیاق | عفت سحر طاہر | فائزہ افتخار | عنایتُ اللّٰہ التمش |
| قُدسیہ بانو | تنزیلہ ریاض | نبیلہ ابر راجہ | ہاشم ندیم |
| نگہت سیما | فائزہ افتخار | آمنہ ریاض | مُمتاز مُفتی |
| نگہت عبدُاللّٰہ | سباس گُل | عنیزہ سید | مُستنصر حُسین |
| رضیہ بٹ | رُخسانہ نگار عدنان | اقراء صغیر احمد | علیمُ الحق |
| رفعت سراج | اُم مِریم | نایاب جیلانی | ایماے راحت |

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام پر موجود ماہانہ ڈائجسٹس

خواتین ڈائجسٹ، شُعاع ڈائجسٹ، آنچل ڈائجسٹ، کرن ڈائجسٹ، پاکیزہ ڈائجسٹ، حناء ڈائجسٹ، رِدا ڈائجسٹ، حجاب ڈائجسٹ، سسپنس ڈائجسٹ، جاسُوسی ڈائجسٹ، سرگُزشت ڈائجسٹ، نئے اُفق، سچی کہانیاں، ڈالڈا کا دسترخوان، مصالحہ میگزین

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام کی شارٹ کٹس

تمام مُصنفین کے ناولز، ماہانہ ڈائجسٹ کی لسٹ، کِڈز کارنر، عمران سیریز از مظہر کلیم ایم اے، عمران سیریز از ابنِ صفی، جاسُوسی دُنیا از ابنِ صفی، ٹورنٹ ڈاؤنلوڈ کا طریقہ، آن لائن ریڈنگ کا طریقہ،

ہمیں وزٹ کرنے کے لئے ہمارا ویب ایڈریس براوزر میں لکھیں یا گُوگل میں پاک سوسائٹی تلاش کریں۔

اپنے دوست احباب اور فیملی کو ہماری ویب سائیٹ کا بتا کر پاکستان کی آن لائن لائبریری کا ممبر بنائیں۔

اِس خوبصورت ویب سائٹ کو چلانے کے لئے ہر ماہ کثیر سرمایہ درکار ہوتا ہے، اگر آپ مالی مدد کرنا چاہتے ہیں تو ہم سے فیس بک پر رابطہ کریں۔۔۔

http://paksociety.com http://paksociety.com http://paksociety.com http://paksociety.com http://paksociety.com http://paksociety.com

دیتا ہے تو اس کا ثواب ایسا ہے کہ اس نے قیامت تک رہنے کیلئے اس کو مکان دے دیا۔ جو مسلمان بھائی بیمار بھائی کی عیادت کو جاتا ہے گویا وہ جنت میں جارہا ہے۔ جب تک اس کے پاس رہے گا اس کو مسلسل ثواب ملتا رہے گا۔ ہمیں بھی چاہیے کہ ہم زیادہ سے زیادہ مسلمانوں کی مدد کریں تاکہ ہمارا شمار اللہ کے پسندیدہ بندوں میں ہوجائے۔ تبھی ہم اس جادو ٹونے سے ڈسے ہوئے معاشرہ کو پرسکون بنا سکتے ہیں۔

**خارش کا علاج:** خارش ایک گندی بیماری ہے' گو یہ جان لیوا تو نہیں مگر انسان کو بہت تنگ کرتی ہے اور انسان انتہائی پریشان ہوجاتا ہے۔ اگر ایسی صورتحال درپیش آجائے اور بندہ خارش میں مبتلا ہوجائے تو ایسا آدمی درج ذیل آیت کو اکیس مرتبہ صبح وشام اکتالیس روز تک پڑھتا رہے اور روزانہ پانی پر دم کرتا رہے۔ یہ پانی خارش زدہ شخص سارا دن پیتا رہے اگر خود نہیں پڑھ سکتا تو کسی مخلص سے کہے کہ صبح وشام اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کروا لیا کرے۔ انشاء اللہ اس گندی بیماری سے جان چھوٹ جائے گی اور سکون آجائے گا۔ وہ آیت یہ ہے: بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ فَکَسَوۡنَا الۡعِظٰمَ لَحۡمًا ثُمَّ اَنۡشَاۡنٰہُ خَلۡقًا اٰخَرَ فَتَبٰرَکَ اللّٰہُ اَحۡسَنُ الۡخٰلِقِیۡنَ (المومنون 14)

اس کے علاوہ سیدنا حضرت جعفر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ صبح وشام سات سات مرتبہ سورۂ قدر پانی پر دم کرکے مریض کو پلانا خارش کیلئے مفید ہے۔

**پیٹ کی تمام بیماریوں سے محفوظ رہنے کا عمل:** جب کھانا سامنے آجائے تو اس پر ایک مرتبہ سورۂ قریش پڑھ کر دم کردیں اس کے بعد ہاتھ دھو کر سنت طریقہ سے کھانا کھالیں' ساری عمر پیٹ کی کوئی تکلیف نہیں ہوگی۔ جب بھی کھانا کھائیں تو اس طریقہ سے کھائیں انشاء اللہ پیٹ کے تمام امراض سے شفاء ہوگی۔

**دورہ اور پیٹ درد کیلئے روحانی عمل:** سورۂ المنافقون پارہ 28 صاف کاغذ پر ہاتھ سے لکھیں اور پھر اسے دھو کر پی لیں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر بارش کے پانی پر دم کریں اور معدہ کے مریض اسے پی لیں' اگلے ہی دن پھر ایسا کریں' کم از کم گیارہ روز تک ایسا کریں انشاء اللہ معدہ کے تمام مسائل سے جان چھوٹ جائے گی۔ اگر بارش کا پانی نہ ملے تو عام پانی حالت مجبوری میں استعمال کرسکتے ہیں مگر جو رزلٹ بارش کے پانی کا ہوگا وہ عام پانی سے نہ ملے گا۔ سورۂ قصص اور سورۂ لقمان پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلانا دورے کے مریضوں کیلئے بہت مفید اور شفاء بخش ہے۔

## سفلی اور کالے جادو ٹونہ سے حفاظت کے نبوی ﷺ اعمال

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب رات شروع ہوجائے تو اپنی اولادوں کو باہر جانے سے روکو کیونکہ شیاطین اس وقت منتشر ہوتے ہیں یعنی پھیلے ہوئے ہوتے ہیں جب تھوڑی سی رات گزر جائے تو ان کو چھوڑ دو۔ دروازوں کو بسم اللہ شریف پڑھ کر بند کرو کیونکہ شیاطین ایسے دروازوں کو نہیں کھولتے جو بسم اللہ پڑھ کر بند کیے گئے ہوں اور بسم اللہ پڑھ کر اپنے مشکوں کا منہ بند کردو اپنے برتنوں کو چھپادو اور چراغوں کو بجھادو۔

**شیاطین اور جنات سے حفاظت کیلئے قرآنی دعا:** ایک حدیث شریف کے مفہوم کے مطابق ''جو شخص سورۂ بقرہ کا آخری رکوع صبح کے وقت پڑھ لے وہ سارا دن جنات اور شیاطین سے محفوظ ہوجاتا ہے اور جو شام کو کسی بھی وقت پڑھ لے وہ ساری رات جنات سے محفوظ ہوجاتا ہے۔'' اس مقصد کیلئے بہترین وظیفہ منزل کا ہے جو 33 آیات پر مشتمل ہے۔ صبح وشام منزل کو پابندی کے ساتھ پڑھنے سے نہ صرف انسان کے گھر اور تمام رہنے والوں کی ہر قسم کے جادو ٹونہ اور جنات سے حفاظت ہوجاتی ہے بلکہ قبر اور آخرت کی زندگی بھی بن جاتی ہے۔

**آخری تین قل کی فضیلت:** حدیث شریف کے مفہوم کے مطابق آخری تین قل یعنی (سورۂ اخلاص، سورۂ فلق اور سورۂ ناس) صبح تین تین مرتبہ پڑھنے سے اور شام کو تین تین مرتبہ پڑھنے سے آدمی، اس کے اہل وعیال اور اس کا مال تمام محفوظ ہوجاتے ہیں۔ یعنی ہر قل کو ہم نے تین تین دفعہ پڑھ کر اپنے جسم پر اور اپنے گھر پر اور اپنے مال پر پھونک دینے سے یہ تمام چیزیں اللہ کی حفاظت میں آجاتی ہیں اور کوئی چیز کوئی جادو کوئی سفلی عمل نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ اللہ پاک تمام مسلمانوں کو اس پر عمل کرنے کی توفیق نصیب کرے۔ آمین۔

## جادو ٹونہ اور پریشانیوں سے حفاظت کیلئے ان باتوں پر بھی عمل کریں

**گندے جانور نہ پالیں:** گھر میں گندے اور ناپاک جانور نہ پالیں اور حلال جانوروں کا بھی ایسا شوق نہ رکھیں کہ ان کے ساتھ حد سے زیادہ پیار ہو۔ مرغ بازی' بٹیر بازی اور کتے وغیرہ گھر میں پالنے سے گریز کریں کیونکہ ان کی غلاظت سے اکثر کپڑے ناپاک ہوجاتے ہیں اور بعض اوقات یہی چیزیں جادو کا ذریعہ بن جاتی ہیں۔

**مقدس اوراق کا احترام:** جادوگروں میں معروف طریقہ بہت مشہور ہے جن کو لکھتے ہوئے بھی میری قلم کانپ رہی ہے کہ وہ نعوذ باللہ مقدس اوراق کی بہت زیادہ بے حرمتی کرتے ہیں۔ جن لوگوں کے گھروں میں ایسے اوراق ہوں وہ ان کا احترام نہ کریں تو وہ گھر خود بخود مصائب اور جادو کی زد میں آجاتے ہیں۔ اس لیے خدارا ان اوراق کا حد سے زیادہ احترام کریں انہیں پاک صاف کرکے پاک صاف جگہ پر رکھ دیا کریں۔ ان کے احترام کی وجہ سے آپ کا گھر مصائب' جادو اور پریشانیوں سے بچ جائے گا اور ثواب الگ ہوگا۔ اس لیے ضرور احتیاط کریں۔

**بدنظری سے پرہیز:** ناول' ڈائجسٹ اور رومانی کہانیاں خصوصاً فلمی کہانیوں سے بچیں اخبارات اور رسائل میں عورتوں کی تصاویر سے اجتناب کریں اور ہمیشہ صاف ستھرا لٹریچر اور مذہبی لٹریچر پڑھیں اس سے آپ کے خیالات پاک رہیں گے۔

**حرام غذا سے بچیں:** جادو سے نکلنے کے جتنے مرضی اعمال کرلیں اگر آپ کی کمائی حرام ہے تو کچھ بھی اثر نہ ہوگا۔ اپنی اولاد کو ہمیشہ رزق حلال کھلائیں۔ حدیث شریف میں آیا ہے

## میری تالیفات اور ان کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت' سب تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو اطلاع دیں' شکر گزار رہوں گا۔

**کتاب نمبر 35 خواتین کے حسن وجمال کے قیمتی راز:** دوران کلینک اور خطوط کے ذریعے مجھے کتنی کہانیاں پتہ چلتیں کہ مرد حضرات بتاتے کہ ان کی خواتین اپنی صفائی' حفاظت صحت اور ظاہری بناؤ سنگھار کا خیال نہیں کرتیں جس کی وجہ سے ہم ان سے نفرت کرتے ہیں اور بعض کی محض اس وجہ سے طلاق ہوگئی۔ اسلام صفائی اور نفاست اور طہارت کا مذہب ہے اور اس طہارت کو نصف ایمان کا درجہ عطا ہوا ہے آخر یہ طہارت کچھ درجہ اور مقام رکھتی ہے تو ایسا حکم ہے۔ میری اس کتاب کا مقصد خواتین کے اندر ایسا شعور کہ جس سے ان کی گھریلو اور ازدواجی زندگی خوشگوار ہو نہ کہ معاشرے میں کھلے عام بناؤ سنگھار کو رواج دینا ہے۔ یاد رکھیے! خوشبو میک اپ بناؤ سنگھار اور زیبائش صرف اور صرف محرم مرد یعنی اپنے خاوند کیلئے کرنا جائز اور ثواب کا کام ہے اس کے علاوہ محض حرام ہی حرام اور لعنت ہی لعنت ہے۔ اس کتاب کی تیاری میں مختلف کالم نگاروں' مختلف کتب اور رسائل سے استفادہ حاصل کیا گیا۔ نوٹ: اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں میں ہر پل اصلاح کا محتاج ہوں۔ (ایڈیٹر)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

کہ جو گوشت حرام غذا سے بنتا ہے وہ آگ کا مستحق ہوجاتا ہے۔ پس جو لوگ حرام کھاتے ہیں وہ ایسے انگارے کھاتے ہیں جو نہ صرف آخرت بلکہ دنیا میں بھی ان کیلئے جادو ٹونہ اور دیگر مصائب' پریشانیاں اور بے سکونی کا باعث بن جاتے ہیں۔ اس لیے خدارا ہمیشہ حلال کھائیں اس سے پہلے کہ آپ کی آخرت برباد ہوجائے' ہر حرام کام سے باز آجائیں۔

**تقدیر کامل ایمان:** یہ دنیا مصائب کا گھر ہے' یہ ممکن نہیں کہ ہر مصیبت ٹل جائے یا ہر بیماری سے چھٹکارا مل جائے اور ہر مسئلے کا حل ہوجائے۔ یہ دنیا امتحان گاہ ہے یہاں انسان اپنے ذاتی مسائل حل کروانے نہیں آیا ہے اس قسم کے مسائل کو حل کرنے کے ساتھ ساتھ ہم جتنا بھی شکر کریں گے اور صبر کریں گے وہ ہمارے لیے آخرت کے درجات بلند کرنے کا باعث بن جائے گا۔ حضور ﷺ نے ایک عورت کو اس بات پر جنت کی بشارت دی کہ اس نے اپنی بیماری کو اللہ کا حکم قبول کرلیا تھا۔ دنیاوی مسائل کو حل کرنے کی فکر انسان کو بسا اوقات کفر و شرک میں مبتلا کردیتی ہے۔ خواہش یا اپنی مرضی پورا ہونے کی جگہ جنت ہے یہ دنیا نہیں۔ اس لیے اپنی قسمت کا حال معلوم کرنے کیلئے اور اپنی بگڑی سنوارنے کیلئے ہر در پر جھکنا' طرح طرح کے فٹ پاتھ پر بیٹھے عاملوں کے پاس جانا یہ مشرکوں کا شیوہ ہے مسلمانوں کا نہیں۔ مسلمان کا یہ یقین ہونا چاہیے کہ ہمارے تمام مسائل اور تمام مصائب اوپر سے ہمارے اعمال کے مطابق اتر رہے ہیں۔ اس میں کسی انسان کا دخل نہیں۔ اللہ جو چاہ رہا ہے وہی کررہا ہے اور ہر انسان کے ساتھ اس کا رویہ مختلف ہے اسی کا نام تقدیر ہے۔ لہٰذا اپنی تقدیر کو خوشی سے قبول کریں کہ میرے اللہ کا حکم یہی ہے۔ میری بہتری کس چیز یا عمل میں ہے یہ ہم سے زیادہ ہمارا رب بہتر جانتا ہے اور وہ اس کی بہتری کیلئے فیصلے کرتا ہے۔ بہتری کس چیز کی بے شک آخرت کی۔ اگر ایک انسان کی بہتری بیماری میں ہے تو اللہ پاک اس بیماری میں ہی مبتلا رکھیں گے کہ یہ بندہ گناہوں سے پاک صاف ہوکر میرے پاس آئے۔ اسی لیے مسلمان کا شیوہ یہ ہونا چاہیے کہ وہ تقدیر اٹل پر ایمان رکھے اور دنیاوی مسائل اور مصائب سے بچنے کیلئے صرف اور صرف قرآن وسنت سے مدد لے۔ لہٰذا ہم نام نہاد عاملین سے بچیں ہر جادو، ہر ٹونہ، ہر سفلی علم کی کاٹ صرف اور صرف قرآن وسنت پر عمل کرنے میں ہے۔ ہمیشہ شرک اور کفریہ کلمات سے بچیں۔ اسی میں دنیا اور آخرت کی خیر ہے۔

**جنات کی شرارت سے بچنے کا نبوی ﷺ نسخہ:** ابن ابی حاتم میں ہے کہ ایک بیمار شخص جسے کوئی جن ستا رہا تھا حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آیا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سورۂ مؤمنون کی آخری چار آیات پڑھیں۔ اللہ پاک نے اسے شفا دے دی۔ جب نبی کریم ﷺ سے اس کا ذکر کیا گیا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: عبداللہ! تم نے اس کے کان میں کیا پڑھا تھا' تو حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان چار آیات کا بتایا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تم نے یہ آیات اس کے کان میں پڑھ کر اسے جلا دیا۔ واللہ ان آیات کو اگر کوئی باایمان شخص کسی پہاڑ پر پڑھے تو وہ بھی اپنی جگہ سے ہل جائے۔ (تفسیر ابن کثیر جلد 3 صفحہ نمبر 474)

**حلال لقمے کھاؤ دعائیں قبول ہوتی ہیں:** حدیث شریف کے مفہوم کے مطابق حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کھڑے ہوکر کہا: یارسول اللہ! ﷺ میرے لیے دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ میری دعاؤں کو قبول فرمائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے سعدؓ! پاک چیزیں اور حلال لقمے کھاتے رہو اللہ تعالیٰ دعائیں قبول فرماتا رہے گا۔ قسم ہے اس خدا کی جس کے ہاتھ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے' حرام لقمہ جو انسان اپنے پیٹ میں ڈالتا ہے اس کی نحوست کی وجہ سے چالیس دن تک اس کی دعا قبول نہیں ہوتی جو گوشت پوست حرام سے پلا وہ جہنمی ہے۔ (تفسیر ابن کثیر جلد 1 صفحہ 235)

## آیت قطب سے جادو ٹونہ سفلی عمل و دیگر مسائل سب ختم

قارئین! یہ آیت میرے معمول کا حصہ ہے اور میں نے جس کو بھی بتایا اللہ نے اسے مسائل سے ایسے نکالا کہ وہ خود بھی حیران رہ گئے۔ یہ آیت سورۂ آل عمران کی آیت نمبر 154 مکمل

ثم انزل علیکم من بعد الغم امنتہ نعاساً یغشیٰ سے لے کر بذات الصدور تک۔ ویسے تو قرآن پاک کی ہر آیت ہی بڑی بابرکت اور باعث شفاء ہے لیکن اس آیت کے فوائد بے شمار ہیں۔ یہ قرآن پاک کی لمبی آیات میں سے ایک ہے۔ اختصار کے ساتھ اس کے فوائد مندرجہ ذیل ہیں۔ ہر بندہ اس آیت کو حفظ کرلے اور ہر نماز کے بعد تسبیحات فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا، آیۃ الکرسی اور اس آیت کو ایک دفعہ ضرور پڑھے۔ اب میں آپ کو بتاتا ہوں اس آیت کے کرشمات' پڑھیں اور ہر مسئلے سے چھٹکارا پائیں۔

**کالے سفلی جادو کا توڑ اور جنات سے چھٹکارا:** بعض لوگ جادو اور جنات کی وجہ سے پریشان ہوتے ہیں۔ جنات اور جادو کا اثر ختم کرنے کیلئے یہ آیت بہترین ہے۔ اس آیت مبارکہ کو سات دفعہ پڑھ کر مریض کی آنکھوں، کان اور سر پر پھونک ماریں۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے جادو اور جنات کا اثر ختم ہوجائے گا اس کے مسلسل پڑھنے سے مریض کا چھٹکارا جنات اور جادو سے انشاء اللہ یقینی ہوجائے گا۔ مجرب ہے۔

**جلدی امراض کیلئے:** ہر قسم کے جلدی امراض مثلاً خارش اور انفیکشن کیلئے بہت مفید ہے۔ سات دفعہ پڑھ کر متاثرہ حصے پر دم کردیں انشاء اللہ فوری اثر ہوگا۔

**پھوڑے پھنسیوں کیلئے:** جسم میں کہیں بھی پھوڑے پھنسی ہوں اس آیت مبارکہ کو پانچ دفعہ پڑھیں اور مریض پر پھونک دیں۔ انشاء اللہ فوری آرام ہوگا۔ **سردرد کیلئے:** آدھے سر درد یا سر درد کی شکایت آج کل لوگوں میں عام ہے یہ آیت سر درد کیلئے بھی مشہور ہے۔ جب ایسی شکایت ہوجائے تو اس آیت مبارکہ کو اکیس دفعہ پڑھیں۔ ہر بار پڑھنے کے بعد پھونک ماردیا کریں یا اپنے ہاتھ پر ہر بار پڑھ کر پھونک ماردیا کریں اور پھر ہاتھ سر پر لگادیا کریں۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ میں ہی آرام آجائے گا۔ مجرب ہے۔

**مرگی:** مرگی کی کئی اقسام ہیں' سر پر چوٹ لگ جائے یا دماغ کو خون کی سپلائی میں رکاوٹ آجائے تو مرگی کا دورہ پڑسکتا ہے اگر دماغ میں رسولی ہو تو مرگی کا دورہ پڑسکتا ہے یا وہ مرگی جو کسی میڈیکل ٹیسٹ میں ظاہر نہ ہو تو ہر قسم کے مرگی کے دورے کیلئے صبح وشام اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کردیا کریں اور ایسا اس وقت تک کرتے رہیں جب تک مکمل صحت نہیں ہوجاتی۔ **لاعلاج مرض کیلئے:** کسی بھی لاعلاج مرض جس پر معالج تنگ آچکے ہیں۔ اکتالیس دفعہ پڑھ کر دم کریں اور پانی پر بھی دم کریں۔ یہی پانی سارا دن مریض کو

## درود تنجینا سے تمام مسائل حل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری ایک دوست کو بہت زیادہ مسائل تھے مگر وہ آہستہ آہستہ تمام مسائل سے باآسانی نکل آئی۔ اب بھی جب کبھی اسے کوئی مسئلہ ہوتا ہے بہت آسانی سے حل ہوجاتا ہے۔ میں نے ایک دن اس سے پوچھا کہ آخر تیرے پاس کیا جادو ہے کہ تمہارے مسائل فوری حل ہوجاتے ہیں تو اس نے مجھے ایک عمل بتایا اور کہا کہ مجھے کوئی بھی مسئلہ ہو میں یہی وظیفہ پڑھتی ہوں اور میرا مسئلہ لمحوں میں حل ہوجاتا ہے۔ وہ وظیفہ یہ ہے: درود تنجینا ایک ہزار مرتبہ پڑھیں' چاہے گھر کے تمام افراد مل کر پڑھ لیں' اگر اکیلے پڑھیں تو تین دن کے اندر ایک ہزار پورا کرنا ہے' پہلے دن تین سو تک ضرور پڑھنا ہے۔ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھ لیں اور اپنی مشکل کا سخت تصور کرلیں کہ اس درود شریف کی برکت سے یہ مسئلہ حل ہوجائے گا تو انشاء اللہ مشکل حل ہوجاتی ہے۔ میرا تو بارہا کا آزمودہ ہے۔ (رابعہ قمر، لاہور)

29



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

پلاتے رہیں۔ جب پانی ختم ہوجائے تو تازہ پانی بھر کر پھر اکتالیس دفعہ پڑھ دیں۔ مریض پر بھی اور پانی پر بھی انشاء اللہ فرق آپ خود محسوس کریں گے۔ **ڈاڑھ درد کیلئے:** درد والی ڈاڑھ پر انگلی رکھ کر درج بالا آیت کو اول و آخر درود شریف سات دفعہ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ فوری آرام آجائے گا۔ **کسی بھی جائز مقصد کیلئے:** کسی کام میں رکاوٹ ہو یا کوئی بندہ جائز بات نہ مانے یا بندہ کسی مصیبت میں مبتلا ہوجائے سات دفعہ درج بالا آیت پڑھ کر ہاتھوں پر پھونک مارلیں اور پھر یہی ہاتھ اپنے چہرے پر مل لیں اور پھر اس بندے کے پاس چلے جائیں۔ انشاء اللہ وہ بندہ کام کردے گا۔ مجرب ہے۔ **پیٹ کی اندرونی بیماریاں:** معدہ میں زخم ہو' جگر خراب ہوجائے' کسی قسم کا یرقان ہوجائے' انتڑیاں خراب ہوجائیں یا گردے کا درد ہوجائے تو یہی آیت اکیس دفعہ پڑھ کر پانی پر دم کردیں اور مریض کو پلادیں۔ یہ عمل کریں اور اس وقت تک کریں اور اس وقت تک کرتے رہیں جب تک مریض مکمل ٹھیک نہیں ہوجاتا۔ (بندہ خدا' واہ کینٹ)

## جادو جنات اور تمام جسمانی امراض کے دفعیہ کیلئے اکسیر اعظم عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کا پیغام ملا کہ ''جادو کیسے ہوتا ہے؟ کیسے ٹوٹتا ہے؟'' کے موضوع پر جنوری 2017 کا خاص نمبر ہوگا اگر اس حوالے سے کسی کے پاس کوئی روحانی ٹوٹکہ ہو تو ارسال کریں۔ میرے پاس ایک اکسیر اعظم عمل ہے میرے مطابق اس سے بڑھ کر جادو کا کوئی اور توڑ نہیں ہے۔ میں یہ عمل قارئین کی خدمت میں ارسال کررہا ہوں۔ یقیناً اس سے لاکھوں فیض یاب ہوں گے۔ عمل یہ ہے:۔ الحمد شریف سات مرتبہ' آیۃ الکرسی تین مرتبہ' سورۂ یٰسین ایک مرتبہ' سورۂ نوح ایک مرتبہ' سورۂ جن گیارہ مرتبہ' سورۂ لہب ایک مرتبہ' آخری تینوں قل تین تین مرتبہ' اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کو پلائیں اور دعا کریں۔ کم از کم پانچ ماہ یہ عمل کریں اس سے بڑھ کر کوئی عمل نہیں ہے۔ (الہم از مولانا منظور احمد شامی، ص192) (غ۔ش)

## جادو کی وجہ سے آئی بیروزگاری آسان عمل سے ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں سعودی عرب کے شہر طائف میں رہتی ہوں۔ رسالہ عبقری اور آپ کے تمام درس انٹرنیٹ سے ڈاؤن لوڈ کرکے سنتی ہوں اور خوب فیض پاتی ہوں۔ یہاں میں گزشتہ چھ سال سے بے روزگار تھی' الحمدللہ کوالیفائیڈ ہوں' جاب کا تجربہ بھی تھا' میرٹ پر پورا اترتی مگر پھر نہ جانے کیوں عین وقت پر آکر مسترد ہوجاتی۔ جب مختلف جگہوں سے پتہ کروایا تو ہر کسی نے سخت ترین جادو کا بتایا۔ اپنی اس پریشانی کے حل کیلئے میں نے شیخ ابومحمد مرجانی رحمۃ اللہ علیہ کا عمل جو کہ میں نے ماہنامہ عبقری میں پڑھا تھا۔ عمل اس طرح ہے:۔

یہ عمل شیخ ابومحمد مرجانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو نبی کریم ﷺ نے خواب میں تلقین فرمایا تھا۔ عملیات کی اکثر کتابوں میں یہ عمل موجود ہے۔ عمل حد درجہ مؤثر ہے۔ سورۂ توبہ کی آخری دو آیات۔ بنی اسرائیل آیت نمبر 82۔ سورۂ حشر کی آیت 21 تا24۔ سورۂ فلق وناس مکمل اور یہ دعا اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُحْيِيْ وَاَنْتَ الْمُمِيْتُ وَاَنْتَ الْخَالِقُ وَاَنْتَ الْبَارِئُ وَاَنْتَ اللهُ فِيْ اَلَمْ نَخْلُقْكُّمْ مِّنْ مَّاءٍ مَّهِيْنٍ فَجَعَلْنٰهُ فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ اِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَآئِكَ الْحُسْنٰى وَصِفَاتِكَ الْعُلْيَا يَامَنْ بِيَدِهِ الْاِبْتِلَاءُ وَالْمُعَافَاتُ وَالشِّفَاءُ وَالدَّوَاءُ بِمُعْجِزَاتِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ وَبَرَكَاتِ خَلِيْلِكَ اِبْرَاهِيْمَ وَحُرْمَةِ كَلِمَتِكَ عِيْسٰى عَلَيْهِمُ السَّلَامُ اَللّٰهُمَّ اشْفِهِ صبح وشام اول و آخر سات مرتبہ درود شریف اور تین تین مرتبہ درج بالا آیات اور سات مرتبہ دعا پڑھیں۔ اس کے ساتھ میں نے روزانہ تین بار منزل پڑھی' سورۂ آل عمران کی آیت نمبر 154 دس دن روزانہ دس بار پڑھی' جب اذان ہوتی تو جواب کے ساتھ دعا مانگتی۔ سات دن بعد میں نے ایک جگہ جاب کیلئے اپلائی کیا تو الحمدللہ مجھے بہترین جاب مل گئی۔ اس وقت میں سعودی عرب کے شہر طائف کی یونیورسٹی میں جاب کررہی ہوں۔ عمل کرتے ہوئے پانچویں دن میں نے اپنا حساب لگوایا تو مجھ پر کیا گیا جادو اور بندش ختم ہوچکی تھی۔ آج میں بالکل مطمئن اور پرسکون زندگی گزار رہی ہوں۔ (سائرہ بانو' طائف سعودی عرب)

## کالے جادو کالے جنات کا سچا توڑ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کا رسالہ عبقری اور درس بہت شوق سے پڑھتی اور سنتی ہوں۔ عبقری کی تمام سالانہ جلدیں میرے پاس ہیں۔ بہت فائدہ ہوتا ہے۔ آپ کی تمام کتب کا مطالعہ کرنا چاہتی ہوں چند لے چکی ہوں۔ آپ کی کتاب کالی دنیا کالا جادو وظائف اولیاء اور جدید سائنسی تحقیقات میں سے بہت سے وظائف آزمائے ہیں۔ **جادو توڑ کیلئے:** ایک عمل ام محمد (ﷺ) زعفران اور گلاب سے لکھ کردیں اور سورۂ علق کا نقش جادو زدہ کو بہت فائدہ دیتا ہے۔ میرا بارہا کا آزمودہ ہے۔ اکیس دن کے نقش بنائیں اور اکیس دن پینے ہیں۔ عصر ومغرب کے درمیان اگر نقش پئیں تو بہت زبردست فائدہ ملتا ہے۔ پینے اور گلے میں ڈالنے والے نقش درج ذیل ہیں۔

### پینے والا نقش

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ |
| ۲۹ | ۲۶ | ۲۱ |

### گلے میں ڈالنے والا نقش

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۴۶ | ۱ |
| ۴۵ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۴۸ | ۹ | ۲ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۷ |

### جادو کے اثرات سے حفاظت کیلئے

نقش سورۂ علق جس کو بھی دیا بہت فائدہ ہوا باوضو لکھ کر فریم کرکے گھر لگانا ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶۳۵ | ۵۶۳۸ | ۵۶۴۱ | ۵۶۲۷ |
| ۵۶۳۰ | ۵۶۲۸ | ۵۶۳۴ | ۵۶۳۹ |
| ۵۶۲۹ | ۵۶۴۳ | ۵۶۳۶ | ۵۶۳۳ |
| ۵۶۳۷ | ۵۶۳۲ | ۵۶۳۰ | ۵۶۴۲ |

## بندشیں ختم! جلد شادی کیلئے تعویذ

یہ شادی کیلئے تعویذ ہے بہت زبردست ہے میں نے کافی لوگوں پر آزمایا ہے۔ اس سے بندشیں ختم ہوجاتی ہیں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ قَوْلِكَ هٰذَا وَبِحُرْمَةِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ اَنْ تَرْزُقَ فلاں بنت فلاں زَوْجًا مُوَافِقًا غَيْرَ مُخَالِفٍ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ

## مسئلہ جنات کا ہو یا جادو یقینی حل

ایک عمل جو میں روحانی مریضوں پر بار بار آزمایا ہے یہ میں نے ایک کتاب سے لیا ہے اور انتہائی تیر بہدف ہے۔ عمل اس طرح ہے:۔ سورۂ فاتحہ' آیۃ الکرسی اور سورۂ جن کی شروع کی پانچ آیات مریض کو پانی پر دم کرکے دیں وہ پیے اور ساتھ مریض پر چھڑکاؤ بھی کریں۔ مریض بہت جلد صحت



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

یاب ہوجاتا ہے۔ یہ عمل صبح و شام کریں۔ اس کے ساتھ اگر جادو یا جنات کا مسئلہ ہے تو وہ بہت جلد حل ہوجاتا ہے۔ میرا نام پوشیدہ رکھیے گا۔ (ج۔ش، لاہور)

## کالے جنات گھر کے مین دروازہ سے باہر بھاگ گئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک چھوٹا سا عملیات کا سٹوڈنٹ ہوں۔ میری چچی پر کچھ اثرات تھے‘ میں نے خواب میں ان کو دیکھا کہ وہ بے ہوش ہیں۔ میں نے اٹھ کر ان کو فون کیا اور خیریت پوچھی تو انہوں نے باتوں میں بتایا کہ میرا ہر وقت سر چکراتا ہے‘ غصہ‘ خوف وغیرہ کی علامات ہیں‘ میں نے انہیں نماز کی تلقین کی اور اذان اور سورۂ مومنون کی آخری چار آیات ہر دو گھنٹہ کے بعد سات سات مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں کندھوں اور گھر کے چاروں کونوں میں دم کریں اور ساتھ یہ تاکید کی کہ یہ عمل صرف گیارہ دن کرنا ہے پھر مجھے بتایئے۔ گیارہ دن بعد میری چچی نے مجھے بتایا کہ میں نے خواب دیکھا کہ بہت سارے جنات ہمارے گھر سے دروازے کی طرف بھاگ رہے ہیں اور دروازے سے نکل جاتے ہیں میں ان کے پیچھے بھاگتی ہوں اور جاکر دروازہ بند کرکے کنڈی لگادیتی ہوں۔ اس خواب کے بعد سے میری طبیعت بالکل ٹھیک ہے اور میں اب بالکل صحت مند اور فریش ہوں۔ الحمدللہ!

**گردوں میں زخم:** اپنی بڑی بہن کو گردوں کی پیپ کیلئے یہ عمل بتایا۔ عمل: اول و آخر گیارہ بار درود شریف‘ اکیس بار الم نشرح بمع بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پانی پر دم کرکے دن میں تین بار پلایا۔ الحمدللہ وہ تین دن میں ٹھیک ہوگئی۔

**پانچ منٹ سورۂ الم نشرح پڑھی روڈ کھل گیا:** جی ٹی روڈ پشاور پر کوئی مسئلہ تھا کسی نے روڈ زبردستی بند کیا تھا۔ میں کسی کام سے جارہا تھا‘ دس منٹ انتظار کیا مگر روڈ نہ کھلا‘ پھر میں نے اپنے بھائی سے کہا کہ سورۂ الم نشرح لاتعداد پڑھو‘ ابھی پانچ منٹ ہی پڑھی تھی کہ لفٹ آگئی اور اس کار کو جس نے روڈ بلاک کررکھی تھی لفٹ نے اٹھا کر سائیڈ پر کیا اور روڈ کھل گیا۔

**میری اہلیہ کی ڈیلیوری کا مسئلہ فوری حل:** سورۂ انشقاق کی آیت نمبر چار اور پانچ ڈیلیوری کے مسئلہ کیلئے بہت ہی زبردست ہے۔ میری اہلیہ کو ڈیلیوری کی تکلیف تھی صبح کی نماز سے ہسپتال پہنچادیا گیا‘ میں نے کئی دن پہلے اس کا تعویذ لکھ کر رکھا ہوا تھا (یعنی ایک سادہ کاغذ پر باوضو دونوں آیات لکھ کر رکھی تھیں)۔ امی کو سمجھایا کہ یہ تعویذ میری اہلیہ کے پیٹ پر باندھ دیں۔ تعویذ باندھنے سے پہلے ڈاکٹرز نے انجکشن بھی لگائے مگر ڈیلیوری نہ ہورہی تھی‘ ڈاکٹرز کے مطابق ابھی وقت لگے گا۔ میری امی نے تعویذ باندھا اور صرف تین منٹ کے اندر اندر اللہ میری بیوی کو صحت یاب کیا اور اللہ نے ہمیں صحت مند بیٹے سے نوازا۔ میں نے اپنی اہلیہ سے پوچھا کہ تعویذ باندھنے کے بعد کیا ہوا تو اس نے کہا کہ جیسے ہی امی نے تعویذ باندھا۔ اللہ نے کرم کردیا اور مجھے خبر بھی نہ ہوئی کہ ڈیلیوری ہوگئی حالانکہ اس سے پہلے دو بچیاں سخت اذیت کے بعد پیدا ہوئی تھیں۔ سبحان اللہ!

میرے سب سے بڑے ماموں کے بچے نماز میں کوتاہی کرتے تھے‘ ایک رات بڑے لڑکے کو جنات نے ڈرایا‘ ہاتھ سے اور پاؤں سے پکڑ کر گھسیٹا‘ خوب مارا کہ وہ بے ہوش ہوگیا۔ اس نے مجھے سارا واقعہ سنایا میں نے اسے سختی سے نماز کی ترغیب دی اور روحانی غسل کا بتایا۔

**طریقہ روحانی غسل:** اول و آخر تین مرتبہ درود شریف تیسویں پارہ کی آخری چھ سورتیں پھر باتھ روم میں داخل ہونے سے پہلے باتھ روم والی دعا‘ نہانے کے دوران دل ہی دل میں بیت الخلاء والی دعا پڑھیں‘ زبان سے پڑھنا سخت منع ہے۔ نہانے کے بعد باہر آکر پھر درود شریف اور آخری چھ سورتیں پڑھیں۔ روحانی غسل کے ساتھ میں نے اس سارا دن کھلا یَاقَھَّارُ کا ورد بتایا۔ اس نے صرف تین دن یہ عمل کیے اور وہ بالکل ٹھیک ہوگیا۔ اس کے بعد آج تک اس کو کسی چیز نے تنگ نہیں کیا۔ (عطاء اللہ‘ پشاور)

## دفع سحر، بندش، نظر بد کیلئے نہایت مجرب عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! حضرت امام صالح جزائری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ دفع سحر، بندش، نظر بد کیلئے نہایت مجرب عمل ہے۔ عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے: اس آیت کو سفید کاغذ پر زعفران کی سیاہی سے لکھیں باوضو قبلہ رخ ہوکر۔ اس کے بعد اس کو پاک صاف پانی سے دھودیں اور اس پانی سے مریض غسل کرے۔ غسل کسی ٹب میں بیٹھ کر کرے‘ پانی زمین پر نہ گرے اور بعد از غسل اس پانی کو گملوں کیاری یا کچی دیوار یا مٹی پر گرادیں تاکہ بے ادبی نہ ہو۔ اس غسل سے فارغ ہوکر اس آیت شریف کو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ نظر بد‘ سحر‘ بندش کا اثر ختم ہوجائے گا۔ اس آیت کو سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے تین دن بلاناغہ پلائیں۔ آیت شریف یہ ہے:۔ (اعراب لگانے کی ضرورت نہیں ہے)۔

ینبی ادم خزو ازینکم عند کل مسجدو کلوا وشربوا ولا تسرفوا۔ انه لایحب المسرفین۔ قل من حرم زینة الله التی اخرج لعبادہ ولیطبت من الرزق۔ قل ھی للذین امنو فی الحیوة الدنیا خالصة یوم القیمة۔ کذلك نفعل الایت لقوم یعلمون۔ (اعراف آیۃ نمبر 32،31) قرآن پاک سے دیکھ کر باآسانی لکھ سکتے ہیں۔ اعراب نہ لگایئے۔ بعد از شفاء بندہ ناچیز اور حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم اور عبقری کی پوری ٹیم کی خیریت کی دعا کریں جن کی وجہ سے آپ کو ایسا کامیاب اور مجرب عمل نصیب ہوا۔

## جادو کے توڑ کیلئے بزرگوں کا دیا عمل

جادو کے توڑ کے لئے بزرگ درج ذیل آیات کا وظیفہ تلقین فرماتے ہیں جو بے حد مفید اور مجرب ہے۔ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ۔ وَ اُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ﴿۱۲۰﴾ قَالُوْا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ (سورۃ الاعراف) فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ (یونس 82،81) وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔ فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَمُوْسٰى ﴿طٰہٰ 71,69﴾

ان آیات کو صبح و شام تین تین بار پڑھ لیا جائے۔ دم کرنا اور پانی پر دم کرکے چھڑکنا بھی مفید ہے۔ ایک چھوٹے سے کارڈ پر ان آیات کو لکھ لیں۔ جادو زدہ اس کارڈ کو جیب میں رکھے اور نماز فجر کے بعد ضرور پڑھے۔

خاص کر وہ لوگ جو جادو کے شدید وہم میں مبتلا ہیں۔ وہ اگر ان آیات کا ترجمہ پڑھیں تو انہیں انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں جادو عروج پر تھا۔ جب ان جادوگروں کو اللہ تعالیٰ نے ناکام فرمادیا تو اس زمانے کے جادوگر کس کھاتے میں آتے ہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مقابلے میں جادوگر نہ ٹھہر سکے اور ایمان لائے۔ (ط۔ص)

## جادو‘ عملیات کرنے والا اب خود ہی سزا پائے گا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! حاسد پر فتح پانے کا آزمودہ وظیفہ قارئین عبقری کی نذر کررہی ہوں‘ جادو‘ عملیات اور دوسرے طریقے سے نقصان پہنچانے والا حاسد خود ہی اپنے عمل کی سزا پائے گا۔

رَبِّ انْصُرْنِيْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ

بعد نماز فجر 1000 مرتبہ بعد نماز عصر 1000 مرتبہ بعد نماز عشاء ہزار مرتبہ۔ کچھ عرصہ اس عمل کے کرنے سے انشاء اللہ آپ کو نقصان پہنچانے والا خود ہی نقصان اٹھائے گا۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

## ظالم جادوگر کو سزا ملتی اپنی آنکھوں سے دیکھیں

ایک نقش بھی ارسال کررہی ہوں' خاص نمبر میں ضرور شائع کریں' نقش صرف لکھ کر پاس رکھنا ہے پھر آپ خود ہی آپ پر جادو کرنے والے کا حال لیجئے گا کہ اس کا کیا حال ہوتا ہے۔ ظالم کو اپنے کیے کی سزا ضرور ملے گا اور مظلوم کو نجات' اگر کسی پر عمل ہوا تو اس تعویذ سے اس عمل کی بھی کاٹ ہوجاتی ہے۔ یہ تعویذ بارہا کا آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۷۳ | ۱۰۶۷ | ۱۰۷۵ |
| ۱۰۷۴ | ۱۰۷۱ | ۱۰۶۹ |
| ۱۰۶۸ | ۱۰۷۶ | ۱۰۷۰ |

## میاں بیوی محبت کیلئے اب عاملین کے پاس جانا بھول جائیں

میاں بیوی میں محبت کیلئے درج ذیل تعویذ بہت لاجواب اور آزمودہ ہے۔ صرف لکھ کر پلانا ہے اور پھر محبت کی انتہا دیکھیں۔ اب میاں بیوی کو آپس کی محبت بڑھانے کیلئے نام نہاد عاملین کے پاس جانے کی ہرگز ضرورت نہیں۔ یہ عمل محبت کیلئے بارہا کا آزمودہ ہے۔ یہ تعویذ لکھ کر گھول کر پلانا ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |

یہاں (لڑکی کا نام) علی حب مادر (ماں کا نام)

یہاں (لڑکے کا نام) علی حب مادر (ماں کا نام)

یقیناً درج بالا اعمال سے عبقری قارئین بھرپور استفادہ حاصل کریں گے۔ (شازیہ شوکت' گوجرانوالہ)

## نقش نعلین مبارک سے جادو، دشمنی، حسد، پریشانی' مصیبت اور بیماری کا حل یقینی بنائیے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس نقش نعلین پاک کے کچھ مشاہدات ہیں جو میں خاص نمبر کیلئے جادو جنات اور مختلف پریشانیوں میں مبتلا افراد کو ہدیہ کررہا ہوں۔ یہ نقش مبارک بارہا لا علاج مریضوں کیلئے اکسیر اور مردہ قلوب کیلئے آب حیات ثابت ہوا' اس کے توسل سے بے شمار انسانوں کی دعائیں بارگاہ خداوندی میں مستجاب ہوئیں۔ علامہ ابوجعفر سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے ایک طالب علم کو یہ مبارک نقش بنا کر دیا۔ ایک دن وہ شاداں میرے پاس آیا اور کہا ابوجعفر! آج اس لیے حاضر ہوا ہوں کہ آپ کو اس نعلین پاک کے نقش کی حیرت انگیز خوبی و برکت سے آگاہ کروں' اللہ تعالیٰ کا ہزار ہا شکر ہے کہ اس مبارک نقش کے طفیل میری رفیقہ حیات کو نئی زندگی نصیب ہوئی۔ گزشتہ رات بی بی کو ایسا شدید درد شروع ہوا کہ ہم اس کی زندگی سے ناامید ہوگئے' اس عالم مایوسی میں آپ کے ہاتھ سے تیار کیا ہوا نقش نعلین مبارک درد کی جگہ پر رکھ کر بارگاہ اللہ رب العزت میں عرض پرداز ہوا۔ یارب العالمین مجھے اپنے محبوب محترم حضور نبی اکرم ﷺ کی جوتیوں کی برکت سے سرفراز فرما' اے ابوجعفر! خداوند قدوس نے اسی وقت مریضہ کو شفا عنایت فرمادی اور میں یہ کرشمہ خداوندی اور نعلین مبارک کی عجیب برکت کا جلوہ دیکھ کر اللہ رب العزت کی بارگاہ میں سربسجود ہوگیا۔ حضرت قاسم بن محمد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ تجربہ بزرگان دین اس نقشہ اقدس کی آزمائی ہوئی کرامات یہ ہیں کہ جو شخص تبرکاً اس کو اپنے پاس رکھے گا وہ ظالموں کے ظلم سے' دشمنوں کے ظلم سے' شیطان کے سرکش فتنہ گری سے' حاسدوں کی نظربد سے' جادو ٹونہ سے امن وامان میں رہے گا۔ اگر حاملہ عورت دردزہ کے وقت اپنے دائیں ہاتھ میں رکھے انشاء اللہ اس کی جملہ مشکلات آسان ہوجائیں گی۔

امام ابوالخیر محمد بن محمد الجزری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں میرا اپنا آزمودہ ہے۔ چھ دن پہلے میرے استاد جی نے مجھے ایک کتاب عنایت فرمائی' جب میں نے یہ نقش مبارک دیکھا تو ایک جگہ رقم پھنسی ہوئی تھی۔ اس نقش کے وسیلے سے اللہ رب العزت کے حضور دعا مانگی۔ خدائے وحدہٗ لاشریک کی قسم صرف ایک رات گزری تھی کہ اس بندے نے خود آکر رقم میری ہتھیلی پر رکھ دی اور میری حیرت کی انتہا ہی نہ رہی۔ یاد رہے کہ مکمل یقین سے اللہ کے حضور دعا مانگیں اور اس نقش نعلین مبارک کی ہرگز ہرگز بے ادبی نہ ہونے پائے ورنہ الٹا نقصان ہوگا اور صرف جائز کاموں کیلئے بوسیلہ دعا مانگیں اور برکت کیلئے اپنے پاس رکھیں۔

مولانا محمد زکریا کاندھلوی لکھتے ہیں: ''نعل شریف کے برکات وفضائل مولانا اشرف علی تھانوی کے رسالہ' زاد السعید' کے آخر میں مفصل مذکور ہیں جس کو تفصیل جاننا مقصود ہو، اس میں دیکھ لے۔ مختصر یہ کہ اس کے خواص بے انتہا ہیں، علماء نے بارہا تجربے کئے ہیں۔ اسے اپنے پاس رکھنے سے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت نصیب ہوتی ہے، ظالموں سے نجات اور لوگوں میں ہردلعزیزی حاصل ہوتی ہے، غرض اس کے توسل سے ہر مقصد میں کامیابی ہوتی ہے، طریق توسل بھی اسی میں مذکور ہے۔''

اس نقش پاک کی برکتوں میں سے یہ بھی ہے کہ اس کے ذریعہ نظرِ بد اور جادوٹونے سے آدمی امان میں رہتا ہے۔ نقش نعلین پاک کے حوالے سے امام ابن فہد مکی رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر ائمہ کی ایک کثیر تعداد نے اپنا اپنا یہ تجربہ بیان کیا کہ یہ جس لشکر میں ہوگا وہ فتح یاب ہوگا جس قافلے میں ہوگا وہ بحفاظت اپنی منزل پر پہنچے گا، جس کشتی میں ہوگا وہ ڈوبنے سے محفوظ رہے گی، جس گھر میں ہوگا وہ جلنے سے محفوظ رہے گا، جس مال ومتاع میں ہوگا، وہ چوری سے محفوظ رہے گا اور کسی بھی حاجت کے لئے صاحب نعلین (حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے توسل کیا جائے تو وہ پوری ہوکر رہے گی اور اس توسل سے ہر تنگی فراخی میں تبدیل ہوگی۔

شیخ عبدالخالق بن حب النبی مالکی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک سال نصف رمضان کو مجھے ایک پھوڑا نکل آیا اور کسی کی سمجھ میں نہ آتا تھا کہ یہ کیا ہے اس کی وجہ سے مجھے سخت تکلیف لاحق ہوئی۔ میں اس مرض کے ماہر اطباء اور جراح کے پاس گیا مگر کوئی بھی اس تکلیف کو سمجھ سکا اور نہ کوئی اس کا علاج تجویز کرسکا۔ مجھے شدت تکلیف نے بے چین کیا ہوا تھا۔ پھر جب اچانک مجھے اس نقش نعلین پاک کے فضائل و برکات یاد آئے تو میں نے اس نقش کو جائے تکلیف پر رکھا اور دعا کی: اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ نَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ ﷺ مَنْ مَشٰی بِالنَّعْلِ اَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنْ ھٰذَا الْمَرَضِ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

''اے اللہ! تجھ سے تیرے محبوب نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وسیلہ دیتے ہوئے سوال کرتا ہوں جو کہ اس نعل مبارک میں چلتے رہے ہیں جس کا یہ نقش ہے۔ اے سب سے زیادہ رحم فرمانے والے پروردگار! مجھے اس بیماری سے شفا عطا فرما۔'' وہ فرماتے ہیں خدا کی قسم مجھے ایک دن کے اندر ایسا افاقہ ہوا گویا کہ تکلیف تھی ہی نہیں۔''

اسی طرح ان کی ایک بچی تھی جس کی آنکھیں ایسی خراب ہوئیں کہ اطباء اسکے علاج سے عاجز آگئے ایک دن اس بچی نے ان سے کہا: میں نے سنا ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نعل پاک کے نقش کے بہت زیادہ فوائد و برکات ہیں مجھے بھی لا کر دیں، پس انہوں نے اس کو نقش مبارک دیا، اس بچی نے نقش کو اپنے آنکھوں پر رکھا تو نقش نعلین پاک کی برکت سے اس کی آنکھوں کی بیماری ختم ہوگئی۔

اسی طرح مجھ سے ایک ثقہ شخص نے اپنا واقعہ بیان کیا کہ اسے ایک شدید مرض لاحق ہوگیا تھا جس کی وجہ سے وہ قریب المرگ تھا کہ اللہ تعالیٰ نے الہام فرمایا کہ نقش نعلین مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے توسل کرو، اس نے ایسا ہی کیا تو اللہ تعالیٰ نے فضل و کرم فرمایا اور وہ اس کی برکت سے شفایاب ہوگیا۔ اسی طرح یہ بھی مجھے بعض قابل اعتماد احباب نے بتایا کہ انہوں نے کئی دفعہ ایسے ممالک کا سفر کیا



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

ہرکام سرانجام پائے: اگر کسی کی ملازمت چھوٹ گئی ہو روزی کمانے کا نیا ذریعہ نہ بن پا رہا ہو تو اسم یامُغْنِیُّ کی برکت سے کمائی کا کوئی نہ کوئی ذریعہ بن جائے گا۔ گویا اس اسم کو ہمیشہ پڑھنے والے کا کوئی کام نہیں رکتا۔

جن کے راستوں پر چوروں، رہزنوں کا ہر وقت خوف رہتا تھا اور عام طور پر ان کی لوٹ مار سے کوئی بھی مسافر نہیں بچتا تھا مگر چونکہ ان کے پاس نقش نعلین پاک تھا کئی مرتبہ ان کا سامنا چوروں کے ساتھ ہوا لیکن اس نقش کی برکت سے اللہ نے انہیں ان کے شر سے محفوظ رکھا۔ اس بحث سے ثابت ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بے پناہ عشق ومحبت اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اشیاء کی تعظیم وتکریم ہی زندگی کا حقیقی سرمایہ ہیں۔ جیسا کہ ایک اللہ والے رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

جو سر پہ رکھنے کو مل جائے نعل پاک حضورؐ
تو پھر کہیں گے کہ ہاں، تاجدار ہم بھی ہیں

(ق۔ش)

## جادو کو انگ انگ سے نکالنے والا طاقتور ترین عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں اور ہر جمعرات کو تسبیح خانہ میں ہونے والا درس بھی سنتا ہوں۔ ایک مرتبہ درس میں آپ نے ایک عمل بتایا جو ہم نے آزمایا انتہائی لاجواب پایا۔ آپ نے عمل واقعہ کے ساتھ اس طرح بتایا کہ حضرت امام باقر رحمۃ اللہ علیہ جو کہ اہل بیت اطہار رضوان اللہ علیہم اجمعین کی بہت بڑی ہستی کہ جن کا ادب، احترام، محبت ہمارے ایمان کا حصہ ہے۔ ان پر ایک مرتبہ جادو ہوگیا جس کا اثر یہ ہوا کہ کئی مہینے بستر پر بیمار پڑے رہے' دل کی دھڑکن تیز ہوجاتی' گھبراہٹ ہوجاتی' بعض اوقات باغات میں نکل جاتے' گھر سے باہر نکل جاتے' مسجد میں پڑے رہتے تھے' لوگوں سے نہیں ملتے تھے' کافی عرصہ یہ حالت رہی۔ ایک مرتبہ ایک مسلمان عامل آئے انہوں نے آپ رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھا اور انتہائی ادب سے کہنے لگے اے نواسہ رسول ﷺ آپ رحمۃ اللہ علیہ پر تو جادو ہے اور بہت سخت قسم کا جادو ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا تو تیرے پاس اس کا حل ہے؟ اس نے کہا جی حضور ضرور ہے۔ تو اس عامل نے عمل بتایا: اکتالیس عدد بیری کے پتے لے لیں' ہر پتے پر گیارہ مرتبہ آیۃ کریمہ پڑھیں اور گیارہ مرتبہ پہلا کلمہ پڑھیں۔ اب ان پتوں کو پانی میں ابالیں۔ تقریباً دس لیٹر پانی ہو۔ (جس ملک یا شہر میں بیری کے پتے نہ ہوں وہ دوسری جگہ سے منگوالیں' خشک پتے ملیں تو اس پر بھی عمل ہوجائے گا۔) اب اس پانی سے جادو زدہ کو نہلوائیں۔ گرمیوں میں تازہ پانی سے اگر سردی ہو تو نیم گرم پانی سے نہلائیں۔ پانی پتوں سے چھنا ہوا ہو یا دوسرے پانی سے نہالیں اور آخر میں یہ پانی اپنے اوپر بہالیں مگر اس پانی کے بہا لینے کے بعد دوسرا پانی ہرگز نہ بہائیں۔ حضرت حکیم صاحب نے دوران درس مزید بتایا کہ میں نے آج کے دور میں بھی یہ عمل بہت سے لوگوں کو کروایا' اس کے شاندار سو فیصد نتائج ملے ہیں حتیٰ کہ جہاں شک تھا کہ شاید جادو ہو وہاں بھی کروایا اور انتہائی مثبت نتائج ملے۔ آپ سوچ نہیں سکتے اس عمل میں کتنی طاقت ہے۔ جادو کو دھو کر رکھ دے' بیماریوں کو دھو کر رکھ دے' انگ انگ سے جادو نکال دے' بیماری نکال دے' طبیعت کے اندر سے سستی' کاہلی نکال دے اور جسم کو ہشاش بشاش صحت مند بنادے گا۔ ایک ڈاکٹر صاحب بتانے لگے کہ یہ عمل میں اپنے مریضوں کو بلکہ لاعلاج مریضوں کو دیتا ہوں' میں نے کلینک پر چھپوا کر رکھا ہوا ہے۔ میرے پاس کم وبیش سات سو مشاہدات ہیں کہ لاعلاج مریض ٹھیک ہوئے۔ مریض خود بھی کرسکتا ہے اور اس کی طرف سے کوئی اور بھی کرسکتا ہے۔ ہفتے میں دو چار مرتبہ یہ عمل کریں یا ایک مرتبہ یہ عمل کریں۔ کچھ عرصہ لگاتار کریں مرض کی شدت زیادہ ہو تو روزانہ بھی کرسکتے ہیں اگر اس عمل کو روحانی غسل کے ساتھ ہی کریں تو تاثیر اور بھی بڑھ جائے گی۔

## یاقہار سے جادو ہمیشہ کیلئے ختم

جب سے انسان راہ حق سے بھٹکا اسے بہت سی آزمائشوں' دکھوں اور تکلیفوں کا سامنا کرنا پڑا۔ لوگوں کی ان مشکلات کو دیکھتے ہوئے نام نہاد جادوگروں نے اپنے اڈے سجالیے اور اپنی باتوں سے سادہ لوح لوگوں کو لوٹنا شروع کردیا۔ ابھی پچھلے دنوں ایک خبر پڑھی جس میں یہ واقعہ لکھا تھا کہ ایک جعلی عامل نے گرم سلاخوں سے داغ کر ایک خاتون کو مار ڈالا، خاتون کا شوہر جن اتروانے کیلئے نام نہاد عامل کے پاس لایا جس نے اپنے جن اتارنے کے عمل کے دوران خاتون کے جسم کو گرم سلاخوں سے داغا اور ڈنڈے بھی مارے جس سے خاتون موقع پر ہی ہلاک ہوگئی۔

جادو کی تاریخ انسانی تاریخ کی مانند بہت قدیم ہے جادو ایک علم ہے جس کے ذریعے لوگوں کے دلوں میں وسوسے پیدا کرکے انہیں سیدھے راستے سے بھٹکایا جاتا ہے اور یہ کہنا غلط نہیں ہوگا کہ جادو کا بانی ابلیس تھا جس نے انسانوں کے دلوں میں وسوسے ڈالے اور انہیں گمراہ کرنے کا چیلنج کیا تھا اور خدا نے اس کے وسوسوں سے بچنے کی تاکید کی تھی۔ وقت کے ساتھ ساتھ جیسے حق کی قوتیں کام کرتی رہیں ویسے ہی بدی کی طاقتیں بھی اپنا اثر ورسوخ بڑھاتی رہیں اور بدی کا ساتھ دینے والے شیطانی علوم سے عوام الناس کو مختلف مصائب میں مبتلا کرتے رہتے ہیں۔ یہ کالے جادوگر لوگوں کو اپنی طرف راغب کرنے کیلئے بلند وبانگ دعوے کرتے ہیں اور خود کو روحانی سکالر، روحانی ڈاکٹر، عاملوں کا سردار، جنات کا بادشاہ، موکلوں کا مالک اور پیر کامل اور جنات والے ظاہر کرتے ہیں اور اپنا تعلق بنگال، کیرالا، کالی گھاٹ، تبت، نیپال، وار سندر کے ہندو پجاریوں سے ملاتے ہیں اور لوگوں کو دھوکہ دیکر ان سے ہزاروں روپے بٹور لیتے ہیں ان لوگوں کی وجہ سے آج ہر دسواں گھر نت نئے مسائل میں مبتلا ہوچکا ہے اور معاشرے میں کفر اور شرک پھیلانے کا سبب بھی بن رہے ہیں۔ ماہنامہ عبقری میں یاقہار کا عمل چھپنے کے بعد لاتعداد لوگوں کو جادو جنات' سفلی علم' کالا علم' تعویذی اثرات اور نہ حل ہونے والے مسائل سے چھٹکارا ملا۔ اس عمل سے ان کے ناممکن کام ممکن ہوگئے۔

## یاقہار کے عمل سے کالا سفلی جادو ختم

یاقہار سے کالے جادو کا وار ختم کرنے کا آسان عمل درج ہے: کچا برتن' پرات یا کوئی لوہے کا تھال نما برتن لے کر پانی سے بھرلیں۔ چارپائی پر بیٹھ کر اس میں اپنے پاؤں ڈبولیں۔ اگر گرمی ہے تو پانی ٹھنڈا ہو اور اگر سردی ہو تو گرم پانی میں پاؤں ڈبولیں' پاؤں ڈبونا بہت ضروری ہے اور باوضو بیٹھ کر آپ گیارہ سو بار یَاقَھَّارُ پڑھیں اور تصور کریں جس جادو سے' جس گناہ سے' جس عیب سے' جس بدکاری سے' یا شراب اور جوئے اور نشے سے نجات آپ چاہتے ہیں یا کسی کو دلانا چاہتے ہیں۔ اپنے لیے بھی پڑھ سکتے ہیں کسی کا تصور کرکے بھی پڑھ سکتے ہیں۔ وہ پڑھنا شروع کردیں۔ روزانہ ایک وقت مقرر ہو' قبلہ رخ بیٹھ کر' پانی روز بدلنا ہے' اس پانی کو گرا دیں۔ اس وظیفہ کو روز پڑھنا ہے' گیارہ دن' اکیس دن' اکتیس دن' اکانوے دن۔ آپ پڑھیں۔ صبح وشام پڑھنا چاہیں تو فائدہ زیادہ ہوگا ورنہ ایک وقت بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ سارا دن یاقہار کو کھلا پڑھیں صبح وشام گیارہ گیارہ تسبیحات اول وآخر سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں اور کالے سفلی گندے علم کو ہمیشہ کیلئے گھر سے بھگائیں۔

## مجھ پر جادو ٹونہ کا اثر نہیں ہوتا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے اور آپ کے تمام نیک کاموں میں آپ کیلئے غیب سے آسانیاں فرمائے۔ آمین! میں عرصہ تقریباً پانچ سال سے عبقری کا قاری ہوں' ہر جمعرات کو درس میں بھی شرکت کرتا ہوں۔ میں عرصہ گیارہ سال سے مختلف مقدمات

### شراب کی عادت چھوٹ سکتی ہے دیر کیسی؟

قارئین! آپ کے پاس کوئی ٹوٹکہ یا وظیفہ ہو جس کے پڑھنے یا کرنے سے شراب کی عادت چھوٹ جائے کیونکہ عبقری سے بہت زیادہ قارئین شراب چھوڑنے کا علاج پوچھتے ہیں۔ اگر آپ پاس ہو تو عبقری کو ضرور بھیجیں۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

میں الجھا ہوا ہوں' میں حق پر ہوں اور مخالفین کی لاکھ کوشش کے باوجود وہ کامیاب نہیں ہورہے۔ وہ لوگ چند سالوں سے مجھ پر کافی قسم کے سفلی عملیات کرواچکے ہیں مگر علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کے بتائے ہوئے وظیفے یَاقَھَّارُ کے مسلسل ورد نے مجھے ان سے بچایا ہوا ہے اور ان کا ہر وار خالی جاتا ہے۔ مجھے مختلف خبریں ملتی ہیں کہ آج انہوں نے فلاں عملیات والے سے تم پر بہت بڑا جادو کیا ہے مگر میں یَاقَھَّارُ ہروقت پڑھتا رہتا ہوں اور صبح وشام اول و آخر گیارہ بار درود ابراہیمی کے ساتھ گیارہ سو مرتبہ یَاقَھَّارُ پڑھتا ہوں۔ یہ عمل مجھے ان کی چالوں سے بچائے رکھتا ہے۔ (ا۔ج)۔

## کالا جادو ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اور میرے سب گھر والے آپ کا رسالہ عبقری بہت شوق سے پڑھتے ہیں اور اس میں سے بہت سی چیزیں آزماتے بھی رہتے ہیں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! آپ نے اپنی تحریروں میں ناک اور ناف میں تیل لگانے کا ذکر کیا' یہ نہایت ہی فائدے کا سبب ہے۔ میں کچھ دنوں سے ناف اور ناک میں تیل لگارہی ہوں جس سے میرے دن رات بہت سکون سے گزر رہے ہیں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! ہمارے گھر اور گھر والوں پر کئی سالوں سے کالا جادو ہے جس کے اثرات شاید اب بھی تھوڑے سے ہیں۔ میرے ساتھ ایک مسئلہ یہ بھی تھا کہ میں بچپن سے بہت زیادہ ڈرتی تھی' اکثر رات کو چیخیں مار کر اٹھ بیٹھتی تھی۔ اس لیے ہم سب گھر والوں نے علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا عبقری میں بتایا ہوا وظیفہ یَاقَھَّارُ پڑھنا شروع کردیا۔ اس کا سوا لاکھ بھی ایک بار مکمل کیا اور اس کے علاوہ بھی میں اور میرے والد' والدہ ہر روز گیارہ سو بار صبح اور گیارہ سو بار شام کو پڑھتے۔ اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ۔ ان سے ہمارے گھر میں بہت سکون آگیا ہے' میرا ڈرنا اب نہ ہونے کے برابر رہ گیا ہے۔

## یَاقَھَّارُ کے نقش کا عمل درج ذیل ہے

جو شخص یَاقَھَّارُ کو جدا جدا حرف میں لکھے یعنی "ی" علیحدہ' "ا" علیحدہ' "ق" علیحدہ' "ہ" علیحدہ' پھر "ا" علیحدہ' اور "ر" علیحدہ اور پھر اسی طرح دوسری دفعہ یعنی کل اکتالیس دفعہ جدا جدا حروف میں لکھے اور کالی سیاہی گھلنے والی ہو جو پانی میں گھل جائے اس کو تعویذ بنا کر گلے میں بھی ڈال سکتے ہیں' پی بھی سکتے ہیں اور اپنے تکیے کے اندر بھی رکھ سکتے ہیں۔

## آسیب وسحر سے نجات کا عمل

محبوب الٰہی سلطان المشائخ حضرت مولانا نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ سورہ مزمل کے ذریعہ جادو کا علاج کیا کرتے تھے۔ سورہ مزمل باوضو پانی پر دم کرکے مریض کو دیا کرتے تھے۔ صبح وشام مریض یہ پانی پینے سے جادو کے اثرات سے نجات پاتا تھا۔ ایک مرتبہ آپ نے فرمایا تھا کہ جو شخص سورہ مزمل کو روزانہ پڑھے گا اور اس کو اپنے پاس (باوضو) لکھ کر رکھے گا اس پر کوئی بلا نازل نہ ہوگی۔ اللہ کی مخلوق کی نظروں میں وہ ذی عزت ہوگا۔ اللہ اس کو اپنا ولی بنائے گا اور اس سورہ کی پابندی سے تلاوت کرنے والے پر آسیب وسحر اثر انداز نہ ہوں گے۔ سحر کے اثرات حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان آبادی کا ارشاد گرامی ہے کہ اگر کوئی شخص عشاء کی نماز کے بعد بیت اللہ کی طرف رخ کرکے گیارہ سو مرتبہ یَاسُبُّوْحُ یَاقُدُّوْسُ یَاغَفُوْرُ یَاوَدُوْدُ یَاذَاالْجَلَالِ" پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اکیس روز میں سحر کے اثرات سے نجات نصیب ہوگی۔ سحر کا اثر ختم کرنا سفید کاغذ پر یہ عبارت باوضو کالی روشنائی سے لکھیں۔ یَاقَاهِرُ ذَاالْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَايُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ يَاقَاهِرُ اس کو موم جامہ کرکے مریض کے دائیں بازو پر باندھیں۔ دوسرے کاغذ پر یہ عبارت لکھیں۔ يَامُذِلَّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ بِقَهْرِ عَزِيْزِ سُلْطَانِهٖ يَامُذِلُّ اس کو مریض کے بائیں بازو پر باندھیں اور یہ دونوں عبارتیں ایک کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دس دن کے اندر سحر کے اثرات زائل ہوجائیں گے۔

## ایٹم بم وظیفہ اور کالے جادوگر کی معافیاں

ایک صاحب اور ان کی بیوی پر کسی جادوگر نے انتہائی سخت جادو کا وار کیا یہ جادوگر اس جادو پر باقاعدہ پہرہ بھی دیا کرتا اور کسی عامل کو اس کا توڑ نہ کرنے دیتا۔ وہ صاحب فرماتے ہیں کہ ان کی بیوی کے ہاں اول تو حمل ہی نہ ٹھہرتا اور اگر ٹھہر بھی جاتا تو ساقط ہوجاتا اگر کسی طریقہ 9 ماہ پورے ہوتے تو بچے کی پیدائش مردہ حالت میں ہوتی۔ یہ صاحب انتہائی باکردار اور پانچ وقت کے نمازی تھے اور بچوں کو مسجد میں قرآن بھی پڑھایا کرتے تھے۔ بہت علاج کروائے بڑے سے بڑا عامل بلوایا اور علاج کروایا اور ایڑی چوٹی کا زور لگادیا مگر نتیجہ صفر نکلتا۔ ایک دن ایک انتہائی درویش باعمل عالم اور عامل کے پاس جانا ہوا۔ یہ صاحب اپنے استخارہ کے لیے مشہور تھے اور ان کا استخارہ ایک منٹ کا ہوا کرتا تھا۔ ایک منٹ میں سارا کچا چٹھا کھول کے رکھ دیتے۔ اللہ نے بہت عطا کیا تھا ان کو...... اب یہ پریشانی لے کر ان کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ مولوی صاحب نے بتایا کہ یہ کسی عام زور آور جادوگر کا وار نہیں بلکہ یہ تو کسی خبیث العین (جادو کی دنیا کا انتہائی غلیظ اور ماہر جادوگر) کا وار ہے اور یہ میرے بس سے باہر ہے۔ میں اس عمر میں اتنی سخت محنت نہیں کرسکتا۔ اس کا توڑ بھی کوئی خبیث العین ہی کرسکتا ہے۔ یہ چونکہ مجبور تھے اس لیے پوچھنے لگے کہ کچھ تو حل ہوگا۔ مولوی صاحب فرمانے لگے کہ سندھ کے فلاں علاقے فلاں جگہ پر ایک گاؤں کے باہر اسی خبیث العین نے ان دنوں ڈیرہ لگایا ہے تو فوراً اس کے پاس چلا جا۔ (یہاں بیان کرتا چلوں کہ مولوی صاحب کا یہ حکم مشیت ایزدی کے تحت تھا خود ساختہ نہ تھا پورا واقعہ پڑھنے کے بعد قارئین کی سمجھ میں آئے گا کہ مولوی صاحب نے ایک جادوگر کے پاس کیوں بھیجا)

یہ صاحب فوراً سندھ روانہ ہوگئے اور جیسے ہی اس گاؤں کے باہر پہنچے تو دور سے ایک آگ کا دہکتا الاؤ لگا ہوا دکھائی دیا۔ انہوں نے بزرگوں کی بتائی ہوئی نشانی دیکھ کر اس کی طرف بڑھنا شروع کیا' دور سے دیکھتے ہیں کہ ایک آدمی آگ کے پاس بیٹھا ہوا ہے اور اردگرد اس کے ماننے والوں کا جمگھٹا ہے۔ ابھی ایک ایکڑ دور تھے کہ وہ شخص اچھل کر کھڑا ہوگیا اور زور زور سے چلانے لگا کہ وہ دیکھو آگیا' جادو کا ڈسا...... وہ

## جسم کے اندر گھسا کانٹا خود بخود باہر

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ کی آپ پر رحمتیں ہوں اور اللہ آپ سے راضی ہو۔ 2008ء سے عبقری رسالہ پڑھ رہا ہوں' دوست احباب کو بھی گفٹ کیے' پڑھنے کا مشورہ دیتا ہوں۔ الحمدللہ! لوگوں کو خوب فائدہ ہورہا ہے۔ عبقری کی ادویات لاجواب ہیں' میں ستر شفائیں گلے کے امراض کیلئے استعمال کررہا ہوں بہت زبردست رزلٹ ہے۔ میرے ایک دوست نے نسخہ بتایا صدقہ جاریہ کی نیت سے ارسال کررہا ہوں۔ میرا دوست بتاتا ہے کہ ایک دفعہ میں کھیتوں میں رات کے وقت پانی لگا رہا تھا کہ اچانک میرے پاؤں میں کانٹا چبھ گیا' وہ کھجور کا کانٹا تھا اور پاؤں کے اندر کافی آگے چلا گیا' ہر نسخہ آزمایا مگر بے سود' آخر میں پندرہ دن چارپائی پر بیٹھا رہا' دیہاڑی دار آدمی تھا بہت پریشان' کانٹا تھا کہ نکلنے کا نام ہی نہیں لے رہا تھا۔ آخر ایک شخص کو پتہ چلا وہ کسی زمین دار کا نوکر تھا وہ آیا' اللہ اس کا بھلا کرے' اللہ اس کے بچوں کا بھلا کرے (وہ جب یہ واقعہ سنا رہا تھا ساتھ اس شخص کو دعائیں دے رہا تھا) خیر اس نے کہا کہ آپ ارنڈ (ہرنولی) کے بیج کو کوٹ کر باندھیں میں نے ایک پٹی باندھی دوسری باندھی' دوسری پٹی پر کانٹا جہاں بھی تھا باہر نکل آیا' میں بہت خوش ہوا۔ چند الفاظ مزید قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں۔ بخل تنگ دلی کو توڑتا ہے۔ چاہے جیسے بھی حالات ہوں صرف اللہ سے امید رکھنی چاہیے۔ ہروقت ہر مخلوق کے فائدہ کے بارے سوچنا چاہیے۔ (سہیل احمد' دائرہ دین پناہ)





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

آ گیا قرآن پڑھانے والا...... یہ اس کے پاس پہنچے اور اپنا مقصد بتایا۔ اب خبیث العین خوشی سے پاگلوں کی طرح ناچنے لگا اور بولا جاؤ فلاں کے پاس...... جاؤ فلاں کے پاس...... یہ گرہ جو لگی ہے کھلواؤ اپنے مولویوں سے...... غرض اس نے مولوی صاحبان کے ساتھ ساتھ ان صاحب کو بھی برا بھلا کہا اور بڑے بڑے خدائی کے دعوے بھی کیے اور جادو توڑنے سے انکار کردیا۔ یہ صاحب واپس آئے اور اپنے رب کو پکارا کہ یااللہ! یہ بھی مخلوق ہے تو چاہے تو کیا نہیں ہوسکتا' یہ ظالم مجھ پر غالب آگئے ہیں اور ظلم کرنے سے باز نہیں آرہے اور رو رو کے اللہ کے حضور التجائیں کیں۔ دفعتاً دل میں القا ہوا کہ جادو کا توڑ تو آقا ﷺ نے معوذتین سے کیا تھا اور جادو بھی انتہائی سخت بلکہ آخری درجے کا تھا جب آقا ﷺ نے معوذتین سے یہ جادو توڑا تو میں بھی معوذتین ہی پڑھتا ہوں۔ اب انہوں نے اللہ کا نام لیا اور اسی رات سے باوضو ہوکر مسجد میں جاکر معوذتین اس جادو کی توڑ کی نیت سے پڑھنی شروع کی۔ یہ پوری رات پڑھتے رہے اور وقتاً فوقتاً دن کو بھی ورد چلتا رہتا ہر وقت باوضو رہنے لگے غالباً چھٹے دن رات کو اونگھ آگئی اور اچانک خون کی پوری بالٹی ان کے اوپر جیسے کسی نے گرادی ہو۔ یہ بہت پریشان ہوئے اٹھے مسجد کے ساتھ ہی کنواں تھا وہاں نہائے دھوئے اور کپڑے بھی پاک کیے' مسجد دھوئی۔ اب سوچا بی بی کی بھی خبر لوں' گھر پہنچے تو وہاں بھی یہی حال تھا اور بیوی انتہائی پریشان تھی۔ بیوی کو دلاسہ دیا اور فرمانے لگے کہ بھلی مانس اب کچھ ہلچل ہوگئی ہے' انشاء اللہ اب کام بن جائے گا۔

ایک نئے ولولے سے اسی رات سے پھر دوبارہ مسجد میں عمل شروع کردیا نویں دن پھر وہی ہوا اونگھ آئی اور دونوں میاں بیوی پر خون کی بالٹی گرادی گئی۔ انہوں نے ہمت نہ ہاری اور پڑھنا جاری رکھا۔ تیرہویں دن صبح کے وقت وہی سندھ والا خبیث العین مسجد میں داخل ہوا اور آتے ہی پیروں میں گر کے معافیاں مانگنے لگا۔ ان صاحب نے اسے بولا کہ تو مجھ سے کیوں معافیاں مانگ رہا ہے؟ کہنے لگا کہ اللہ کے واسطے مجھے معاف کردیجئے' پھر بتاؤں گا۔ انہوں نے معاف کردیا اور وجہ پوچھی۔ کہنے لگا کہ آپ میاں بیوی پر جادو میں نے کیا تھا جب آپ مسجد میں عمل کرنے بیٹھے تو میں بھی آپ کے مقابلے پر بیٹھ گیا اور روزانہ میرا کیا ہوا جادو مجھ پر ہی الٹا چلنے لگا اور میرے موکل میرے دشمن ہوگئے۔ یہ صاحب فرمانے لگے کہ اگر یہ بات تو نے مجھے پہلے بتادی ہوتی تو تجھے میں کبھی معاف نہ کرتا۔ بہرحال یہ جادوگر معافی مانگ کر اپنی جان بچا کر واپس سندھ لوٹ گیا۔ کیونکہ اگر وہ معافی نہ مانگتا تو جان سے ہاتھ دھو بیٹھتا۔ انہوں نے اللہ کا شکر ادا کیا مگر جادوگر کی صلح کا اعتبار بھی نہ کیا اور اکتالیس دن مسلسل عمل کرتے رہے اس کے بعد اللہ نے ان کو نرینہ صحت مند اولاد سے نوازا اور دو سے زائد بیٹے عطا فرمائے اور بندش ہمیشہ کیلئے ٹوٹ گئی۔

## معوذتین کا آسان اور موثر عمل

نوچندی جمعرات سے عمل شروع کریں' عشاء کے بعد وقت اور جگہ کی پابندی کے ساتھ معوذتین 505 مرتبہ اول و آخر درود ابراہیمی پانچ مرتبہ پڑھیں۔ پہلے سورۂ فلق 505 مرتبہ پھر سورۂ ناس 505 مرتبہ اور روزانہ پانی' چینی اور سونف پر دم کرلیا کریں۔ 41 دن عمل کریں اور کم از کم 21 دن ہر روز چینی اور سونف استعمال کریں اور ساتھ محفوظ بھی رکھیں اور ہر دسویں دن دم کیے ہوئے پانی سے کسی پاک صاف جگہ پر نہا لیا کریں۔ دم کیا ہوا (پانی' چینی اور سونف) محفوظ رکھیں اور عمل کے بعد روزانہ 41 مرتبہ پڑھ کر پھونک دیا کریں تاکہ عمل جاری رہے انشاء اللہ جادو' ٹونہ' حسد' آسیب وغیرہ سے مکمل شفاء ہوگی۔ نوٹ: عمل شروع کرنے سے پہلے اور مکمل کرنے کے بعد شیرینی بچوں میں تقسیم ضرور کریں۔ دم کیے ہوئے پانی سے تین گھونٹ پانی برتن میں ڈالیں باقی حسب ضرورت سادہ پانی ملالیں جس کسی کو بھی دم کیا ہوا پانی' چینی اور سونف دیا کریں گے انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ تیل بھی دم کیا جاسکتا ہے۔ **حصار کا طریقہ:** عمل شروع کرنے سے پہلے سات مرتبہ آیۃ الکرسی اور سات مرتبہ تیسرا کلمہ اول و آخر درود شریف ہاتھوں پر دم کرکے پورے جسم پر بہ نیت حصار پھیر لیا کریں۔

**(قارئین درج بالا تحریر ماہنامہ عبقری میں پہلے بھی شائع ہوچکی ہے۔ جادو کے توڑ کیلئے اس کی اہمیت کے مدنظر اسے دوبارہ عبقری کے صفحات کی زینت بنایا گیا ہے۔)**

### (بقیہ: روحانی محفل سے فیض پانے والے)

بھی میسر نہیں۔ قرض لینے والے گھر آکر ذلیل کرتے۔ عبقری تو پہلے بھی آتا تھا مگر جب سے یاقہار اور روحانی محفل والا عمل ملا اور ہم سب گھر والوں نے دل و جان سے کرنا شروع کردیا۔ روحانی محفل دی گئی ترتیب سے کرتے اور یاقہار سارا دن کھلا پڑھتے۔ الحمدللہ! اب خون آنا بھی بند ہوگیا' گھر میں سکون آگیا اب کوئی جن کسی پر آکر ہمیں نہیں للکارتا' معاشی حالات میں بہتری آرہی ہے۔ (ن، ل، ا)

### (بقیہ: پاک فوج کے شیردل جوان کی کہانی)

ہے۔ میرے ہارٹ کے سب ٹیسٹ ہوچکے ہیں اور میری ساری رپورٹس نارمل ہیں' (اس نے یہ کہہ کر کاغذات کا ایک ڈھیر اپنی میز کی دراز سے نکال کر میرے سامنے رکھ دیا) وہ بول رہا تھا اور دیکھو میری رپورٹس بالکل نارمل ہیں۔ میری کیٹگری دوبارہ اَپ ہوچکی ہے۔ میری پروموشن ہونے والی ہے۔ ذرا دیکھو! درود شریف کی برکت نے مجھے کہاں سے کہاں پہنچادیا۔ میں ششدرہ بیٹھا رہ گیا' میری آنکھیں بے اختیار آسمان کی طرف اٹھ گئیں جہاں دو عالم کا رب بیٹھا ہے جو رگ جاں سے بھی زیادہ قریب ہے جو ہر بندے کی صدا بے شک ضرور سنتا ہے وہ کہہ رہا ہے میرے خزانے میں کسی چیز کی کمی نہیں۔ (بے شک)

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

# مراقبے سے علاج

مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کردے گا۔

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلا تعداد اَللّٰھُمَّ کٓھٰیٰعٓصٓ کا ورد کریں' اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ "آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہوکر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کر رہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں" یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپکو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اسکے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کردیگا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## مراقبہ سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت غور سے پڑھتا ہوں۔ چند سال سے عبقری رسالہ میں ہر ماہ دیا جانے والا مراقبہ ضرور کرتا ہوں۔ پہلے پہل تو مجھ پر کچھ بھی ظاہر نہ ہوا۔ مگر الحمدللہ گزشتہ دنوں کیا جانے والے مراقبہ میں مجھے حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت نصیب ہوئی اور یہ میری زندگی کا خوش قسمت ترین دن ہے۔ دوران مراقبہ بہت دیر تک مجھے یہ محسوس ہوا کہ نور ہی نور ہے جس کو پکڑ کر میں اوپر جارہا ہوں پھر ایک خاص جگہ پر جاکر رک جاتا ہوں' ایک لکڑی کا بہت ہی خوبصورت دروازہ جس پر سونے کا کام ہوا تھا دکھائی دیا، اندر بہت بڑا دربار لگا ہوا جس میں بہت بڑے بڑے بزرگ تشریف فرما ہیں۔ مجھے یہ محسوس ہورہا تھا کہ یہ جگہ ریاض الجنہ ہے اور میرے آقا نبی کریم ﷺ سب سے آگے تشریف فرما ہیں اور ان کی ہلکی ہلکی آواز مبارک میرے کانوں میں سنائی دے رہی ہے، مجھے ایسا محسوس ہورہا ہے کہ کوئی خاص طاقت مجھے آہستہ آہستہ آگے لے کر جارہی ہے اور میں نے اس دربار میں اندر جانے کی ہمت کی ہے کسی خاص طاقت (باقی صفحہ نمبر 41 پر)





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

# خواتین پوچھتی ہیں؟

ام اوراق

**یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں**

**نظام انہضام تباہ ہو چکا:** میری عمر 25 سال ہے طالب علم ہوں، چند ماہ سے میرے پیٹ میں تکلیف ہے، ہر وقت پیٹ بھرا بھرا رہتا ہے، بھوک نہیں لگتی، زبردستی کھانا کھاتی ہوں، پیٹ میں گیس بنتی ہے اور بعض دفعہ سخت درد ہوتا ہے، اکثر قے بھی آجاتی ہے، کئی دوائیاں کھائیں مگر وقتی طور پر آرام آتا ہے، پھر وہی تکلیف۔ مجھے کوئی مشورہ دیجئے میں دوائیاں نہیں کھانا چاہتی، غذا سے صحیح ہونا چاہتی ہوں۔ (س۔ر)

**مشورہ:** آپ نے کھانے پینے میں جو بے اعتدالیاں کی ہیں ان کا نتیجہ آپ کے سامنے ہے، نوجوان عجلتی کھانوں (فاسٹ فوڈ) کے دیوانے ہیں، آپ لوگ بھنی مرغی اور تکے کباب شوق سے کھاتے ہیں، شاید آپ کو علم نہیں کہ مرغیوں کو کیا خوراک دی جاتی ہے اور ان کے مابعد اثرات کیا ہیں، یہ انسانی صحت کو تباہ کر دیتی ہے، اب آپ بازار کے کھانے چھوڑ دیں، گھر میں سادہ غذا بنائیے، آپ کے لیے گھیا بہت اچھا ہے، گوشت میں پکا کر کھائیں نیز اس کی بھجیا یا پھر دہی میں رائتہ بنا کر کھائیں، دن میں ایک بار گھیا ضرور کھائیں، ناشتے میں دلیہ لیں، اس میں ایک بڑا چمچ شہد ملا لیں، دلیہ جو کا ہو، تو زیادہ بہتر ہے۔ ادرک کا رس آدھا چمچ، لیموں کا رس ایک چمچ، پودینے کا پانی ایک چمچ اور ایک چمچ شہد ملا کر رکھ لیں، ان سب کو ملا کر آہستہ آہستہ چاٹ لیں، دن میں دو بار لیں، یہ نسخہ گوشت، مرغن، تلے ہوئے کھانوں سے پیدا شدہ بدہضمی کیلئے مفید ہے، دوسری بیماریاں بھی دور کرتا ہے، دن میں تین بار بھی لے سکتے ہیں، ادرک کے بہت سے فائدے ہیں، ادرک کا چھوٹا سا ٹکڑا کاٹ کر پانی میں ابالیں، جب خوب جوش آجائے تو آپ چائے کی پتی ڈال کر دم کریں، یہ چائے نزلہ زکام اور سردی میں بے حد مفید ہے، آپ پرہیز کریں اور ادرک کا رس استعمال کریں، ان شاء اللہ دو چار ہفتوں میں صحت یاب ہو جائیں گے۔

**میرے گھر کے امرود:** ہمارے گھر میں امرود کے دو درخت ہیں، امرود لگتے تو ہیں، مگر اتنے میٹھے نہیں، مجھے لال رنگ کے امرود پسند ہیں، آپ مجھے امرود کے بارے میں بتائیں، اس کے کیا فائدے ہیں، یا ویسے ہی ہم لوگ ذائقہ کیلئے کھاتے ہیں۔ (تازیہ ملک، لاہور)

**مشورہ:** امرود بہت اچھا اور غذائیت سے بھرپور پھل ہے، جن لوگوں کو دل کا عارضہ ہو، دل تیز تیز دھڑکتا ہو بلند فشار خون ہو تو امرود کھانے سے افاقہ ہو جاتا ہے، کچھ لوگوں کو بھوک نہیں لگتی، وہ کھانے کے بعد ایک دو امرود کھا لیں تو ان کی بھوک بڑھ جاتی ہے، اسی طرح جن کا نظام انہضام ٹھیک نہ ہو، قبض رہتا ہو، آنتوں میں خشکی ہو تو ناشتے میں پیٹ بھر کر امرود کھائیں، کالی مرچ اور ذرا سا نمک چھڑک سکتے ہیں، چند روز نہار منہ امرود کھانے سے قبض دور ہو جائے گا، اسی طرح بخار کے بعد منہ کا ذائقہ خراب ہو جاتا ہے، امرود کی چاٹ بنا کر کھائیں، منہ کا ذائقہ ٹھیک ہو جائے گا، کھانسی میں کچا امرود جلا کر کھانے سے آرام آتا ہے امرود کے بیج بھی کھانے چاہئیں، آنتوں میں جو فاسد مادے رکے ہوتے ہیں، خارج ہوتے ہیں، امرود کا شربت بھی بنتا ہے جو ہاضم اور مزیدار ہوتا ہے۔ مجھے بھی امرود اچھے لگتے ہیں جب تک اپنا گھر تھا، امرود کا پیڑ رہا، ہم قربانی کا خون امرود کے پودوں کی جڑوں میں ڈالتے تھے اور پھول آنے سے پہلے جڑ کے پاس زمین کھود کر چاروں طرف گڑ بھی کوٹ کر ڈالتے، اس عمل سے امرود لال اور میٹھے ہوتے تھے، جب وہ گھر چھوڑا تو سب سے زیادہ امرود کے درخت کا افسوس ہوا، سارے محلے میں امرود بانٹتے تھے۔

**دھوئیں کی ناگوار بدبو:** ہمارے گھر کے پیچھے لکڑی اور کاغذ وغیرہ کا کام ہوتا ہے، یہ لوگ جب ردی کاغذ جلاتے ہیں تو گھر میں ناگوار بو پھیل جاتی ہے جو بہت بری لگتی ہے، اکثر دم گھٹنے لگتا ہے، اسی طرح اگر کوئی مہمان گھر میں سگریٹ پیئے تو اس کا دھواں اچھا نہیں لگتا، آپ اس بارے میں ضرور لکھیں کہ دھوئیں کی بدبو سے کیسے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ (س۔ر)

**مشورہ:** دھوئیں کی بدبو واقعی برداشت نہیں ہوتی، دھوئیں سے سانس رکنے لگتا ہے، پھر گلا بھی خراب ہو جاتا ہے، جیسے ہی دھوئیں کی بدبو محسوس ہو آپ چھوٹے چھوٹے پیالوں میں دو تین جگہ سرکہ بھر کر رکھ دیں، تھوڑی دیر میں دھوئیں کی بدبو نہیں رہے گی، اس طرح اگر کوئی مہمان سگریٹ پیئے تو اس کے دھوئیں کی بدبو دور کرنے کیلئے کمرے میں کسی جگہ موم بتی جلا دیں، موم بتی جلنے کے بعد سگریٹ کی بدبو نہیں آئے گی، اسی طرح غسل خانہ میں سگریٹ پیا جائے اور بدبو ہو تو آپ ماچس کی چار پانچ تیلیاں جلائیں، بدبو بہت ہو تو موم بتی چند منٹ کیلئے جلا دیں، بدبو دور ہو جائے گی، اگر ناک اور منہ میں دھوئیں کی وجہ سے خراش ہو یا گلا بند ہونے لگے تو ایک چمچ چینی منہ میں ڈال کر چوسیے، زیادہ ہی دھواں لگا ہو تو دو چمچ چینی ایک گلاس پانی میں ڈال کر آہستہ آہستہ پی لیں، سکون ملے گا۔

**سر چکراتا ہے:** میرا سر چکراتا ہے، اس کیلئے آپ بتائیے کیا کرنا چاہیے؟۔ (راحیلہ، لاہور)

**مشورہ:** لگتا ہے آپ کی نیند پوری نہیں ہوتی، آپ جلدی سوئیے تاکہ نیند پوری ہو، رات کو آپ سات بادام پیس کر دودھ میں ملا کر پئیں، آملے کا مربہ منگوا کر رکھئے، ایک آملہ لے کر چاندی کا ورق لپیٹ کر نہار منہ کھائیے، چکر نہیں آئیں گے۔

**چڑچڑا پن:** پچھلے آٹھ ماہ سے میرے شوہر چڑچڑے ہو گئے ہیں، سب سے اہم بات یہ کہ انہوں نے دوسرے کمرے میں سونا شروع کر دیا ہے، مجھ سے کوئی بات نہیں کرتے، ان کی عمر چالیس سال سے زائد ہے، ان کی وجہ سے بہت پریشان ہوں کمزور ہوتے جا رہے ہیں، علاج بھی نہیں کراتے، اصل میں ہماری آمدن محدود ہے، مشکل سے گزارہ کرتی ہوں، آپ ان کیلئے کوئی آسان سا نسخہ بتائیے، جس سے ان کی کمزوری دور ہو جائے، ہمارے دو بچے ہیں۔ **(ایک پریشان بیگم)**

**مشورہ:** آپ بازار سے چھوہارے خریدیں، آپ شام کو پانچ چھوہارے دھو کر ایک پیالہ پانی میں بھگو دیں، رات کو ایک پاؤ دودھ میں یہ چھوہارے اور پانی ملا کر پکائیے، جب ایک پیالہ دودھ رہ جائے تو اتار کر ٹھنڈا کر کے کسی ٹھنڈی جگہ رکھ دیجئے، صبح کے وقت آپ سب سے پہلے اپنے شوہر کو چھوہاروں والا دودھ دیجئے، ان سے کہیں کہ چھوہارے کھا لیں اور دودھ پی لیں۔ پانچ چھ ہفتے میں ان کی کمزوری دور ہو جائے گی، جسم میں چستی اور توانائی کا احساس ہوگا، چھوہارے میں بہت طاقت ہوتی ہے، اس میں غذائی ریشہ کے ساتھ ساتھ بے پناہ حیاتین بھی شامل ہیں۔ یہ دل اور اعصاب کو تقویت دے گی، کہنے کو تو پانچ چھوارے معمولی بات لگتی ہے مگر آپ آزما کر دیکھئے، یہ خاطر خواہ فائدہ دیں گے، چھوہارے پرانے اور کالے نہ ہوں۔ اچھی بات ہے کہ آپ سفید پوشی کا بھرم رکھتی ہیں، اس کے ساتھ ساتھ شوہر پر بھی بھرپور توجہ دیجئے، ہر بات کا خیال رکھیں، وہ بھی انسان ہیں، پیسہ نہ ہونے سے ویسے ہی پریشانیاں پیدا ہوتی ہیں، ایسے میں بیوی ساتھ نہ دے تو مسئلہ بن جاتا ہے، وہ آپ لوگوں کیلئے محنت کرتے ہیں اور آپ کا فرض ہے کہ ان کا خیال رکھیں، ان کا ساتھ دیں۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

# پاک فوج کے شیر دل جوان کی کہانی

عبدالمناف' چاہ محمدی' ملتان

اس بزرگ نے کہا: تمہیں درود شریف ایک کروڑ بار پڑھنا ہوگا میں نے ان سے وعدہ لیا کہ یہ عمل چنداں مشکل نہیں! اور پھر میں نے پورے شدومد سے درود شریف پڑھنا شروع کردیا اور آج اس درود شریف کی برکت سے میں تمہارے سامنے ٹھیک ٹھاک بیٹھا ہوں' میرے دل کی دھڑکن معمول پر ہے۔

کرنل خضر جاوید قاضی صاحب آرمڈ کور میں اپنی ڈیوٹی سرانجام دینے کے بعد ابھی حال ہی میں ریٹائر ہوئے ہیں' آپ نے آرمی کی سروس ایک بہادر پرجوش فوجی کی حیثیت سے گزاری آپ کو بہترین پرفارمنس پر تمغہ امتیاز سے نوازا گیا ہے آیئے ان کی زبانی قصہ سنتے ہیں:۔ یہ واقعہ جو میں آپ کو سنانے والا ہوں میرے ایک دوست کے ساتھ وقوع پذیر ہوا۔ میں ان دنوں مری میں تعینات تھا کہ اچانک مجھے اپنے ایک آفیسر کے بارے میں علم ہوا کہ اس کی کیٹیگری ڈاؤن کردی گئی ہے' آرمی آفیسر کیلئے کیٹیگری ڈاؤن ہونا ایک بہت بڑے سانحے سے کم نہیں ہوتا۔ ایک بہادر فوجی مورچے میں دشمن سے جنگ لڑسکتا ہے' محاذ پر سینہ تان کر مقابلہ کرسکتا ہے' سمندر کی تہوں میں یا آسمان کی وسعتوں میں دشمن کو پسپائی پر مجبور کرسکتا ہے لیکن اپنی قسمت سے جنگ نہیں لڑسکتا۔ میں اپنے دوست سے ملنے اور اس کے غم میں شریک ہونے اور اسے حوصلہ دینے اس کے گھر گیا' معلوم ہوا کہ اس کے دل کے تین والو بند ہیں لیکن میرا وہ دوست اسی سپاہیانہ جوش وجذبے سے بہت حوصلے میں تھا' اس کی شگفتہ مزاجی اسی طرح قائم دائم تھی وہ پہلے کی طرح بات بات پر لطیفے سنا رہا تھا' ہنس رہا تھا' بالکل اسی سپاہی کی طرح جو مورچے میں دشمن کے گولوں کی بوچھاڑ میں بھی اپنی خوش مزاجی اور حواس کو قائم رکھتا ہے اور اچانک کسی سمت سے آنے والی گولی کے خوف سے اپنے آپ کو اور زیادہ بے نیاز ثابت کرنے کیلئے موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر شیر دل ہونے کا ثبوت دینے لگتا ہے۔ یار مجھے آپریشن کیلئے کہا گیا ہے اور حکم دیا گیا ہے کہ میں فوری طور پر سی ایم ایچ میں رپورٹ کروں اور مجھے انہوں نے ہائی رسک کے مریضوں کی کیٹیگری میں شامل کیا ہے۔ لیکن یار! پتہ نہیں کیا بات ہے! میں فوجی ہوں اور میں آپریشن ٹیبل پر نہیں مرنا چاہتا' مجھے اس طرح کی موت منظور نہیں' موت نے تو آنا ہے اور وہ ہر حال میں آئے گی لیکن میں اسے خود چل کر ٹیبل پر لیٹ کر اپنا دل پیش نہیں کرنا چاہتا۔ میں نے اس کے کندھے پر ہاتھ مارتے ہوئے کہا: آج کل کے ماڈرن دور میں ایسی باتیں؟ زمانہ کہاں سے کہاں تک پہنچ گیا' آپریشن کامیاب ہورہے ہیں تم ایسا کچھ سوچنا ہی چھوڑ دو اور آپریشن کی تیاری کرو ہم تمہیں زندہ دیکھنا چاہتے ہیں اب تو دل کا آپریشن ایک نارمل سی بات سمجھی جاتی ہے' وہ کسی سوچ میں ڈوب گیا' میں نے اسے چپ دیکھ کر کہا: یار کچھ بھابی اور بچوں کی بھی تو سناؤ' یار خضر! یہ آپریشن بھی موت ہی ہوئی ناں؟ دل نکال کر ایک ٹرے میں رکھ دیں' اب پتہ نہیں دل صحیح جڑے نہ جڑے' دوبارہ ورک کرے نہ کرے؟ سپارک اپنا اثر دکھائے نہ دکھائے؟ میں نے اس کی بات ٹوکتے ہوئے کہا: یار تم ایسی باتیں سوچ ہی کیوں رہے ہو؟ اللہ نے چاہا تو تم بالکل صحت یاب ہوجاؤ گے' آپریشن کا صرف خوف ہی ہوتا ہے اور کچھ نہیں۔ وہ پھر کچھ کہنے لگا: میں نے گرج کر کہا: ''نو مور ٹاک اباوٹ اٹ'' ہم تمہیں صحت مند دیکھنا چاہتے ہیں۔ ان دنوں میری پوسٹنگ ہوگئی اور پھر میں ٹریننگ کیلئے کوئٹہ چلا گیا۔ اس دوران میری اپنے اس دوست سے ملاقات نہ ہوسکی۔ میرا خیال تھا آپریشن کے لمحات سے نبرد آزما ہوچکا ہوگا' اس کے زندہ ہونے کی خبریں اپنے کولیگ سے ملتی رہتی تھیں اور پھر چند سال بعد ہم دوبارہ ایک اسٹیشن پر اکٹھے ہوتے ہیں اسے ملنے گیا تو وہ اپنی سیٹ سے اٹھ کر اسی محبت اور جوش سے مجھے ملا۔ میں نے اسے دیکھا اور دیکھتے ہی کہا: سناؤ، آخر تم نے میرا کہا مان لیا نا۔۔۔! اور اب دیکھو بالکل بھلے چنگے ہو' وہ مسکرایا اور بولا: ٹھیک تو ہوگیا ہوں لیکن تم حیران ہوگے میں نے آپریشن نہیں کروایا' تو پھر یہ کیسے؟ تم ٹھیک تو ہونا! کہنے لگا: یار خضر! میں آپریشن سے ڈرتا تھا' بہت زیادہ میں نے اپنے آپ کو قائل کرنے کی کوشش کی لیکن میں اس مقصد میں کامیاب نہ ہوسکا ان دنوں موت مجھ سے صرف چند قدم دور تھی' مجھے ایک بزرگ ملے' میں نے اپنی پریشانی کا ذکر کیا' انہوں نے صرف اتنا کہا: بیٹا اگر تم صحت یاب ہونا چاہتے ہو تو پھر تمہیں ایک نسخہ کیمیا بتاتا ہوں اگر تم نے سچے دل کی لگن سے یہ نسخہ آزمالیا یقین کامل ہے تم ٹھیک ہوجاؤ گے۔ اس بزرگ نے کہا: تمہیں درود شریف ایک کروڑ بار پڑھنا ہوگا میں نے ان سے وعدہ لیا کہ یہ عمل چنداں مشکل نہیں! اور پھر میں نے پورے شدومد سے درود شریف پڑھنا شروع کردیا اور آج اس درود شریف کی برکت سے میں تمہارے سامنے ٹھیک ٹھاک بیٹھا ہوں' میرے دل کی دھڑکن معمول پر (بقیہ صفحہ نمبر 35 پر)

# خطرناک رستا پھوڑا اور وظیفہ عبقری

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم خیریت سے ہیں امید ہے آپ بھی اللہ تعالیٰ کے کرم سے خیریت سے ہوں۔ ہم آپ کے رسالہ عبقری کے جنوری 2011ء سے قاری ہیں ہم پورے گھر والے یہ رسالہ بڑے شوق سے پڑھتے ہیں اس رسالہ سے ہمیں بہت کچھ ملا ہے' اس پرفتن دور کا یہ بہترین رسالہ ہے' اس میں اکثر اوقات وظائف بھی آتے رہتے ہیں ایک دفعہ میری بیٹی کی آنکھ کے نیچے ایک پھوڑا سا بن گیا جو وقت کے ساتھ ساتھ رستا تھا' رسنے کی وجہ سے گڑھا سا بن گیا' بہت ڈاکٹروں' حکیموں کو دکھایا' کوئی ناسور کہتا' کوئی بھگندر کہتا' کہیں سے بھی ٹھیک نہیں ہوا پھر نشتر میڈیکل کالج ملتان داخل کروایا اور وہ بھی علاج کرتے رہے بعد میں بتایا آپریشن ہوگا وہ بھی نہ ہوا' انہوں نے برن یونٹ ریفر کردیا وہ بھی ٹائم دیتے رہے کہ آپریشن کریں گے جب بھی کوئی بیڈ فارغ ہوگا ہم آپ کو کال کرکے بلالیں گے' ڈیڑھ ماہ گزر گیا۔ دعائیں بھی ساتھ ساتھ کرتا رہا' عبقری رسالہ میں ایک وظیفہ لکھا تھا کہ اللہ الصمد جوکہ سوا کلو گندم کے دانوں پر ایک ایک دانے پر پڑھنا ہے پھر دانے دریا یا نہر میں ڈال دینے میں میری بیوی نے بڑے شوق اور توجہ سے یہ عمل کیا اور دانے نہر میں بہادیئے اس دن سے پس نکلنا بند ہوگئی۔ دوسرے دن 313 دفعہ درود ابراہیمی پڑھنا شروع کیا' چالیس دن تک عشاء کے بعد ایک جگہ بیٹھ کر پڑھا۔ آہستہ آہستہ سوراخ بند ہونا شروع ہوگیا اور آخر اس کا اب نشان تک ختم ہوچکا ہے۔ یہ سب اللہ کا کرم ہے۔

## مرض لیکوریا کا مکمل خاتمہ ہمارا آزمودہ گھریلو نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہمارے پاس ایک آزمودہ نسخہ لیکوریا سے نجات کیلئے ہے۔ یہ نسخہ ہمارا آزمودہ ہے۔ اس آزمودہ نسخہ کے استعمال سے لیکوریا کا خاتمہ ہوجاتا ہے اور شادی شدہ بے اولاد خواتین کی جسمانی کمزوری کا خاتمہ کرکے اولاد کی خوشی نصیب ہوتی ہے۔ انشاء اللہ۔ نسخہ درج ہے **ھوالشافی: چھوٹی الائچی**' طباشیر' چھلکا اسپغول' مصری' ست گلودی' ورق چاندی۔ تمام اشیاء ہم وزن لینی ہیں۔ رات کو کھاتے سوتے وقت ایک چمچ چائے والا نیم گرم دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔ (حنا رفیق' ساہیوال)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

**ریاحی دردوں کی مالش:** ریاحی دردوں میں دو ماشہ نمک گرم پانی کے ساتھ دن میں دو بار پلانے سے اور تلوں کے تیل میں نمک ملا کر مقام درد پر مالش کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔

# صرف میک اپ ہی نہیں! کچن میں موجود اشیاء بھی حسن نکھارتی ہیں

خواتین مہمانوں کو بلانے سے اسلیے بھی کتراتی ہیں کہ وہ لوگوں کا سامنا کرنے میں گھبراہٹ محسوس کرتی ہیں۔ یا پھر وہ سمجھتی ہیں کہ ان میں اچھی میزبانی کی صلاحیتیں موجود نہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ آپ کے اندر ایک اچھی میزبان چھپی ہے۔

اچھی میزبان ہونا' خاتون خانہ کی گوناگوں صلاحیتوں میں سے ایک اہم ترین صلاحیت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اچھی میزبان ہونا بھی ایک آرٹ ہے' لہٰذا ایک خاتون کو اس آرٹ سے بخوبی واقف ہونا چاہیے۔ یوں تو ہمارے ہاں کی بیشتر خواتین خاصی مہمان نواز ہوتی ہیں۔ اس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ مہمان نوازی اور رواداری ہمارے کلچر اور روایات میں شامل ہے۔ لوگوں سے ملنا جلنا اور مہمان داری کرنا نہ صرف ہماری مذہبی اور تہذیبی روایات کا حصہ ہے بلکہ ہماری سماجی ضرورت بھی ہے۔ لہٰذا یہ باتیں بچپن ہی سے بڑوں کی تربیت اور اردگرد کے ماحول کی بدولت ہمارے مزاج کا حصہ بن جاتی ہیں۔ تاہم اس کے باوجود ہر خاتون اچھی میزبان ثابت نہیں ہوتی کیونکہ وہ اکثر و بیشتر کچھ بنیادی باتوں کو نظرانداز کرجاتی ہے۔ اچھی میزبان بننے کیلئے ضروری ہے کہ آپ کی توجہ گھرداری اور سلیقہ شعاری کے ہر پہلو پر رہے۔ اس میں آپ کی اپنی ذات بھی شامل ہے لہٰذا گھر کی صفائی ستھرائی اور کھانوں کی تیاری میں مصروف ہوکر اپنی تیاری کو نظرانداز نہ کریں کیونکہ اگر خاتون خانہ ہی کسی مہمان داری کے موقع پر اچھے حلیے میں نہ ہو تو باقی ساری تیاریوں اور اہتمام کا تاثر ماند پڑ جاتا ہے۔ اس لیے مہمانوں کی آمد اور کسی دعوت وغیرہ کے موقع پر اپنے لباس اور اس کی مناسبت سے دیگر لوازمات کا انتخاب ایک دن پہلے کرلیں۔ کپڑوں کو استری کرکے ہینگر میں لگا دیں اور دوسری چیزیں بھی نکال کر علیحدہ رکھ لیں۔ اس طرح وقت کی بچت ہوگی اور آپ عین موقع پر ہڑبونگ کا شکار ہونے سے بچ جائیں گی۔

جب کسی کو اپنے گھر بلائیں تو پھر کھلے دل کے ساتھ اس کا استقبال کریں۔ خاص طور سے کسی خاص موقع پر جب تمام گلے شکوے مٹا کر ایک دوسرے سے ملا جاتا ہے بہت سی خواتین مہمانوں کو بلانے سے اس لیے بھی کتراتی ہیں کہ وہ لوگوں کا سامنا کرنے میں گھبراہٹ محسوس کرتی ہیں۔ یا پھر وہ سمجھتی ہیں کہ ان میں اچھی میزبانی کی صلاحیتیں موجود نہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ آپ کے اندر ایک اچھی میزبان چھپی ہے اور آپ کی ذرا سی کوشش اس صلاحیت کو نکھار کر سامنے لاسکتی ہے۔ اس کے بعد میزبانی کا تجربہ آپ کیلئے بہت پُرلطف اور خوشگوار ثابت ہوگا۔ اس کیلئے پہلے سے تمام کاموں کی فہرست ترتیب دے لیں اور اسی ترتیب کے مطابق تمام کام انجام دیں۔ جن اشیاء کی خریداری بازار سے کرنی ہو، وہ پہلے سے منگوا کر رکھ لیں۔ کھانے کا مینیو تیار کرلیں اور اس سلسلے میں ابتدائی تیاری ایک دن پہلے یا رات سے شروع کردیں۔ گھر کی سجاوٹ اور ترتیب و آرائش پر بھی ایک نظر ڈال لیں اور اگر اس میں کوئی تبدیلی لانی مقصود ہو تو گھر والوں سے اس سلسلے میں مدد لے سکتی ہیں۔ مہمان گھر میں داخل ہونے کے بعد سب سے پہلے جن باتوں پر توجہ دیتے ہیں وہ آپ کا لباس اور گھر کی ترتیب و آرائش ہے۔ لہٰذا اس جانب کوئی کمی نہ رہنے دیں۔ مزید یہ کہ مہمانوں کی آمد کے وقت گھر کا ماحول روشن اور ہوادار رکھیں۔ اگر ضرورت محسوس کریں تو گھر میں کسی اچھے ایئر فریشنر کا اسپرے کردیں۔ اس کے علاوہ آپ لازمی طور پر یہ نہیں چاہیں گی کہ جب مہمان گھر آئیں تو پورے گھر میں آپ کے بنائے ہوئے کھانوں کی مہک پھیلی ہو اور یہ راز فاش کررہی ہو کہ آپ نے کیا کیا پکایا ہے۔ لہٰذا کچن کا ایگزاسٹ فین آن رکھیں اور گھر کی دو ایک کھڑکیاں بھی کھلی رکھیں۔ اس کے بعد جب مہمان آپ کے سلیقے سے آراستہ گھر میں بیٹھ کر خوشگوار ماحول میں گفتگو کریں گے اور نفاست سے سجائی گئی ڈائننگ ٹیبل پر آپ کے ہاتھ کا بنا خوش ذائقہ کھانا کھائیں گے تو کوئی وجہ نہیں کہ وہ سب آپ کے گن گاتے ہوئے نہ جائیں۔ تب آپ کو میزبانی کا حق ادا کرنے پر جو خوشی اور اطمینان حاصل ہوگا اس کا کوئی بدل نہیں۔ (شہریانو' لاہور)

## میک اپ ضرور کریں! مگر کچھ جلد کا بھی خیال کریں

زندگی گزارنے کے کچھ طور طریقے ہیں جو قدرت نے ہمارے لیے وضع کررکھے ہیں۔ مثلاً! کھانا پینا، سونا جاگنا! اہم ترین ضروریات زندگی ہیں لیکن حفظان صحت کے اصولوں کا خیال رکھنا بھی اسی قدر ضروری ہے جنھیں ہم اکثر و بیشتر نظرانداز کردیتے ہیں۔ اسی طرح جلد کی تندرستی کا خیال رکھنا بھی بے حد اہم ہے۔ کیا آپ کا شمار بھی ان ہی خواتین میں ہوتا ہے جو دیگر ضروریات پر تو پیسے خرچ کردیتی ہیں لیکن جلد کی حفاظت پر زیادہ توجہ نہیں دیتیں۔ پروڈکٹ کو الزام دینا درست نہیں بلکہ یہ دراصل معلومات کی کمی ہے جس کے باعث ہم اپنے لیے موزوں اسکن کیئر پراڈکٹس کا انتخاب نہیں کرپاتے۔ سب سے پہلے اپنی اسکن ٹائپ کو پہچانیں' پھر اس کے لحاظ سے اپنی میک اپ پراڈکٹس اور اسکن کیئر پراڈکٹس خریدیں۔ اس مقصد کیلئے کسی بیوٹی ایکسپرٹ یا ڈرماٹولوجسٹ سے مشورہ کیا جاسکتا ہے۔ باقاعدگی کے ساتھ اپنی جلد کی کلینزنگ' ٹوننگ اور موئسچرائزنگ کریں۔ جب بھی کوئی پراڈکٹ خریدیں تو معیاری برانڈ کا انتخاب کریں اور لیبل پر درج ہدایات کے علاوہ ایکسپائری ڈیٹ ضرور چیک کرلیں۔ اس کے علاوہ اپنے کچن میں موجود اشیاء سے جلد کی حفاظت اور صفائی کا کام لیں۔ مثلاً! ہلدی، انڈے، دہی، دودھ، شہد اور لیموں سے آپ یہ کام بخوبی انجام دے سکتی ہیں۔ ایلوویرا اور نیم بھی اس سلسلے میں بہت مفید ثابت ہوتے ہیں۔ ان چیزوں سے تیار کیے جانے والے گھریلو نسخوں سے سب ہی خواتین واقف ہوتی ہیں۔ لہٰذا سستی چھوڑیں اور اپنی خاطر کچھ وقت نکالیں۔ سو اپنی کٹ میں کچھ چیزوں کا اضافہ ضرور کریں اور ہر محفل میں سب سے الگ نظر آئیں اس مقصد کیلئے ایک مختصر سی فہرست حاضر ہے۔ کلینزر' ٹونر' موئسچرائزر' کریکٹر' میٹ فاؤنڈیشن' میک اپ ریموور' پرفیوم۔

**سردیوں میں ہونٹوں کی حفاظت:** ہونٹوں کی پتلی جلد کو جسم کے کسی اور حصے کی جلد کے مقابلے میں بڑی آسانی سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔ چنانچہ ہونٹوں کی صحت کا خیال رکھنا خاص طور پر خشک اور ٹھنڈے موسم میں بہت ضروری ہوتا ہے۔ ہونٹوں کو پھٹنے سے روکنے کیلئے مندرجہ ذیل احتیاطی تدابیر اختیار کی جاسکتی ہیں:۔ ہونٹوں پر زبان نہ پھیریں' تھوک میں پائے جانے والے ہاضمے کے خامرات (انزائم) اور بیکٹیریا ہونٹوں کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ ہونٹوں کو گیلا رکھنے کے لیے دوسرے طریقے اختیار کریں۔ ہونٹوں کو پھٹنے سے محفوظ رکھنے کیلئے ہونٹوں کو نم رکھیں۔ اس مقصد کیلئے کوئی مناسب کریم استعمال کریں۔ اگر آپ کے ہونٹ پہلے ہی پھٹ چکے ہوں تو ان کا علاج ایسے روغن سے کریں جس میں کافور' منتھول اور حیاتین ھ (وٹامن ای) شامل ہو۔ خوب پانی پئیں: اپنے جسم میں پانی کی مقدار کو کم نہ ہونے دیں اور خوب پانی پئیں۔ اپنے گھر اور دفتر کی فضا میں نمی برقرار رکھیں تاکہ آپ کے ہونٹ خشک نہ ہونے پائیں۔ لپ اسٹک استعمال کریں: گہری لپ اسٹک کا استعمال ہونٹوں کو ٹھنڈک' دھوپ اور ہوا کے اثرات کے محفوظ رکھتا ہے۔ اس کا استعمال مسلسل کریں۔ اس سلسلے میں دیرپا لپ اسٹک جو سارا دن قائم رہتی ہے' فائدہ نہیں پہنچاتی بلکہ ہونٹوں میں خشکی پیدا کرتی ہے۔ مریض حضرات ہونٹوں کو خشکی سے بچانے کیلئے "چیف اسٹک" استعمال کرسکتے ہیں جو ہر جگہ آسانی سے دستیاب ہے۔ (میمونہ مجید' راولپنڈی)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

علامہ لاہوتی پراسراری

سلسلہ وار آپ بیتی قسط نمبر 87

# جنات کا پیدائشی دوست

ایک ایسے شخص کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیاء جنات کی سرپرستی میں ہے اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں۔ قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز دلچسپ انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پُراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور حلم چاہیے

**ہمارے رونے چیخنے چلانے کا اس پر کوئی اثر نہ ہوا:** اس نے ایک کاغذ دکھایا کہ جس پر تحریر اور گواہوں کے انگوٹھوں کے نشان موجود تھے' پانچ گواہ تھے جو اس کے اپنے آدمی تھے اور ہماری تحریر میں ہمارے بھی انگوٹھے موجود تھے' جو ہم نے لگائے نہیں تھے اور یہ لکھا تھا تم رقم ہم سے لے جاچکے ہو اور بلکہ اس نے ہمیں ڈانٹا اور بے عزت کیا کہ ایک دفعہ رقم لے کر دوسری دفعہ لینے آئے ہو' ہمارا رونا' چیخنا چلانا' اس کا کوئی اثر نہ ہوا بلکہ اس نے دھمکی دی اگر تم نے زیادہ مطالبہ کیا تو کوتوال شہر کو بلا کر تمہیں اتنی خطرناک جیل میں ڈلواؤں گا جہاں سے تم شاید زندگی میں کبھی واپس نہ نکل سکو۔ ہماری کسی نے نہ سنی اور ہم روتے' چیختے' چلاتے واپس آگئے۔ ہمارے پاس جو سرمایہ تھا ہم لگا چکے تھے' اس دکاندار کا جو سرمایہ تھا وہ ہم سارا اس کو دے چکے تھے' آئندہ کاروبار کرنے کیلئے سرمایہ نہیں' اس دکاندار سے لیا سرمایہ لوٹانے اور اس کو منہ دکھانے کیلئے کوئی راستہ نہیں تھا' آخر کار میں نے مزدوری کی اور اپنے بچوں کا پیٹ پالنے لگی' میں نے بہت کوشش کی لیکن اس سردار کے خلاف کسی نے نہ سنی وہ سردار طاقتور تھا اور اس نے اپنے طاقتور بدمعاش رکھے ہوئے تھے اس کا انکشاف مجھے بعد میں ہوا اور وہ جو تسلیاں دینے والے اور مجھے کہنے والے کہ یہ سردار بہت ایماندار ہے' اس نے کبھی کسی کا مال نہیں کھایا دراصل یہ اسی ڈاکو کے ساتھی تھے۔ **داستان کی سچائی:** میں نے جب ان کی درد بھری کہانی سنی تو مجھے خیال ہوا کہ پہلے میں ان کی داستان کی سچائی کو جانچ لوں میں نے فوراً لونڈی کو بھیجا کہ فلاں کوتوال شہر کو اس پتے کے سردار کے بارے میں تحقیق کر کے فوراً مجھے اطلاع دو' میں بازار میں اپنے کام میں گھومتی رہی' کچھ ہی دیر کے بعد وہ لونڈی آئی تو اس نے اس سردار کے بارے میں بتایا کہ واقعی وہ سردار دو نمبر ہے اور لوگوں کے پیسے کھا جاتا ہے' اور مزدور کی مزدوری مار جاتا ہے' ظالم ہے اور جابر ہے۔ **میں اس کا ذمہ لیتی ہوں:** میں فوراً ساری حقیقت تک پہنچ گئی میں واپس اسی دکان پر پہنچی اور اس دکاندار کو کہا کہ میں اس کا ذمہ لیتی ہوں اور اس کے پیسے میں خود ادا کروں گی' دکاندار نے کہا آپ کون ہیں؟ میں نے کہا اس کو چھوڑو' میں نے لونڈی کو بھیجا اور تمام پیسے میں نے ان کے ادا کر دیئے' انہیں چھڑوا دیا اور مزید اشرفیاں دیں کہ وہ اپنا کاروبار کریں۔ میں جب انہیں رخصت کرنے لگی تو اس کی بیوی مجھے بار بار گلے مل رہی تھی اور چوم رہی تھی اور چومتے چومتے اس کے ہونٹ ہل رہے ہیں۔ **ہلتے ہونٹوں کی وجہ:** میں نے اس کے ہلتے ہونٹوں کی وجہ پوچھی؟ اس نے اور تو کچھ وجہ نہ بتائی وہ خاتون کہنے لگی: کہ دراصل میں نے ایک فیصلہ کیا ہے جو کہ میں نے اپنی دادی سے سنا تھا کہ میں ہر وقت لوگوں کی خیر مانگتی ہوں' لوگوں کا بھلا مانگتی ہوں اور لوگوں کا سکھ مانگتی ہوں اور یہ آج کی بات نہیں یہ سالہا سال کی بات ہے۔ مجھے کئی دفعہ میری اولاد نے بھی اور میری جاننے والی خواتین نے بھی مجھے کہا تو لوگوں کا سکھ مانگتی ہے' لوگوں کی خیر مانگتی ہے اور لوگوں کا بھلا مانگتی ہے اور تیرا خود بھلا نہیں ہوتا اور تو روز بروز غربت اور تنگدستی کی طرف بڑھتی چلی جا رہی ہے' لیکن میں کسی کی بات کو اپنے دل پر نہیں لیتی اور میں دن بدن اپنی جہاں محنت مزدوری (میاں بیوی مل کر کرتے) کرتی' وہاں میں ہر وقت سب کی خیر' سب کا بھلا اور سب کیلئے خیر خیریت برکت اور عافیت مانگتی۔ **میری دعا آج میرے کام آئی:** اب بھی جب آپ نے مجھ پر احسانات اور عنایات کی بارش کر دی تو میں نے دل ہی دل میں یہی کہا: یا اللہ تو لوگوں کی خیر کر دے' لوگوں پر رحم کر دے' لوگوں کا بھلا کر دے اور میں سمجھتی ہوں کہ میری یہ دعا آج میرے کام آئی ہے کہ لوگوں کیلئے کانٹے بچھانے والوں کو آخر کار کانٹے ملتے ہیں اور لوگوں کیلئے پھول بچھانے والے کو ایک وقت آتا ہے' پھول ضرور ملتے ہیں۔ بس یہ ان پھولوں کا فائدہ ہے جو میں نے لوگوں کیلئے پھیلائے تھے آج بھرے بازار میں ذلت و رسوائی کا سامان اور اللہ نے آپ جیسی نیک اور پاکباز سخی خاتون سے ملاقات کروا دی جس نے میرا شرم اور بھرم بھی رکھ لیا اور میرے مسائل کو حل بھی کر دیا۔ **تیسرا واقعہ:** شہنشاہ ظفر کی چچی نے تیسرا واقعہ یہ سنایا: کہنے لگیں یہ اس دور کی بات ہے جب میں ابھی چھوٹی تھی' شاید دس گیارہ سال کی ہوں گی' مالداری' دولت' چیزیں' رزق' عنایات' عزت' آبرو' وقار' شان و شوکت کی ریل پیل تھی' ہمارا ہر لمحہ خوشحالی' دولت اور عزت سے گزر رہا تھا میری والدہ کی ایک باندی تھی جن کی والدہ پھر ان کی والدہ اور پھر ان کی والدہ یعنی وہ نسل در نسل ہمارے غلام تھے' بہت دیانتدار اور وفادار تھے اچانک فوت ہو گئی' حالانکہ اس کی اس کی اتنی عمر بھی نہیں تھی تین چھوٹے بچے تھے۔ **باندی کے مرنے کا شدید ترین افسوس:** میری والدہ کو اس کا بہت افسوس ہوا شاید کسی بہت ہی عزیز کی موت پر میری والدہ کو اتنا افسوس نہ ہوا ہو جتنا کہ اس لونڈی اور باندی کے مرنے کا میری والدہ کو افسوس ہوا۔ میری والدہ کے دن رات سسکیاں لیتے اور آہیں بھرنے میں گزر رہے تھے' لاکھ ان کو تسلی دی جاتی لاکھ ان کو تشفی دی جاتی لیکن کوئی پل' کوئی سانس ان کو تسلی کا ملتا ہی نہیں تھا۔ وہ ہر لمحہ اسی لونڈی کو یاد کرتی حالانکہ ان کی اور باندیاں اور لونڈیاں بھی تھیں لیکن انہیں اس باندی اور لونڈی سے کچھ زیادہ ہی پیار تھا۔ اس کی وجہ دیانتداری' وفاداری اور نسل در نسل ان کا خاندان اسی وفا اور دیانت میں ہمیشہ پیش پیش رہا۔ **شہزادی عزیزہ کی آمد:** ایک دن کی بات ہے میری والدہ غمزدہ اور پریشان بیٹھی ہوئی تھیں تو ہماری ایک جاننے والی عزیزہ جن کی کسی اور شہزادے کے ساتھ شادی ہو گئی تھی ملنے کیلئے آئیں ان کی بگھی رکی' وہ اتریں' میری والدہ ان کو ملیں انہوں نے والدہ کے چہرے پر غم اور ملال دیکھا اور پریشانی کے آثار دیکھے۔ وقتی خیر خیریت پوچھنے کے بعد انہوں نے پہلا سوال کر ڈالا: وہ والدہ کو مامی کہتی تھیں کہ مامی خیریت تو ہے؟ میں آپ کو بہت پریشان دیکھ رہی ہوں' والدہ تو نہ بولیں ساتھ بیٹھیں ایک اور عزیزہ بولیں کہ دراصل ایک بہت ہی قریبی لونڈی تھی جو اچانک فوت ہو گئیں ان کا غم اور ان کا درد ان کے دل میں اتنا ہے کہ بس ان کو اب دنیا کی کوئی چیز اور کچھ بھی رونق اور لذت نظر نہیں آتی۔ **مرحوم سے ملاقات کا شاہی مسجد کے خطیب کا بتایا آزمودہ عمل:** وہ کچھ دیر کیلئے خاموش ہو گئیں اور انہیں بھی افسوس ہوا کیونکہ وہ بھی اس لونڈی کو جانتی تھیں پھر بولنے لگیں کہ مامی اگر آپ کہیں تو میں آپ کو ایک عمل نہ بتاؤں جو ہمارے ہاں ایک شاہی مسجد کے خطیب نے میری ساس کے فوت ہونے پر میرے شوہر کو بتایا تھا اور وہ ہم نے کیا اس کا نتیجہ سو فیصد پایا اور اس عمل سے سب سے بڑی بات یہ ہے کہ بہت تسلی ہوتی ہے اور جو دل کے اندر غم، ملال اور فکر ہوتا ہے وہ ختم ہو جاتا ہے۔ میری والدہ نے ٹوٹے دل سے کہا ٹھیک ہے بتا دیں وہ کہنے لگیں: مامی آپ ایسا کریں اس لونڈی کا کوئی پہنا ہوا کپڑا لے لیں نیا ہو یا پرانا لیکن پہنا ہوا لازم ہے اور اس کپڑے کو آپ کسی





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

**حاسد، پتھر اور دشمن کی ہنسی:** حاسد اس شخص کی طرح جو اپنے دشمن کو پتھر مارنے کیلئے پتھر پھینکے لیکن وہ پتھر دشمن کو لگنے کے بجائے اسی کو مجروح کردے اور دشمن دیکھ دیکھ کر ہنسے۔

پھل دار درخت پر لٹکا دیں لیکن پھل دار ایسا درخت ہو جس پر کانٹے نہ ہوں' اور روزانہ اس کپڑے کے ساتھ کھڑے ہو کر صرف ستر بار آیۃ کریمہ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ پڑھ لیا کریں۔ سات دن یا ستر دن یہ عمل کریں۔ اس کپڑے کے اندر وہی وجود پھر آئے گا اور آپ سے باتیں کرے گا اور آپ کو تسلی بھی دے گا اور اپنی زندگی کے دن رات صبح و شام بتائے گا۔ **بیٹی! یہ عمل میں نہیں کرسکتی:** میری ماں کہنے لگی بیٹی یہ عمل میں نہیں کرسکتی' میری اب ہمت جواب دے گئی ہے' یہ تو کسی ہمت والے فرد کا کام ہے وہ یہ عمل کرے' ساتھ بیٹھی ہماری عزیزہ کہنے لگی مامی آپ کی طرف سے میں یہ کردوں گی مجھے آپ کا سکون چاہیے۔ بس! انہوں نے یہ عمل شروع کردیا لیکن ستر دن کے بعد بھی وہ کپڑا پرانا میلا تو ضرور ہوا لیکن اس کے اندر وہ وجود ظاہر نہ ہوا جس وجود کے بارے میں انہوں نے بتایا تھا۔ وہ مایوس ہوگئیں اس دوران وہ خاتون واپس اپنے شوہر کے ہاں چلی گئیں' اسے پیغام بھیجا کہ آپ نے جو لونڈی کے کپڑے کا عمل بتایا تھا اس عمل کو بھرپور انداز سے روزانہ کیا پر اس کا فائدہ نہیں ہوا۔ **باندی عذاب میں مبتلا:** اس نے افسوس کا اظہار کیا اور افسوس کا اظہار کرکے کہنے لگیں کہ معلوم یہ ہوتا ہے کہ کسی گناہ کی پکڑ میں ہے' یا کسی عذاب کی پکڑ میں ہے جس کی وجہ سے اس کو کسی چیز نے پکڑا ہوا ہے۔ آپ ایسا کریں آپ اس کیلئے کوئی دعا مانگیں اور اس کی مغفرت کیلئے کوئی عمل کریں۔ میری والدہ نے جب یہ بات سنی' ان کا غم اور دکھ اور بڑھ گیا ان کی تکلیف میں اضافہ ہوگیا ان کی آہوں اور ہچکیوں میں اور زیادہ اضافہ ہوا اور یہ آہیں اور ہچکیاں بہت زیادہ بڑھ گئیں۔ **بخشش کا نظام صرف اسی عمل سے:** انہوں نے اپنی لونڈی کیلئے اللھم ارحم امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم بہت کثرت سے پڑھنا شروع کردیا کیونکہ انہیں پتہ تھا کہ اس لونڈی کی آخرت اور قبر اور مرنے کے بعد بخشش اور بخشش کا نظام صرف اسی سے ہوسکتا ہے۔ بس یہ دعا کچھ مہینے تک میری والدہ بہت دکھ سے غم سے بہت درد سے اور بہت توجہ سے پڑھتی رہیں' پڑھتے پڑھتے ایک دفعہ صبح اٹھیں تو بہت مطمئن' چہرے پر مسکراہٹ' طبیعت میں خوشحالی اور خوش باشی تھی۔ **آپ کا بہت شکریہ!:** پوچھا: تو کہنے لگیں آج رات مجھے خواب میں میری لونڈی ملی ہے۔ کہنے لگی: آپ کا بہت شکریہ آپ نے مجھے اتنا پیار دیا اور میرے ساتھ اتنی محبت کی اور میرے دکھوں میں میرے اتنا کام آئیں۔

**نماز اعمال پر توجہ نہ دی اور پکڑ میں آگئی:** دراصل میں خدمت تو بہت کرتی تھی' امانت دیانت تو بہت کرتی تھی اور وفا بھی بہت کرتی تھی لیکن میں نماز اعمال کی طرف توجہ نہیں دیتی تھی' میں اسی پکڑ میں تھی اور اگر کوئی شخص کسی پکڑ میں ہو تو وہ چونکہ قید خانہ میں ہوتا ہے جب تک وہ قید سے نہ چھوٹے اس کا وجود اس کی' روح اس کپڑے میں آنے کے قابل نہیں ہوتی جس کپڑے کے اوپر آیت کریمہ پڑھا گیا تھا۔ **فرشتوں نے مجھے خوشخبری سنائی:** جب سے آپ نے میرے لیے یہ مغفرت والے الفاظ پڑھے میں اپنی قبر میں کچھ ہی عرصہ میں اچانک خوشحال ہوگئی' فرشتوں نے مجھے خوشخبری سنائی کہ آپ کیلئے خاص طور پر آپ کی مالکہ نے مغفرت کے اعمال کیے ہیں' مغفرت کے الفاظ پڑھے ہیں اور مغفرت مانگی ہے۔ بس یہ مانگی ہوئی مغفرت اور ان الفاظ کی طاقت اور تاثیر ہے کہ میں آپ کے خواب میں آگئی ہوں میری قید چھوٹ گئی ہے اور مجھے رہائی مل گئی ہے اب میں مطمئن ہوں بس آپ سے ایک اتنی درخواست ہے کہ آپ کبھی بھی مجھے مغفرت اور رحمت کے بولوں میں نہیں بھولیں گی۔ قارئین! اچانک مجھے ایک اور واقعہ یاد آیا اس دوران وہ بھی آپ کو سناتا چلوں۔ میرے جنات دوستوں میں سے دو جن دوست ہیں جو بلوچستان کے خشک پہاڑوں کے غاروں میں رہتے ہیں۔ بہت بھلے مانس، نیک مخلص، غرباء فقراء مساکین اور بے سہاروں کیلئے بہت زیادہ چاہنے اور محنت کرنے والے ہیں۔ ان کی زندگی میں ایک واقعہ ایسا ہوا جو انہوں نے مجھے بتایا۔ واقعہ بتانے سے پہلے کہنے لگے: ہماری زندگی کا رہن سہن مسلسل ان غاروں میں ہے ہزاروں لاکھوں سال پرانی غاریں' ان غاروں میں لوگ صدیوں سے رہتے رہے' جس دور میں گھر بنانے کی ترتیب نہیں تھی' لوگ ان غاروں میں ہی رہتے تھے ہم اور ہمارے سب بڑے انہی غاروں میں انہی انسانوں کے ساتھ زندگی گزارتے تھے اب غاروں میں لوگ رہتے تو نہیں لیکن بعض جرائم پیشہ لوگ ان غاروں میں پناہ ضرور لیتے ہیں۔ ہمارا تجربہ ہے کہ اگر ان غاروں میں نیک صالح جنات رہتے ہوں تو ان نیک جنات کی وجہ سے مجرمانہ زندگی گزارنے کا بھرپور فیصلہ کرنے والے لوگ بھی ایک دفعہ اس غار میں آجائیں تو ان کو توبہ نصیب ہوجاتی ہے اور وہ تائب ہوجاتے ہیں لیکن وہ غار صرف ایک ہے وہاں سینکڑوں ہزاروں غاریں ہیں چھوٹی اور بڑی کچھ غاریں ایسی ہیں جن کو چھوٹے چھوٹے پتھروں کی اوٹوں نے چھپا رکھا ہے جو بظاہر بالکل چھوٹی کہ انسان ان میں سے بمشکل داخل ہوسکے لیکن اندر اتنی کشادہ کہ شاید جتنے بہت بڑے بڑے ہال ہوتے ہیں۔ **غار میں نورانی اور روحانی انورات:** ایک دفعہ کی بات ہے کچھ قزاق اور ڈاکو ہماری غار میں آکر چھپے' الحمدللہ! ہم روزانہ سوا لاکھ دفعہ لاالہ الااللہ۔ سوا لاکھ دفعہ الا اللہ۔ سوا لاکھ دفعہ اللہ سوا لاکھ دفعہ اللہ ھو۔ سوا لاکھ دفعہ آیت کریمہ۔ سوا لاکھ دفعہ سورۂ فاتحہ، سوا لاکھ دفعہ سورۂ اخلاص، تین سوا لاکھ درود شریف اور روزانہ 9 قرآن پاک کے ختم کرلیتے ہیں۔ ان اعمال کی نورانی اور روحانی اتنے انوارات اس غار میں ہیں کہ وہ صرف ہمیں پتہ ہے اور اس غار کے اندر کوئی غلطی سے بھی داخل ہوجائے حتیٰ کہ ہمارا یہاں تک بھی تجربہ ہوا خونخوار درندے اور چیرنے پھاڑنے والے جانور وہ غار میں آئے تو وہ بھوکے رہنے لگے' ان کو کسی اور جانور کو چیرنے پھاڑنے کا دل ہی نہ چاہا اور ان کی طبیعت میں سکون آیا۔ **چار ڈاکوؤں کی غار میں پناہ:** بس اسی طرح ایک دن کی بات ہے کہ چار ڈاکو آئے انہوں نے پناہ لی ان کے پاس چھینا ہوا بہت سارا مال تھا' انہوں نے غار کو محفوظ بلکہ محفوظ ترین دیکھ کو مال کو ایک طرف رکھا اور سو گئے' ہم اپنے ذکر اذکار عبادات اور اعمال میں مشغول تھے آدھا دن تک وہ سوتے رہے' بہت تسلی سے اٹھے' ان کے پاس کچھ کھانے پینے کا سامان تھا اور کچھ پانی پیا' غار کے دور ایک کونے میں انہوں نے پیشاب کیا جو ہمیں بہت ناگوار گزرا' پھر وہ بیٹھے باتیں کرنے لگے اور لوٹے ہوئے مال کو خوش ہوکر دیکھتے رہے اور آپس میں تقسیم کرنے لگے۔ اب ہم انتظار میں تھے کہ اس غار کے روحانی اور نورانی انوارات تجلیات اور برکات کا ان پر کب اثر ہوتا ہے اور کیسے ہوتا ہے؟ (جاری ہے)


## موتی مسجد اور تسبیح خانہ میں دھوکہ فراڈ

حضرت علامہ لاہوتی نے موتی مسجد کو اعمال اور عبادات کیلئے متعارف کرایا' نہ کہ دھوکہ اور فریب کیلئے۔ مرد عورتیں وہاں خود کو حضرت علامہ اور حضرت حکیم صاحب سے اجازت یافتہ ظاہر کرکے لوگوں کو دونوں ہاتھوں لوٹ رہے ہیں۔ براہ کرم! ان لوگوں کے فریب سے بچیں۔ اگر ایسا کوئی فرد پائیں تو ادارہ کو خط یا درج ذیل نمبر پر صرف میسج کرکے اطلاع ضرور دیں بلکہ اس اعلان کو لوگوں میں عام کریں تاکہ کوئی دھوکہ نہ کھائے۔ نیز وہاں آثار قدیمہ کے قوانین کی خلاف ورزی نہ کریں۔ **0343-8710009**

مزید: دوران درس تسبیح خانہ لاہور میں بعض خواتین خود کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی نمائندہ ظاہر کرتی ہیں ایسا ہرگز نہیں ہے۔

## حضرت علامہ صاحب بتائیں گھریلو الجھنوں کا حل

اپنی گھریلو الجھنیں رسالے کے صفحہ نمبر 56 پر دیا گیا کوپن پُر کرکے بھجوادیں۔ کوپن کے بغیر خطوط کا جواب نہیں دیا جائے گا۔ جوابی لفافے کے ذریعے جواب نہیں بذریعہ رسالہ ہی ہوگا۔

اس سے بھی زیادہ پراسرار واقعات اور لاجواب وظائف اور سابقہ اقساط پڑھنے کیلئے "جنات کا پیدائشی دوست" کتاب پڑھیے





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

**نیل ملے پانی کا کمال:** منہ پک جانے کی صورت میں یا بخار کے دانے ہونٹوں پر ظاہر ہونے کی صورت میں نیل پانی میں ملا کر لگانے سے فائدہ ہوتا ہے۔

# ربیع الثانی! روز محشر مغفرت کا پروانہ حاصل کیجئے

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیر شرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

ربیع الثانی اسلامی قمری سال کا چوتھا مہینہ ہے۔ یہ بڑی فضیلت اور برکت والا مہینہ ہے۔ اس ماہ کو ربیع الآخر بھی کہا جاتا ہے۔ ربیع الثانی کے مہینہ میں نوافل و وظائف کا پڑھنا بے شمار ثواب حاصل کرنے کا باعث ہے۔ اس ماہ کے نوافل حسب ذیل ہیں جو اکثر صوفیاء پڑھتے رہے ہیں۔

**شب اول کے نوافل:** عابدوں کا کہنا ہے کہ جب ربیع الثانی کا چاند نظر آجائے تو اس کی شب اول میں بعد نماز مغرب آٹھ رکعت نفل دو دو رکعت کرکے پڑھے اور پہلی رکعت میں سورۃ الفاتحہ کے بعد سورۃ الکوثر تین بار اور دوسری میں سورۃ الکافرون تین بار پھر تیسری چوتھی، پانچویں، چھٹی، ساتویں، آٹھویں رکعت میں سورۃ الفاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص تین تین بار ہر رکعت میں پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نماز کے پڑھنے والے کو بے شمار ثواب ملے گا اور بے شمار نمازوں کا اجر عطا ہوگا۔

**پانچویں شب:** اس ماہ کی پانچویں شب کو نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 9 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ پروردگار عالم ان نوافل کی مداومت کرنے والے کو جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائیں گے۔ (انشاء اللہ)

**چار رکعت نفل:** جواہر غیبی میں ہے کہ اس مہینہ کی پہلی، پندرہویں، انتیسویں تاریخوں میں چار رکعت نفل پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ الفاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص پانچ بار پڑھے۔ اس کے لیے ہزار نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور ہزار برائیاں مٹائی جاتی ہیں۔ انشاء اللہ پروردگار عالم روز محشر مغفرت فرمائیں گے۔

**انجام بخیر کا وظیفہ:** جو شخص پورا ماہ بعد نماز عشاء یہ وظیفہ روزانہ گیارہ سو گیارہ مرتبہ پڑھے گا وہ موت کے وقت کلمہ پڑھتا ہوا اس دنیا سے رخصت ہوگا۔ بعض بزرگوں کا کہنا ہے کہ اس وظیفے میں خاتمہ بالخیر کی بے حد تاثیر ہے۔ اس وظیفہ سے خاتمہ بالخیر ہوتا ہے۔ **فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَنْتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَ** (سورہ یوسف:101)

ترجمہ: اے آسمانوں اور زمینوں کے پیدا کرنے والے دنیا اور آخرت میں تو ہی میرا رفیق ہے، تو مجھ کو اپنی فرمانبرداری میں دنیا سے اٹھا لے اور مجھ کو اپنے نیک بندوں میں داخل کرلے۔

**بابرکت دعا:** ماہ ربیع الثانی نہایت افضل مہینہ ہے اور اس ماہ میں زیادہ سے زیادہ درود پاک پڑھنا چاہئے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ایک بار اسرافیل علیہ السلام حضور نبی کریم ﷺ کے پاس آئے اور کہا **سُبْحٰنَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ عَدَدَ مَا عَلِمَ اللّٰہُ وَمِثْلَ مَا عَلِمَ اللّٰہُ** ایک بار پڑھے گا اللہ اس کو ان لوگوں کے زمرہ میں لکھے گا جو خدا کی بکثرت یاد کرنیوالے ہیں اور وہ رات و دن خدا کی یاد میں لگے رہنے والوں سے بھی افضل ہو جائے گا اور یہ کلمات اس کیلئے جنت میں داخلہ کا ذریعہ بن جائیں گے اور جس طرح درخت کے پتے جھڑتے ہیں اسی طرح اس کے گناہ جھڑ جائیں گے اور خدا کی اس پر نظر رہے گی اور اس کو دوزخ کا عذاب نہ دے گا اور حدیث میں آیا ہے کو کوئی **سُبْحٰنَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ وَدَوَامَ مُلْکِ اللّٰہِ** پڑھے گا دنیا اور اہل دنیا چاہے ختم ہو جائیں لیکن اس کے پڑھنے والے کا ثواب نہ ختم ہوگا۔

---

(بقیہ: مراقبہ سے فیض پانے والے)

کی وجہ سے، اندر داخل ہو کر میری ہمت تو نہیں ہوتی کہ دیکھوں لیکن ایسا محسوس ضرور ہوا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ سامنے والی قطار میں تشریف فرما ہیں اور چاروں طرف سے ایسا محسوس ہوا کہ چاندی کی طرح نور کی بارش ہو رہی ہے، سائیڈوں پر ایسے درخت ہیں جن پر چاندی لگی ہوئی ہے جہاں میں کھڑا ہوں وہاں سے مجھے نبی کریم ﷺ کے نورانی پاؤں مبارک اور نورانی گھٹنے مبارک تک دکھائی دیتے ہیں اتنے خوبصورت ہیں کہ میری نظریں وہیں پر جم گئیں اوپر دیکھنے کی مجھ میں طاقت اور ہمت نہ تھی، اسی دوران ایک ہاتھ میری کمر تک آیا اور مجھے پہلی صف میں بیٹھا دیا، اس وقت مجھے یہ محسوس ہوا کہ نہ میرا وزن ہے نہ ہی اپنی ذات ہے، بس احساس ہے، آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے، یوں محسوس ہوا کہ یہی میری منزل ہے، وہاں سے واپس آنے کو دل نہیں چاہ رہا تھا دل چاہتا تھا کہ وہاں بیٹھا رہوں۔ پھر نا معلوم کب میں نیند کی وادی میں کھو گیا۔ صبح اذان فجر کے دوران میری آنکھ کھلی تو میری خوشی کا کوئی ٹھکانہ نہ تھا میں خود کو دنیا کا خوش قسمت ترین انسان سمجھتا ہوں کہ مجھے حبیب خدا حضور نبی کریم ﷺ کا دیدار نصیب ہوا۔ الحمدللہ! (پ۔ش)

---

## ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت و امن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 8 جنوری بروز اتوار صبح 7 تا 8 بجکر 10 منٹ 18 جنوری بروز بدھ عصر تا مغرب 30 جنوری بروز سوموار 2 بجکر 15 منٹ سے لیکر 3 بجکر 27 منٹ تک **فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً** یہ ذکر، اپھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سو فی صد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ:)1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (ایڈیٹر: حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ)

### روحانی محفل سے فیض پانے والے

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** ہم عبقری رسالہ بہت ذوق شوق سے پڑھتے ہیں اس رسالے اور اس میں موجود روحانی محفل کے عمل نے ہمیں مسائل کی دلدل سے یوں نکالا ہے کہ ہم اب خود حیران ہیں کہ یہ کیسے ہوگیا؟ مسئلہ یہ تھا کہ میری بھانجی کو ہوئی چیزیں باقاعدہ کاٹتی تھیں ہر دو دن کے بعد ہمارے گھر میں خون کے چھینٹے پڑتے صبح کو اٹھتے تو بستر اور کپڑوں پر خون لگا ہوتا گھر والے اکثر چلتے پھرتے بیہوش ہوجاتے گھر میں شدید کالا سفلی جادو کروایا گیا اکثر جنات یا وہ کوئی بھی طاقتور چیزیں تھیں ہمیں کہتیں کہ ہمیں آپ پر کسی نے بھیجا ہے اور ہم بہت طاقتور ہیں ہم آپ لوگوں کو نہیں چھوڑیں گے بھاگ لو جہاں تک بھاگ سکتے ہو پھر وہ وقت بھی آیا کہ وہ وقت کی روٹی (باقی صفحہ نمبر 35 پر)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY



# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں آپ نے کوئی روحانی' جسمانی نسخہ' ٹوٹکہ آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں' اپنے معمولی سے تجربے کو بھی بیکار نہ سمجھئے یہ دوسرے کیلئے مشکل کا حل ثابت ہوسکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں' نوک پلک ہم خود ہی سنوارلیں گے۔

## شاندار صحت کے جاندار اصول

ورزش اور صبح کی سیر کو اپنا معمول بنائیں' اگر جسم مشقت نہیں کررہا تو اسے فاقہ دیں۔ روزانہ غسل کریں اور تیل سے خوب مالش کریں۔ پاؤں کی مالش کرنے میں کبھی غفلت نہ برتیں۔ دماغ کی صحت، نظروں کی طاقت، اعصاب کی قوت، یادداشت، جوانی، طاقت، حسن و جمال، طویل عمری اور مضبوط جسم کا تعلق صرف اور صرف پاؤں کی صحت سے ہے۔ تھکان ہو یا دماغی کام خوشبو لگائیں۔ ناک کے اندر تیل کی مالش کریں یا ہلکا عطر لگائیں۔ دماغ معطر اور جسم پرسکون رہے گا۔ ناک، ناف اور مقعد میں تیل ضرور لگائیں۔ اگر ناک میں چند قطرے بادام روغن کے لگائیں تو نزلہ، زکام، الرجی، چھینکیں، بے خوابی، دماغی کمزوری، اعصابی کھچاؤ، تناؤ، ٹینشن، اسٹریس، ڈپریشن اور خرابیوں کا شکار نہیں ہوں گے۔ تین بڑے چمچ خالص عرق گلاب صبح نہار منہ پیتے رہیں۔ سوتے وقت دیوار سے دو فٹ کے فاصلے پر تیز پھونکیں ماریں تاکہ اندر سے ناقص کاربن ڈائی آکسائیڈ گیس نکل جائے اور صحت مند آکسیجن داخل ہو یا صبح سویرے کھلی فضا میں گہرے سانس لیں چہرے پر سرخی آئے گی صحت میں تازگی اور پرسکون نیند کے مزے لوگے۔ دانتوں کی صفائی کیلئے روزانہ مسواک کریں۔ (پرنسپل (ر) غلام قادر ہراج' جھنگ)

## کشتہ برائے امراض دل! اڑھائی صدیوں سے آزمودہ' آپریشن سے پہلے ضرور آزمائیں!

انسان ہو یا جانور' مرد عورت بچہ سب کیلئے یکساں مفید وشافی' دل پر چربی آنا' دل ڈوبنا' دل کا سکڑنا' دل کو سوجھ جانا' دل کے والو بند ہوجائیں' دل میں زخم پیدا ہوجائیں' دل پر اندھیرا چھا جانا' ان تمام امراض کیلئے بہت ہی فائدہ مند شفابخش ہے اور دل کو طاقت دیتا ہے' خون کی رفتار کو اعتدال پر لاتا ہے' دل کے دورے ختم کرتا ہے اور یہی فائدہ گردوں اور پھیپھڑوں کو بھی دیتا ہے' یہ نسخہ تقریباً 250 سال پہلے افغانستان کے ایک درویش سے ہمارے خاندان کو ملا آج تک ہماری نسل در نسل چلا آرہا ہے اور ایسے مریض جو کہ آپریشن سے بھی ٹھیک نہ ہوتے ہوں انشاء اللہ شفاء کامل نصیب ہوگی اور جب تک زندگی ہوگی کبھی دوبارہ ان امراض میں مبتلا نہ ہوگا۔ آپریشن سے پہلے ایک بار یہ نسخہ ضرور آزمائیں۔ **کشتہ عقیق بنانے کا طریقہ:** پہلے زمین میں ایک کھڈا کرلیں' تقریباً تین فٹ چوڑا اور لمبا۔ پھر بیس کلو گوبر اور بادام کے چھلکے تقریباً چار کلو لے لیں' پہلے کھڈے میں نیچے سات کلو گوبر ڈالیں اور گوبر کے اوپر یعنی درمیان میں دو کلو بادام کے چھلکے رکھیں' ان کے درمیان میں عقیق پتھر رکھ دیں پھر اس عقیق پتھر پر دو کلو بادام کے چھلکے ڈالیں اور اس کے اوپر اور ارد گرد تقریباً بیس کلو گوبر رکھ دیں اور اسے آگ لگادیں جب سارا گوبر جل کر راکھ ہوجائے' بالکل ٹھنڈا ہوجائے تو بڑی احتیاط کے ساتھ نکال کر کسی پیالے میں مسل دینا' بس کشتہ عقیق تیار ہے۔ **ترکیب استعمال:** صبح نہار منہ آدھی چاول جتنا کشتہ عقیق تھوڑے سے مکھن گائے میں ڈال کر دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔ دو ہفتے استعمال کرنے سے دل گردے پھیپھڑوں کے تمام زخم اور تمام امراض ختم ہوکر انہیں دوبارہ سے تازہ اور طاقتور بنادے گا۔ انشاء اللہ۔ (حکیم محمد ظاہر' حیدرآباد)

## اخلاق نبوی ﷺ

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں میں نے حضور اکرم ﷺ کو کبھی اس طرح ہنستے نہیں دیکھا کہ آپ ﷺ کا سارا منہ مبارک کھل گیا ہو' آپ ﷺ صرف مسکرا دیتے تھے۔ آپ ﷺ ایک ایک بات علیحدہ علیحدہ فرماتے اگر کوئی شخص آپ ﷺ کے مبارک جملوں کو گننا چاہتا تو گن سکتا تھا۔ حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ جب حضور اکرم ﷺ کسی بات یا واقعہ پر خوش ہوتے تو آپ ﷺ کا چہرہ انور اس طرح کھل جاتا جس طرح کہ وہ چاند کا ٹکڑا ہے۔ (سبحان اللہ!)

**بیمار کی مزاج پرسی بیمار کا اخلاقی حق ہے:** بیمار کی مزاج پرسی سرکار دوعالم ﷺ کی سنت ہے۔ بیمار کی مزاج پرسی سے اس کا حوصلہ بڑھتا ہے۔ بیمار کی تیمارداری نصف شفاء ہے۔ بیمار کی مزاج پرسی اسلامی معاشرت کا لازمی حصہ ہے۔ بیمار کی مزاج پرسی اس کا انسانی حق ہے۔

**ماں! زندگی کے صحرا میں شجر سایہ دار:** اسلام نے عورت کو ماں' بہن' بیوی' بیٹی ہر حیثیت میں عزت وعظمت عطا فرمائی ہے۔ انسانی رشتوں میں صبرو استقامت، ایثار وقربانی اور مہرووفا کی روشن مثال ''ماں'' ہے۔ ☆ماں کے قدموں تلے جنت ہے۔ ☆ماں کی اصل خوبصورتی اس کی محبت ہے اور میری ماں دنیا کی خوبصورت ماں ہے۔ ☆ماں کے بغیر گھر ایک قبرستان ہے۔ ☆ماں کی آغوش انسان کی پہلی درس گاہ ہوتی ہے۔ ☆ماں زندگی کی تاریک راہوں میں روشنی کا مینار ہے۔ ☆ماں کی نافرمانی کرنا کبیرہ گناہوں میں سے بڑا گناہ ہے۔ ☆ماں کو جب بھی مصیبت کے وقت یاد کرتا ہوں تو مجھے سکون ملتا ہے۔ ☆ماں سے بڑھ کر کوئی بڑا استاد نہیں۔ ☆ماں کی نافرمانی کرنے والا جنت میں داخل نہیں ہوگا۔ ☆ماں کی دعا میری کامیابی کا راز ہے۔ ☆ماں میری دنیا کی عزیز ترین ہستی ہے۔ ☆ماں کی محبت پھول سے زیادہ تروتازہ اور لطیف ہے۔ ☆ماں کی خوشنودی دنیا میں باعث دولت اور آخرت میں باعث نجات ہے۔ ☆ماں کے منہ سے نکلی ہوئی دعا انشاء اللہ ضرور قبول ہوتی ہے۔ ☆ماں کی بددعا سے بچو' کیونکہ خدا اور اس کے درمیان کوئی پردہ نہیں۔ ☆ماں کو گالی دینے والا دنیا کا بدبخت ترین انسان ہے۔ ☆ماں کا دوسرا نام جنت ہے ماں کے بغیر کائنات نامکمل ہے۔ **حکمت و دانائی کی باتیں:** اپنے خیالات پر نظر رکھئے' یہ الفاظ کی شکل اختیار کرلیتے ہیں۔ ☆اپنے اعمال پر نظر رکھئے' یہ عادات میں تبدیل ہوجاتے ہیں۔ ☆اپنی عادات پر نظر رکھئے' یہ شخصیت کا روپ دھار لیتی ہیں۔ ☆اپنی شخصیت پر نظر رکھئے یہ آپ کا مقصد بن جاتی ہیں۔ (حاجی محمد وارث' راولپنڈی)

## امریکہ میں بیٹھے حکیم کے مجرب نسخہ جات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں پچاس برس سے حکمت کررہا ہوں' حکیم حسن محمود قرشی صاحب اور حکیم سعید صاحب ہمدرد دواخانہ والے کبھی میرے دوست تھے۔ میں ماہنامہ عبقری بڑے شوق سے پڑھتا ہوں بہت لاجواب اور عمدہ رسالہ ہے۔ اس رسالے سے مجھے بڑے بڑے صدری راز ملتے ہیں۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

میرے پاس بھی آزمودہ نسخہ جات موجود ہیں جن میں سے چند میں قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں۔ انشاء اللہ وقتاً فوقتاً مزید نسخہ جات بھی بھیجتا رہوں گا۔

**مصفی خون:** ھوالشافی: اجوائن ایک تولہ' بابچی ایک تولہ' گندھک آملہ سار ایک تولہ۔ پیس کر محفوظ رکھیں۔ انتہائی مصفی خون ہے' بیڈ سور' دافع خارش' داد' یورک ایسڈ کی زیادتی' شدید خونی چنبل' گردہ کی پتھری' بواسیر' خشک دمہ' خشک کھانسی' دانت درد' رعشہ کیلئے مجرب ہے۔ گولیاں بقدر ایک چنا کے بنالیں ایک گولی صبح' ایک گولی رات کو لیں۔ مرض کی شدت میں ایک گولی صبح' ایک گولی دوپہر' ایک گولی رات کو لیں۔

**معجون شباب آور:** ھوالشافی: کچلہ مدبر دودھ والا ایک تولہ' سہاگہ چھ ماشہ' سنڈھ چار ماشہ' دارچینی چار ماشہ' مگھاں چار ماشہ' مرچ سیاہ چار ماشہ' شہد اصلی سولہ تولہ۔ شہد میں معجون بنائیں' نصف ماشہ ہمراہ دودھ کھائیں' بعد میں حسب طبیعت معجون کی مقدار تھوڑی تھوڑی بڑھاتے رہیں' دودھ' گھی مکھن کا استعمال کریں اگر خشکی ہوجائے ایک چھٹانک دیسی گھی پی لیا کریں۔ بہت بھوک لگتی ہے۔ اعضاء رئیسہ دل دماغ' جگر' کمردرد' سردرد' فالج لقوہ' جوڑوں کا درد' سیروں دودھ' چھٹانکوں مکھن ہضم کرتا ہے۔ جسم بھاری' چہرہ سرخ پررونق ہوجاتا ہے۔

**آتشک کا خاندانی نسخہ:** رس کپور ایک تولہ' دارچکنا ایک تولہ' قرنفل ایک تولہ' لوہے کی کڑاہی میں لوہے کے دستہ کے ساتھ خوب کھرل کریں' بکری کے دودھ دو سیر میں کھرل کریں۔ گولیاں دستی بنائیں ایک گولی صبح ایک گولی شام کو دیں۔ گوشت' بینگن وغیرہ سے پرہیز کریں۔ یہ آتشک کا مجرب نسخہ ہے۔

**مرہم سیاہ کا نسخہ:** ھوالشافی: سندھور چھ تولہ' کنجد آئل دس تولہ' نیلا تھوتھا ایک ماشہ۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اس میں سندھور ڈال دیں۔ آگ نرم رکھیں' زیادہ تیز نہ کریں' پھر نیلا تھوتھا پیسا ہوا ملادیں۔ سیاہ مرہم تیار ہے۔ پھوڑے' پھنسیاں زخموں کیلئے مجرب ہے۔

**سردیوں کیلئے بام خاص:** سہاگہ سفید بریاں (سہاگہ کو کسی برتن میں ڈال کر آگ پر سہاگہ پھول جائے گا' یہ سہاگہ سفید بریاں ہوا)۔ کافور دو تولہ' ویزلین دس تولہ پیس کر ملالیں۔ خارش ہو ہلکی ہلکی مالش کریں۔ پاؤں کی انگلیاں گل جائیں رات کو پاؤں صاف کرکے لگائیں' دو تین مرتبہ کافی ہوگی۔ نزلہ زکام ناک میں لگائیں۔ سردرد پیشانی اور ناک میں لگائیں۔

**تین خوراک سے بند حیض کھل جائے گا:** حیض بند ہو تو ست مصبر' افسنتین' زراوند مدحرج' زعفران تمام دو دو ماشہ اور پھٹکڑی سرخ دو ماشہ تمام اشیاء کو شہد کی مدد سے اشیاء کی چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ دو گولی گرم دودھ سے لے لیں۔ تین خوراک سے حیض کھل جائے گا۔

**نزلہ زکام اگر جان نہ چھوڑے:** پھٹکڑی ایک تولہ' ایک دن شیر مدار یعنی آک کے دودھ میں کھرل کریں۔ دوسرے دن دھتورہ کے پتوں میں کھرل کریں' کسی مٹی کی ڈوری میں رکھ کر گل حکمت کریں' خشک ہونے پر دس سیر اوپلوں کی آگ دیں' سرد ہونے پر نکال لیں' ایک رتی مکھن یا ملائی میں رکھ کر کھلائیں' بعد میں پانی پینا سخت منع ہے' نزلہ، زکام، فلو کیلئے مجرب علاج ہے۔

**ممسک اعلیٰ قسم:** اجوائن خراسانی تین تولہ' کیکر کا گوند جو کیکر سے نکلتا ہے اور گاڑھا سا ہوتا ہے۔ ایک تولہ ملا کر دو گولیاں بنالیں۔ ملاقات سے ایک گھنٹہ قبل جب کھانا مکمل ہضم ہوچکا ہو ایک گولی کھالیں۔ سمجھدار کیلئے اشارہ کافی ہے۔ درج بالا تمام نسخہ جات انتہائی مجرب اور تیر بہدف اور سائیڈ افیکٹ سے بالکل پاک ہیں۔ (حکیم میاں سلیمی' امریکہ)

## میرے آزمودہ ٹوٹکے عبقری قارئین کے نام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس قارئین عبقری کیلئے چند آزمودہ آسان ترین ٹوٹکے ہیں۔ یقیناً انہیں استعمال کے بعد قارئین کو بھرپور فائدہ ہوگا اور میرے لیے صدقہ جاریہ کا باعث بنے گا۔ **جلے ہوئے حصے کا علاج:** دیسی گھی میں خشک نیل ملا کر جلی ہوئی جگہ پر مرغی یا کسی دوسرے پرندے کے پر سے لگا کر جلی ہوئی جگہ پر لیپ کرنے سے زخم بہت جلد ٹھیک ہوجاتا ہے۔ **پیٹ کے کیڑوں کیلئے:** گندم کی فصل میں موجود بوٹی ''لہلی'' کے پتوں کا سالن بنا کر کھانے سے پیٹ کے کیڑے بے ہوش ہوکر پیشاب کے راستے خارج ہوجاتے ہیں۔ **چند بیوٹی ٹپس عبقری قارئین کیلئے:** لیموں اور زعفران کے پتے مکس کرکے لگانے سے رنگت نکھرتی ہے۔ تازہ مولی کا رس نکال کر اسے اتنے ہی دودھ میں ملا کر چہرے پر لگانے سے چھائیاں ختم ہوجاتی ہیں۔ بیسن سے روزانہ منہ دھونے سے بھی رنگت سفید ہوتی ہے۔ زیتون کے تیل سے ہاتھوں اور پاؤں کی مالش کرنے سے ان میں خوبصورتی آتی ہے۔ لیموں کے چھلکوں سے گردن کا مساج کرنے سے گردن کا کالا پن ختم ہوجاتا ہے۔ (ماسٹر افتخار' چکوال)

## خواتین کے اندرونی امراض اور بانجھ پن دور

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! خواتین کیلئے امراض کیلئے اکسیر نسخہ بھیج رہی ہوں یقیناً عبقری کی خواتین قارئین اس سے بھرپور استفادہ حاصل کریں گی۔ **ھوالشافی:** کلونجی آدھ چھٹانک پسی ہوئی' ہلدی آدھ چھٹانک' شہد ایک چھٹانک' مرچ سیاہ آدھ تولہ پسی ہوئی' بادام کشمش وغیرہ اگر شامل کرنا چاہیں تو ضرور کریں۔ تمام اشیاء شہد میں مکس کرکے صبح وشام ایک چائے والا چمچ دودھ کے ساتھ استعمال کریں' انشاء اللہ بے شمار لوگ مستفید ہوچکے ہیں۔

**گھٹنوں کے درد کیلئے:** کالے چنے رات کو بھگو کر تقریباً آدھ چھٹانک صبح کو اس کا پانی پی لیں۔ نلیوں والے گوشت کی یخنی یہ بھی بڑا شاندار نسخہ ہے۔ گوشت والی دکان سے بڑے آرام سے یہ ہڈیاں مل جاتی ہیں۔ ان کی یخنی اعصاب، جوڑوں کے درد اور جسمانی طاقت کیلئے لاجواب ہیں۔ آپ صرف ایک مرتبہ آزما کر تو دیکھیں۔ (ام ایمان' ساہیوال)

## طبیبہ نے دیئے چند آزمودہ ٹوٹکے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک طبیبہ ہوں اور عبقری کی قاریہ ہوں اور اس میں ہر ماہ کسی نہ کسی موضوع پر کوئی تحریر بھیجنا چاہتی ہوں' یہ میری پہلی کوشش ہے انشاء اللہ مزید بھیج کر اپنے لیے صدقہ جاریہ کا سامان کرتی رہوں گی۔ **بچوں کے کان درد کا آزمودہ گھریلو علاج:** اکثر بچوں کو کان میں درد ہوتا ہے اگر آپ فوراً ڈاکٹر سے رجوع نہیں کرسکتے تو دیسی اجوائن تھوڑی سی لے کر تھوڑا سا پانی ملائیں اچھی طرح پیس لیں اور کپڑے میں ڈال کر نچوڑ لیں اور نیم گرم کرکے چند قطرے کان میں ٹپکائیں' تین سے پانچ منٹ میں درد رک جائے گا چاہے وجہ کوئی بھی ہو۔ آزمودہ ہے۔ **ہیضہ کا گھریلو علاج:** آپ کی ذرا سی بے احتیاطی آپ کو ہیضہ جیسی نامراد بیماری میں مبتلا کرسکتی ہے۔ اگر ایسی بے احتیاطی ہوجائے اور آپ کو لوز موشن یا قے متلی کی شکایت ہو' پیٹ میں درد ہو تو فوراً تھوڑی سی اجوائن' پودینہ' دارچینی' لونگ کا قہوہ بنائیں' دو تین جوش آنے پر ڈھانپ کر چولہا بند کردیں' جب نیم گرم رہ جائے تو نمک اور ایک کپ قہوہ میں آدھا لیموں نچوڑ کر پئیں۔ چند کپ استعمال کرنے سے آپ کی حالت سنبھل جائے گی لیکن ایک دو دن اس کو جاری رکھیں۔ **احتیاط:** بادی' ثقیل غذا سے پرہیز کریں۔ **غذا:** مسور کی دال' انڈا' کباب اور گرم خشک غذائیں استعمال کریں کیونکہ اس بیماری میں صفراء اور تیزاب کا اخراج ہوجاتا ہے اور اس کا دوبارہ جسم میں پیدا ہونا ہی اس کا صحیح علاج ہے۔ اگر کسی بیماری کا علاج اصول علاج کے تحت کیا جائے تو اللہ تعالیٰ ضرور اپنا فضل فرماتے ہوئے شفاء عطا کردیتے ہیں۔ (مسز شاہدہ شاہد' لاہور)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

# بارش کا پانی صحت کا جانی (قسط نمبر 3)

قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)

جس دن سے بارش کے پانی کے فائدے اور کمالات عبقری میں شائع ہونا شروع ہوئے ہیں شاید مخلوق خدا انتظار میں تھی یا انہیں کوئی راستہ اور عنوان چاہیے تھا' مجھے بے شمار لوگوں نے اپنے تجربات بتانا شروع کیے' ان تجربات میں کچھ تجربات میں چاہتا ہوں امانت سمجھ کر آپ تک پہنچاؤں۔

**بھگندر اور فسچولہ سے نجات:** ایک صاحب کہنے لگے: مجھے ناسور کی بیماری تھی جس کو بھگندر اور فسچولہ بھی کہتے ہیں۔ (پاخانہ کی جگہ کے ساتھ ایک ناسور جس کا بار بار آپریشن کروانے کے بعد بھی صحت بہت کم لوگوں کو ملتی ہے) کہنے لگے: میں نے دو آپریشن بھی کروا لیے' بہت زیادہ مہنگی اور قیمتی ادویات کھا ڈالیں' کسی دوائی نے مجھ پر اثر نہ کیا' کرتے کرتے ایک دن میں شادی کی تقریب میں جھنگ گیا ہوا تھا' وہاں میرے اٹھنے بیٹھنے کی تکلیف کو دیکھ کر ایک بوڑھے رشتہ دار نے پوچھا تو میں نے بتایا کہ "یہ تکلیف ہے" ہنس کر کہنے لگے کہ: میں بتاؤں گا آپ کو سمجھ نہیں آئے گی؟ کریں گے فائدہ ہوگا اور فائدے کے بعد آپ بھی کسی کو بتائیں گے ان کو بھی سمجھ نہیں آئے گی۔

پھر کہنے لگے: ایسا کریں آپ صرف اور صرف بارش کا پانی پیئیں اور بارش کے پانی کو زخم کی جگہ پر دن میں چند بار ایک چلو پانی بھر کر لگائیں یعنی اس حصہ کو دھو دیا کریں اور مسلسل بارش کا پانی پیئیں اور اس ان پڑھ بابے نے جو اگلی بات کہی وہ بہت حیرت انگیز تھی۔ کہنے لگے: جب بھی بارش کا پانی پیئیں' اس نیت اس جذبے سے پیئیں یا اللہ یہ آسمان سے اترا ہے' آسمان پر تیری رحمت ہوتی ہے' یقیناً اس قطرے کے ساتھ تیری رحمت لگی ہوگی' اپنی رحمت کے صدقے اس پانی میں شفاء دے دے اور اس شفاء کے اندر میری بیماری میں شفاء ڈال دے۔

کہنے لگے میں نے ان کی بات سنی چونکہ ادویات اور آپریشن سے مجبور ہو چکا تھا اور کسی سانس اور کسی پل مجھے سکون نہیں مل رہا تھا میں نے فوراً اس کی بات مانی' بارش کا پانی کسی طرح مجھے کہیں سے مل گیا اور آئندہ جمع کرنے کیلئے میں نے پورا عزم کیا۔ میں نے بارش کا پانی پینا اور لگانا شروع کر دیا اور کرتے کرتے یہاں تک کہ میں کچھ ہی ماہ میں بالکل صحت مند اور تندرست ہو گیا اور مجھے احساس ہی نہ ہوا کہ مجھے کوئی تکلیف ہے بھی۔

**ذہنی دباؤ' ٹینشن' اعصابی کھچاؤ اور بے چینی ختم:** اگلا واقعہ ایک صاحب نے سنایا: کہنے لگے: میں ذہنی ٹینشن' اعصابی کھچاؤ' ذہنی دباؤ اور طبیعت کی گھبراہٹ اور بے چینی کا شکار تھا' میں مری کے ایک گاؤں میں اپنے ایک دوست سے ملنے گیا' ان کی سادہ غذا تھی لیکن میرے جی میں آیا کہ میں پانی پیوں' بہت میٹھا ٹھنڈا پانی' میں وہاں پانی پیتا رہا میں سات دن وہاں رہا' مجھے اتنا فائدہ ہوا کہ میں خود گمان نہ کر سکا کہ آج تک مجھے کبھی اتنا فائدہ ہوگا بھی؟ مجھے حیرت ہوئی میرا خیال تھا کہ شاید ماحول کے بدلنے سے مجھے فائدہ ہوا یقیناً اس کا اثر بھی ہوتا ہے' پھر اگلا خیال کہ شاید کسی سادہ غذا کی وجہ سے واقعی اس کا اثر ہوتا ہے' لیکن پھر خیال آیا کہ اتنا فائدہ کہ جس سے میرے دل کو سکون ملا' طبیعت کو چین ملا اور ذہنی آسودگی ملی اور اندر کی ٹینشن' گھبراہٹ' اکتاہٹ اور بے چینی مجھے جو اندر ہی اندر کھائے جا رہی تھی اس سے مجھے خلاصی ملی' آخر یہ کیا ہے؟ میں نے اس کا تذکرہ اپنے میزبان سے کیا۔ کہنے لگے دراصل ہمارے ہاں پہلے بہت چشمے تھے اور چونکہ یہاں سارے علاقہ میں انگریز سے پہلے سکھوں کا دور دورا تھا' سکھوں نے چشموں کو بہت محفوظ کیا اور سکھ حکومت نے چشموں کی بہت قدر دانی کی' ان کو مضبوط کیا' پکا کیا ان کے ڈھکنے بنوائے ان کی حفاظت کی' بس ہمارے گناہ ہیں کہ چشمے خشک ہو گئے' بہت تھوڑے چشمے باقی ہیں' ہمارے یہاں بارش بہت ہوتی ہے' ہم بارش کا پانی محفوظ کر لیتے ہیں' گھر میں نیچے بہت بڑی بڑی ٹنکیاں بنائی ہوئی ہیں۔ اسی پانی کو کپڑے سے چھان کر پیتے بھی ہیں' استعمال بھی کرتے ہیں دراصل آپ کو جو پانی دیا ہے یہ بارش کا پانی ہے اور پھر اس پہاڑی نے اپنا مشاہدہ بتایا کہنے لگا: ہمارے بڑے بتاتے تھے کہ بارش کا پانی اللہ کی رحمت اور دعا کے ساتھ آتا ہے اور اس کو صرف وہی لوگ پی سکیں گے جن کے ساتھ رحمت اور دعا ہوگی یا جنہیں رحمت اور دعا چھوئے گی اور کوئی اس کو نہ پی سکے گا اور نہ اور کوئی اس کو استعمال کر سکے گا۔ کیونکہ رحمت کا مستحق ہر فرد نہیں ہوتا' یہ صرف قسمت والے کو ملتی ہے اور نصیب والے کو ملتی ہے اور پھر ہمارے بڑے یہ بات کہتے تھے کہ بارش میں رحمت اس دن آئی تھی جس دن حضور رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم اس کائنات میں تشریف لائے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری نے بارش کے پانی کو رحمت بنا دیا' بارشیں تو اس سے پہلے بھی ہوتی تھیں لیکن اس میں رحمت شفاء اور برکت مدینے والے صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد سے ہوئی۔

**بارش کے پانی اور جو کے دلیہ سے جادو ختم:** وہ پہاڑی مزید بتانے لگا ہمارے ہاں ایک بات مشہور ہے کہ پاگل کو اگر ستر دن تک بارش کا پانی پلائیں اور جو کا دلیہ کھلائیں نہ کچھ اور کھلائیں نہ پلائیں تو پاگل تندرست ہو جائے گا اس کا پاگل پن ختم ہو جائے گا۔ یہ بات بھی ہمارے ہاں مشہور ہے کہ اگر کوئی ایسا فرد جو کسی لاعلاج بیماری' لاعلاج جادو یا کالے جنات کی گرفت میں ہو وہ ستر دن بہت زیادہ بارش کا پانی پئے اپنی ضرورت سے بھی زیادہ پئے اور دن رات صرف جو کا دلیہ کھائے' اس کا جادو بھی ٹوٹ جائے گا اس کی بندش بھی ختم ہو جائے گی اس کو صحت و تندرستی بھی ملے گی اور جسمانی بیماریاں چاہے وہ جتنی بھی لاعلاج کیوں نہ ہوں سب ختم ہو جائیں گی۔

میں اس پہاڑی کی باتیں سن کر حیران ہوا کہ بارش تو ہمارے ہاں بھی ہوتی ہے اور لاہور میں بارش کے موسم میں بہت زیادہ ہوتی ہے اس کے علاوہ بھی بارش ہوتی رہتی ہے ہم نے تو کبھی بارش کے پانی کی قدر ہی نہیں کی۔ بلکہ غریب ڈرتے ہیں کہ ہمارے گھر ڈوب نہ جائیں' گر نہ جائیں اور امیر خوش ہوتے ہیں چلو ہمارے گھر دھل جائیں گے اور ہمارے باغیچے پھل پھول جائیں گے لیکن جو بارش میں شفاء میں نے سنی' وہ کبھی نہ سنی' نہ سوچی' نہ پڑھی' نہ دیکھی' نہ گمان خیال میں' نہ احساس اور ادراک میں۔ وہ صاحب کہنے لگے میرے دل میں خیال آیا کہ میں کچھ دن مزید یہاں رہوں کیونکہ ان سے میرا تعلق بہت گہرا تھا مزید رہنا ان کی خوشی کا ذریعہ تھا نہ کہ ان کی پریشانی کا۔ بس میں نے وہاں اپنے آپ کو بارش کے پانی کے حوالے کر دیا' جو ایک کمی میرے اندر جو کے دلیہ کی تھی میں نے اس جو کے دلیہ کو کھایا اور سب کھانا سب کچھ چھوڑ دیا بس دن رات میرا کھانا جو کا دلیہ اور پینا بارش کا پانی تھا اور بارش کا پانی میں بہت زیادہ پیتا تھا مجھے پیشاب زیادہ آنے لگا میں گھبرایا نہیں' میں دو ہفتے مزید رہا میں جب مری گیا تھا میرے ساتھ ایک چھوٹا بیگ تھا جس میں طرح طرح کی رنگ برنگی دوائیں انجکشن' انسولین اور نامعلوم کتنی ایمرجنسی کی ادویات تھیں کہ وہاں گاؤں اور دیہات ہے اگر اچانک کچھ ہو گیا تو؟ اس کیلئے دوائی رکھ لی' اچانک اگر دل کا مرض ہو گیا تو اس کیلئے یہ دل کی دوا ہے اگر کوئی چوٹ لگ گئی تو یہ چوٹ کی دوا ہے نامعلوم مزید کتنی اضافی ادویات اپنے ساتھ رکھ لیں۔ لیکن حالات نے بارش کے پانی اور جو کے دلیہ نے مجھے سوچنے پر مجبور کر دیا کہ مجھے کسی دوا کی اب ضرورت نہیں ہے اور میں نہایت صحت مند ہوں اور تندرست ہوں' میری طاقت' میری صحت' میری تندرستی' شعور احساس اور ادراک میرا ساتھ دے رہا میں محسوس کر رہا تھا کہ میں اٹھاون سال کی عمر میں پھر سے اٹھارہ سال کی عمر میں چلا گیا ہوں۔ میرے پٹھے' اعصاب' دل دماغ' نیند اور زندگی کا چین بارش کے پانی نے لوٹا دیا۔ اے کاش! میں پہلے اور اس سے پہلے بارش کے پانی سے فیض یاب ہو جاتا۔ (جاری ہے)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

**شریر' بدچلن اور نافرمان اولاد کیلئے:** ایسی اولاد کو راہ راست پر لانے کیلئے اسم یَامُحْیِیُ کو روزانہ سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں۔ اکتالیس دن تک یہ عمل کریں' انشاء اللہ اولاد راہ راست پر آجائے گی۔

# قارئین کے طبی اور روحانی سوال' صرف قارئین کے جواب

**قارئین! کوئی آسان سا علاج بتادیں:** محترم قارئین! گزارش ہے کہ گزشتہ چند سال سے میں بدخوابی کے مرض میں مبتلا ہوں' اس کی شدت بھی بہت زیادہ ہے' اس مسئلے کے حل کیلئے ڈاکٹر کے پاس گیا مگر کوئی افاقہ نہ گیا۔ کافی پریشان ہوں۔ اس کا کوئی حل بتادیں عین نوازش ہوگی۔ (س،ق)

جواب: بیٹا آپ تقویٰ اور طہارت اختیار کریں اور نماز میں پابندی کریں۔ سونف، زیرہ سفید، اندر جوشیریں، کباب چینی، چھلکا اسپغول ہموزن کوٹ پیس کر اسے مستقل استعمال کریں۔ آدھا چمچ دن میں چار بار پانی کے ہمراہ استعمال کریں۔ **(محمد جلیل ثاقب' جھنگ)**

**نہ سر پر بال نہ ڈاڑھی پر:** محترم قارئین! میری عمر 24 سال ہے میرے سر کے بال اور ڈاڑھی کے بال انتہائی گنجان اور گھنے تھے' آٹھ نو ماہ قبل ڈاڑھی میں بالچر لگا جس کی وجہ سے میری ڈاڑھی ایک سائیڈ سے خالی ہوگئی' علاج معالجہ کیا تو اس خالی جگہ پر بال آگئے مگر اب پھر مسلسل سر اور ڈاڑھی کے بال جھڑ رہے ہیں' صابن لگاتے ہوئے تیل لگاتے ہوئے کنگھی کرتے ہوئے بہت بال جھڑتے ہیں جس کی وجہ سے ڈاڑھی کافی پتلی ہوتی جارہی ہے۔ قارئین! انگریزی میڈیسن کھا کھا کر تھک گیا ہوں مگر کوئی فرق محسوس نہیں ہورہا حالانکہ غذا میں دودھ اور دہی وغیرہ کا استعمال بھی بکثرت کررہا ہوں اگر کسی صاحب کے پاس کوئی حل ہو تو بتائیں' اللہ پاک جزائے خیر دے گے۔ **(کلیم اللہ)**

جواب: بھائی! آپ صبح و شام 3 چمچ شہد پانی میں گھول کر پئیں۔ کچھ ماہ کے بعد چھوڑ دیں نہایت آزمودہ ہے۔ اس کے علاوہ ہر قسم کے شیمپو کا استعمال چھوڑ دیں۔ آپ ریٹھا آملہ، بالچھڑ اور مہندی کے پتے ہر ایک 50 گرام لے کر 5 کلو پانی میں ہلکا کوٹ کر بھگو دیں اور اس پانی کو آدھ گھنٹہ ابالیں اور پھر رکھیں روزانہ اسی پانی سے سر دھوئیں۔ **(ریحانہ' لاہور)**

**دم گھٹنے کی تکلیف میں مبتلا:** قارئین! آپ کی خدمت میں ایک مسئلہ عرض ہے' اس وجہ سے نماز' قرآن میں بھی بہت کوتاہی ہورہی ہے' براہ مہربانی اس کا حل بتایئے۔ میری عمر 23 سال ہے' بچپن سے ہی دم گھٹنے کی تکلیف میں مبتلا ہوں اب حالت یہ ہے کہ سارا دن ہر وقت دم گھٹتا رہتا ہے۔ آدھ آدھ گھنٹہ سانس نہیں لے پاتی۔ دل کی دھڑکن تیز' دل میں درد محسوس ہوتا ہے' ہاتھوں کی گرفت کمزور' ہاتھ پاؤں جلدی سن ہوجاتے ہیں' نیند کا غلبہ' ٹھنڈے پسینے' گھٹنوں میں درد اور اکثر ایڑیوں میں درد اور کھچاؤ رہتا ہے' پہلے بلڈ پریشر لو رہتا تھا اب ہائی رہتا ہے۔ ہاتھ پاؤں میں جلن' پانچ منٹ سے زیادہ کھڑی رہوں تو چکر آجاتے ہیں۔ دماغی و جسمانی کمزوری اور یادداشت بھی کمزور ہوگئی ہے' ذہنی یکسوئی نہیں رہتی۔ **(ر،ح' سندھ)**

جواب: آپ مندرجہ ذیل نسخہ کم از کم تین ماہ استعمال کریں۔ بنفشی قہوہ عبقری دواخانہ کا' اطریفل اسطخدوس، خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا، جوارش جالینوس، معجون عشبہ، کسی اچھے دوا خانہ سے لے کر ان کے اوپر لکھی ہوئی ترکیب کے مطابق استعمال کریں۔ **(ماجد بٹ' ساہیوال)**

**چہرے پر بال' ناخنوں کے نشان:** قارئین! میرے دو مسائل ہیں جس کی وجہ سے میں بہت پریشان ہوں ایک تو یہ کہ میرے چہرے پر بہت زیادہ بال ہیں' میں نے ایک دو دفعہ اتارے بھی ہے' تھریڈنگ کی ہے لیکن بال پہلے سے زیادہ موٹے نکلتے ہیں اور چہرے پر دانوں اور ناخنوں کے نشان بھی ہیں پلیز آپ کوئی ایسا حل بتادیں جس سے میرے چہرے سے بال اور نشان و داغ وغیرہ ہمیشہ کیلئے ختم ہوجائیں اور دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ میری عمر صرف انیس سال ہے اور میرے سر کے بال سفید ہوگئے ہیں علاج بھی کروانے ہیں لیکن بے سود اور بال گرنے بھی بہت ہیں' بال پہلے بہت گھنے ہوتے تھے لیکن اب گر کر پتلے ہوگئے ہیں بالوں کے بارے میں بھی کوئی حل بتادیں جس سے بال لمبے کالے اور گھنے ہوجائیں' پلیز آپ میرے ان مسائل کا حل ضرور بتادیں' میں بہت پریشان ہوں۔ (ف۔ع)

جواب: آپ تسلی رکھیں اور مندرجہ ذیل نبوی ﷺ نسخہ استعمال کریں۔ کلونجی آدھ چمچ چھوٹا' روغن زیتون ایک چمچ چھوٹا' تخم کاسنی آدھا چمچ' تخم میتھی آدھا چمچ۔ یہ ایک وقت کی خوراک ہے۔ ایسا آپ صرف صبح و شام کرلیں اور مستقل مزاجی سے کم از کم دو ماہ استعمال کریں۔ تمام ادویات اگر کوٹ کر استعمال کریں تو بہتر ہے۔ ورنہ ثابت ہی استعمال کر سکتی ہیں۔ یہ بہترین نسخہ ہے آپ کے تمام مسائل کے حل کے لئے نہایت مفید اور موثر ہے۔ **(نائلہ جمشید' لاہور)**

**قسمت ساتھ نہیں دے رہی:** قارئین! میں بہت پریشان ہوں' میرے گھر میں بہت پریشانیاں ہیں' میری قسمت میرا ساتھ نہیں دے رہی' میں جو بھی کام کرتا ہوں الٹ ہوجاتا ہے' کوئی میری عزت نہیں کرتا' شدید جادو ہے' براہ مہربانی! مجھے کوئی وظیفہ بتایئے سب کی پریشانیاں ختم ہوجائیں' اچھا سا کاروبار اور میری پسند کا رشتہ مل جائے اور گھر میں ہمیشہ کیلئے خوشیاں آجائیں۔ (ایف،چ،ک)

جواب: آپ کے لیے اللہ تعالیٰ کے اسم "یَا وَهَّابُ" کا ورد بابرکت ثابت ہوگا۔ روزانہ نماز عشاء یا نصف شب کے بعد تین سو بار پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں حالات بہتر ہونے کی دعا کیا کریں۔ انشاء اللہ اللہ کرم کرے گا۔ **(پروفیسر جمشید' راولپنڈی)**

**آنکھیں بند ہوگئیں:** قارئین! میری ایک آنکھ تو آج سے پندرہ سال پہلے بند ہوگئی تھی اور اب دوسری بند ہوگئی ہے۔ قارئین! میں نے بہت علاج کروائے مگر بے سود' جادو کی وجہ سے ہے کوئی عمل بتائیں۔ **(محمد ادریس' شکر گڑھ)**

جواب: آپ ہمت کرکے سورۃ القریش 121 بار روزانہ پڑھیں اور اپنی آنکھوں پر دم کریں۔ اٹھتے بیٹھتے بھی یہ سورۃ نہایت کثرت سے پڑھیں۔ 90 دن یہ عمل کریں آپ کے لیے انشاء اللہ تعالیٰ خزانہ غیب سے دروازے کھلیں گے۔ **(زوہیب شاہ' کوئٹہ)**

**پاؤں کی ایڑیاں پھٹی رہتی ہیں:** قارئین! میرے پاؤں کی ایڑیاں سارا سال پھٹی رہتی ہیں۔ خاص کر سردیوں میں تو ان میں بڑے بڑے کٹ لگ جاتے ہیں اور یہ دیکھنے میں انتہائی بھدی معلوم ہوتی ہیں اور مزید کیا ربڑ کے سلیپر پہننے سے بھی ایڑیاں پھٹ جاتی ہیں۔ براہ مہربانی اس کا کوئی حل بتایئے۔ (ج۔ش)

جواب: پاؤں کی ایڑیوں کے پھٹنے کا مجرب علاج ناف اور ہونٹوں پر آئل اور گھی لگائیں۔ بکرے یا گائے وغیرہ کی چربی کو پگلانے کے بعد جو گھی نکلتا ہے وہ ایڑیوں پر دو سے تین دن لگائیں ایڑیاں بالکل ٹھیک ہوجاتی ہیں۔ علاوہ ازیں ربڑ کے سلیپر پہننے سے ہرگز ایڑیاں نہیں پھٹتیں۔ آپ بے شک مشاہدہ کرلیں۔ تمام بہنیں استعمال کریں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ **(طاہر منیر' چکوال)**

**ii:** شلجم کے ٹکڑے کرلیں' پھر اسے پانی میں ڈال کر ابال لیں۔ حتیٰ کہ وہ بالکل نرم ہوجائیں۔ اب ایک چھوٹے ٹب میں جب یہ پانی نیم گرم ہوجائے تو اس میں نمک اور سرسوں کا تیل ڈال کر اس میں اپنے پاؤں ڈبوئیں اور شلجم کے ٹکڑوں کو انگلیوں کے درمیان اور پورے پاؤں پر رگڑیں جب پانی ٹھنڈا ہوجائے تو پاؤں نکال کر آہستہ سے ٹشو پیپر سے صاف کرکے سوجائیں۔ یہ عمل رات کو سونے سے پہلے کریں تاکہ ساری رات اثر ہو۔ یہ عمل میں نے خود کیا تھا۔ میرے پاؤں میں بھی ایسی ہی تکلیف ہوئی تھی تو والدہ کو کسی نے بتایا تھا۔ میرے ساتھ ہر سال سردیوں میں یہ مسئلہ ہوجاتا تھا تو پھر یہ عمل کرنے سے فرق پڑتا تھا۔ (ش۔ چ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

ہاتھ تھامنے کو تیار: اسے دیکھو جو تمہیں دیکھتا ہے اس سے محبت کرو جو تم سے محبت کرتا ہے اس کی سنو جو تمہاری سنتا ہے اپنا ہاتھ اسے دو جو تھامنے کو تیار ہے۔ (پیران پیر شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ)

# جسمانی بیماریوں کا شافی علاج

## طبی مشورے

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلرز پن استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔

**جوانی میں بال سفید:** محترم حضرت حکیم صاحب! میں ماہنامہ عبقری کا باقاعدگی سے مطالعہ کرتا ہوں اور اس کے مطالعے سے مجھے بہت کچھ حاصل ہوتا ہے۔ ماہنامہ عبقری طبی ٹوٹکوں اور اوراد و وظائف کا ایک انسائیکلو پیڈیا ہے اس میں تو کوئی شک نہیں ہے۔ اتنے سارے طبی ٹوٹکے، طبی راز، اوراد و وظائف، اسرار و رموز جو کسی اور رسالے میں نہیں' آپ خلق خدا کی بہت بڑی خدمت کر رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے اور صحت و تندرستی کے ساتھ عمرِ دراز عطا فرمائے تا کہ آپ اسی طرح دکھی اور پریشان مخلوق خدا کی خدمت سرانجام دیتے رہیں' آمین ثم آمین۔ ناک کان گلے کی تکالیف کی وجہ سے وقت سے پہلے ڈاڑھی اور سر کے بال سفید ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ کوئی نسخہ بتائیے جو سفید بالوں کو دنوں میں ڈارک براؤن کردے' آگاہ فرمائیے۔ **(محمد عدنان عامر' لاہور)**

**مشورہ:** اسطخدوس باریک پیس کر ایک ماشہ' کشتہ مرجان ایک رتی' خالص شہد ایک چائے کی چمچ' اطریفل اسطخدوس چھ گرام میں ملا کر سوتے وقت کھا لیا کریں۔ اصلی عمدہ بنا ہوا خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا جو کسی دیانتدار طبیب نے خود تیار کیا ہو آدھی چائے کی چمچ صبح و شام کھائیں۔ بالوں کو وقتی طور پر براؤن کرنے کیلئے آپ سادہ مہندی جو بازار سے کھلی ملتی ہے وہ لگا لیا کریں۔

**اچانک ہوئے کمر درد سے نجات:** میں بہت بیمار ہوں' میری کمر میں دسمبر سے اچانک درد شروع ہوا' میں نے پین کلر انجکشن بھی لگوائے وقتی آرام کے بعد وہی پوزیشن رہی' وقتاً فوقتاً ڈاکٹرز سے ادویات لیتی رہی' ڈاکٹر کو چیک اپ کروایا تو انہوں نے وین بند ہونے کا کہا اور مزید کہا کہ گودا باہر کو نکل رہا ہے۔ میں بہت پریشان ہوں' اب ڈاکٹر سرجری کا بتا رہے ہیں' میں آپریشن ہرگز نہیں کروانا چاہتی' براہ مہربانی مجھے کوئی نسخہ بتائیں دعا گو رہوں گی۔ **(زمرد حسین' مظفر آباد)**

**مشورہ:** آپ کو چاہیے کہ مغز پنبہ دانہ (بنولہ) سے فائدہ اٹھائیں، نہایت اچھی دوا ہے۔ 9 گرام بنولہ کے بیج ذرا کوٹ کر رات کھولتے گرم پانی میں بھگونے کے بعد ہلا کر رکھ دیں۔ صبح نہار کر اوپر کا پانی لے لیں۔ اس میں ایک چمچ شہد ملا کر نوشِ جان کر لیجئے، اس سے درد کمر رفع ہو جائے گا۔ اگر چاہیں اور فائدہ نہ ہو رہا ہو تو شام کو ماء الذہب فولادی سیال ایک چائے کے چمچ کے برابر گلاس نیم گرم پانی میں ملا کر ہفتہ دو ہفتہ پی لیں۔ آرام آجائے گا۔

**ادویات کے سہارے جی رہا ہوں:** مجھے گزشتہ سولہ سترہ سال سے دمہ کی بیماری ہے اور مجھے بہت تکلیف ہے' چھاتی میں ریشہ ہے اور چھینکیں بہت آتی ہیں اور موٹاپا بھی بڑھ رہا ہے' دن بدن میری عمر بیس سال ہے اور ابھی سے ہی انگریزی ادویات کے سہارے جی رہا ہوں' مجھے اب ایک دوست نے بتایا ہے کہ عبقری میں خط لکھو۔ براہ مہربانی مجھے اس کا علاج بتائیے۔ **(واصف علی' اٹک)**

**مشورہ:** کشتہ طلاء کلاں اصلی دو چاول عمدہ اصلی خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا پر ڈال کر صبح کھائیں سوتے وقت لعوق صنوبر اصلی ایک چائے کی چمچ کھائیں۔ اسطخدوس کا جوشاندہ دن میں دو بار پئیں۔ شدید ضرورت پر انہیلر یا کوئی بھی علاج ہمراہ لیتے رہیں۔ وہ تمام پرہیز کریں جو اس سلسلے میں ہم لکھتے ہیں اور غذا بھی ہمارے مشوروں کے مطابق کھائیں۔ اس بات کا یقین رکھیں کہ اگر درست علاج میسر آجائے اور غذائی پرہیز اور سردی سے مکمل بچاؤ رہے تو شفایابی یقینی ہے (انشاء اللہ) دمہ کوئی مستقل یا لاعلاج مرض نہیں ہے۔ اکثر مریضوں کو تو پرہیز کا ہی پتہ نہیں ہوتا کہ کیا کرنا ہے؟ اکثر کے ذہن میں الرجی جیسا مبہم لفظ ہوتا ہے وہ دھوئیں، گرد سے بھاگتا رہتا ہے۔ سردی گرمی خشکی تری کے بنیادی فلسفے سے اس کی واقفیت صفر ہوتی ہے تو بچاؤ اور پرہیز کیسا؟

**زکام اور الرجی سے تنگ ہوں:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے اور میرے والد صاحب کو زکام کیرا کافی پرانی بیماری ہے' زکام پانی کی طرح آتا ہے' سانس بھی بند ہونے لگتا ہے' بہت علاج کیا مگر آرام نہیں آیا۔ مختلف حکیموں سے ادویات لیں مگر استعمال کرتے رہو تو ٹھیک جیسے ہی چھوڑو پھر وہی حال ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹر کہتے ہیں الرجی ہے' مٹی' دھواں سے بچئے' مگر کیسے' مزدور آدمی ہوں دھواں مٹی سے نہیں بچ سکتا۔ رسالہ عبقری کی بہت تعریف سنی' ہر ماہ پڑھتا ہوں' بندے کو اس کا آسان نسخہ بتائیے۔ **(تجمل)**

**مشورہ:** سب سے پہلے تو آپ غذائی بے احتیاطی چھوڑ دیں اور خاص طور پر گھی، ٹھنڈی اور بادی چیزوں سے مکمل پرہیز کریں۔ مندرجہ ذیل نسخہ مکمل توجہ اور دھیان سے کچھ عرصہ استعمال کریں۔ **ھوالشافی:** کلونجی باریک کر کے رکھیں۔ اطریفل اسطخدوس کا ایک چھوٹا چمچہ چائے والا گرم پانی کے کپ میں گھول کر اس میں ایک چوتھائی چمچ کلونجی ڈال کر حل کر کے پی لیں اور اوپر سے کوئی ٹھنڈا پانی یا ٹھنڈی غذا ہرگز ہرگز استعمال نہ کریں۔ اس طرح صبح و شام کھانے سے قبل استعمال کریں۔

**وضو ٹوٹ جاتا ہے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں جب بھی وضو کرتا ہوں تو تقریباً دس منٹ بعد یا آدھا گھنٹہ بعد یا کبھی وضو کرتا ہوں' نماز پڑھتے ہی میرا وضو ٹوٹ جاتا ہے (ہوا خارج ہو جاتی ہے) آپ اس کا حل بتائیں۔ **(ج، واہ کینٹ)**

**مشورہ:** آپ سونف' سونٹھ، دانہ الائچی کلاں، ملٹھی، مرچ سیاہ، نمک ایک ایک تولہ، نمک سیاہ نو ماشہ' نوشادر چھ ماشہ باریک پیس کر تین تین ماشہ صبح، دوپہر، شام بعد از غذا استعمال کریں۔

**دماغی کمزوری:** میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری بیٹی جس کی عمر تقریباً دس سال ہے' پڑھنے لکھنے میں دل چسپی نہیں لیتی' ریاضی' انگلش' سائنس میں بالکل نکمی ہے اگر پیپروں میں محنت کرتی ہے تو کمرہ امتحان میں جا کر سب بھول جاتی ہے۔ دماغی کمزوری شدید ہے۔ سر میں درد بھی رہتا ہے کیا یہ درد شقیقہ ہے۔ براہ مہربانی کوئی ٹوٹکہ بتائیں۔ **(محمد کاشف' لاہور)**

**مشورہ:** آپ حب عنبر مومیائی ایک ایک گولی صبح و شام چائے کیساتھ کھلائیں، صبح ناشتہ میں بادام بھی کھلایا کریں۔ آپکی تحریر کردہ کیفیت سے یہ اندازہ ہوا کہ یہ درد شقیقہ نہیں ہے۔

**چہرے کی چھائیاں:** میری عمر 37 سال ہے اور چار بچے ہیں اللہ کا شکر ہے صحت تندرستی سب کچھ ہے۔ مسئلہ یہ ہے کہ میرے چہرے پر گزشتہ آٹھ سال سے چھائیاں بہت ہیں۔ بہت علاج کروائے مگر فرق نہ پڑا۔ چہرے پر کوئی دانہ نہیں' بس رنگت کالی اور چہرہ سیاہی سے بھرا ہوا ہے۔ باقی الحمدللہ بالکل تندرست ہوں۔ کوئی نسخہ یا دوائی بتائیے۔ **(ن۔پ' چیچہ وطنی)**

**مشورہ:** عرق گل منڈی صبح دس بجے اور شام 5 بجے پئیں۔ گرم چیزوں سے پرہیز بھی ضروری ہے۔ دو ہفتے کے بعد دوبارہ حال لکھیں۔ خون میں ہیموگلوبن بھی چیک کروائیں۔ اس کے علاوہ ایک پاؤ گل منڈی لیجئے اور اس کے سولہ دانے آدھے گلاس پانی میں بھگو دیجئے۔ چھلنی میں پانی چھان کر ایک چمچ شہد ملا کر پی جائیے۔ شہد نہ ملے تو آپ عناب کا شربت ملا سکتی ہیں ورنہ گل منڈی کے ساتھ عناب کے سات دانے رات کو بھگو دیجئے اور تھوڑی سی چینی ملا کر صبح نہار منہ پیجئے۔ تین چار ہفتے پی کر دیکھئے آپ کا یہ مسئلہ حل ہو جائے گا۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

# امریکہ کے مشہور سرجن کا آزمودہ ٹوٹکہ عبقری کیلئے

ان کے بارے میں مشہور ہے کہ ان کے ہاتھوں میں جادو ہے اور وہ جو آپریشن کرتے ہیں کبھی ناکام نہیں ہوتا۔ وہ سرجن میری والدہ کے چچا کے دوست بھی ہیں۔ ایک دن انہوں نے انہی سرجن سے ان کی ذہانت کا راز پوچھا تو اس سرجن نے کہا کہ ویسے تو کبھی میں نے یہ راز کسی کو نہیں بتایا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آج سے چند ماہ قبل میری والدہ کے چچا امریکہ سے آئے ہوئے تھے۔ ان سے بات ہوئی تو انہوں نے امریکہ کے ایک مشہور نیورو سرجن کے بارے میں بتایا جو کہ پاکستانی ہیں۔ ان کے بارے میں مشہور ہے کہ ان کے ہاتھوں میں جادو ہے اور وہ جو آپریشن کرتے ہیں کبھی ناکام نہیں ہوتا۔ وہ سرجن میری والدہ کے چچا کے دوست بھی ہیں۔ ایک دن انہوں نے انہی سرجن سے ان کی ذہانت کا راز پوچھا تو اس سرجن نے کہا کہ ویسے تو کبھی میں نے یہ راز کسی کو نہیں بتایا لیکن آج آپ کو ضرور بتاؤں گا تو پھر انہوں نے بتانا شروع کیا کہ میری والدہ بچپن سے مجھے اور میرے دیگر بہن بھائیوں کو ایک ایسی خوراک کھلاتی تھیں جس سے دماغ بہت تیز ہوجاتا ہے اور کندذہن سے کندذہن طالب علم بھی امتحان میں اعلیٰ نمبر حاصل کرسکتا ہے۔ سرجن نے بتایا کہ اس خوراک کی وجہ سے آج اس نے یہ مقام حاصل کیا ہے اور اس کی ایک بہن حافظہ قرآن' عالمہ اور مذہبی اسکالر ہے۔ ہزاروں مسئلے اسے زبانی یاد ہیں۔ ایک بھائی جدہ میں الیکٹرک انجینئر ہے جبکہ دوسرے بھائی گوگل کمپنی میں اعلیٰ عہدے پر فائز ہیں۔

قارئین! وہ خوراک یہ ہے: ایک پاؤ خشخاش، آدھ کلو مشین کا بہت باریک قیمہ (گائے یا بکرے کا) ایک پاؤ چھلکا اتار کر بادام' ایک چھوٹی گری خشک ناریل کدوکش کیا ہوا۔ اب خشخاش کو بہت باریک پیس لیں، اتنا باریک کہ اس کا دانہ بالکل ختم ہوجائے اور بہت باریک سی چٹنی بن جائے۔ یاد رکھیں! سل بٹے پر پیسنا ہے۔ اب اس میں چھلکا اتارے بادام اور کدوکش کیا ناریل ڈال کر خوب اچھی طرح پیس لیں۔ اب قیمے میں حسب ذائقہ نمک، دو چمچ پسی کالی مرچ' پسا ہوا ادرک' لہسن دو چمچ' چھ بڑے چمچ پھینٹا ہوا دہی اور خشخاش کا مصالحہ ملالیں۔ اب اسے چولہے پر بغیر پانی ملائے بہت دھیمی آنچ پر رکھنا ہے۔ یہاں تک کہ قیمہ گل جائے اور پانی خشک ہوجائے۔ اب اس میں تھوڑا سا دیسی گھی ڈال کر بھون لیں۔ امتحان سے ایک ہفتے قبل بچے کو ایک دن چھوڑ کر دوسرے دن اسی سے ناشتہ کرانا ہے۔ امتحان والے دن بھی اسی سے ناشتہ کرنا ہے اور چاہیں تو اس کو روٹی سے کھالیں اور چاہیں تو چمچ سے۔ اس کے ساتھ ساتھ روز رات کو پابندی سے دودھ پینا ہے اور امتحان سے ایک ہفتے پہلے ہر تین دن بعد خالص دودھ کی آدھ پاؤ کھیر کھانی ہے۔

اس خوراک کے استعمال سے وہ بچے جس کا دل پڑھائی میں نہیں لگتا یا جو یاد کرکے بھول جاتے ہیں یا اکثر یاد ہی نہیں کرپاتے انشاء اللہ ہر امتحان اعلیٰ نمبروں سے پاس کریں گے یا وہ حضرات ذہنی کمزوری کا شکار ہیں اور ہر ٹانک آزما چکے ہیں صرف ایک ہفتہ یہ خوراک استعمال کریں وہ بھی شفاء یاب ہوں گے۔ وہ خواتین جو گھر کے کام کاج اور بھاگ دوڑ سے بے دم ہوجاتی ہیں وہ بھی صرف ایک ہفتے میں تمام تھکن سے نجات پائیں گی۔ صرف ایک ہفتے کا استعمال صدق دل سے شرط ہے۔ میں نے کافی لوگوں پر آزمایا اور شاندار نتائج ملیں ہیں۔ باقی اللہ شافی ہے۔ نیت صاف منزل آسان۔ (پروین کوثر' کراچی)

## بسترمرگ پر پڑی ابر رحمت سے بھلی چنگی ہوگئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری والدہ محترمہ 2010ء سال سے ماہنامہ عبقری کی باقاعدگی سے قاریہ ہیں اور قبل ازیں بھی ماہنامہ عبقری میں شائع شدہ تحریروں سے بے شمار فیوض و برکات حاصل کرچکی ہیں اور ہر ماہ عرصہ دراز سے حاصل کردہ فوائد وثمرات کے پیش نظر زیادہ تعداد میں خرید کر لوگوں کو بطور گفٹ دیتی ہیں۔ عبقری کے ایک گزشتہ شمارے میں ''ہر بیماری کیلئے لاجواب عمل'' تحریر پڑھی اور تحریر میں بیان کردہ حدیث مبارکہ کے مطابق بارش کے پانی پر دم کرکے اپنے پاس رکھ لیا اور میری خالہ جو کہ فیصل آباد رہتی ہیں اور اکثر و بیشتر عرصہ دراز سے مختلف امراض میں مبتلا تھیں حتیٰ کہ اب بیماری اتنا غلبہ پاچکی تھی کہ اچانک طبیعت اتنی زیادہ خراب ہوجاتی کہ گھر والے ان کی زندگی کی دعائیں کرنے لگ جاتے۔ ہائی بلڈ پریشر کی بھی عرصہ دراز سے دوائیں کھارہی تھیں اور ادویات پر بھی بے شمار روپیہ پیسہ اور وقت برباد ہوچکا تھا۔ بارش والا دم کیا ہوا پانی ان کو پینے کیلئے بھجوایا جو کہ الحمدللہ اب بالکل ٹھیک ہیں اور روزانہ کے معمول کی ادویات سے نہ صرف ان کی جان چھوٹ گئی ہے بلکہ اب وہ اپنے روزمرہ کے گھریلو فرائض و ذمہ داریاں بھی احسن طریقہ سے سرانجام دے رہی ہیں۔ اللہ پاک حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم اور ان کی پوری عبقری ٹیم کو لمبی عمر صحت اور تندرستی عطا کرے اور ماہنامہ عبقری کو دن دگنی رات چگنی ترقی عطا کرے۔ (شاہد شوکت ایڈووکیٹ)

## میری بیوی کے جوڑوں کا درد آسان نسخہ سے ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری بیوی گنٹھیا (جوڑوں کا درد) کی بیماری عرصہ چھ یا سات سال سے تھی' بہت ایلوپیتھک ادویات استعمال کیں' کچھ فائدہ نہ ہوتا۔ یاد رہے میری بیوی کی عمر صرف 33 سال اور ایک بیٹی ہے حتیٰ کہ بیٹی کو بھی یہی بیماری تھی اس کی عمر 15 سال ہے۔ اس پر میں نے درج ذیل دو نسخہ جات استعمال کیے۔

**نسخہ نمبر 1:** دفتر ماہنامہ عبقری سے آپ کی ایک کتاب ''مجھے شفاء کیسی ملی'' عبقری دواخانہ سے منگوائی اس کتاب سے صفحہ نمبر 216 پر ایک نسخہ جو کہ اس طرح ہے۔ **ھوالشافی:** مغز جمال گھوٹہ ایک تولہ' مصبر ایک تولہ' دھتورہ سیاہ ایک تولہ' سرنجاں شیریں ایک تولہ' جمال گھوٹہ کو اڑتالیس گھنٹے لیموں کے رس میں کھرل کریں۔ بعد میں بقیہ تین چیزیں ڈال کر چار گھنٹے مزید کھرل کریں اب اس سفوف کے کیپسول بھرلیں۔ **خوراک:** ایک کیپسول صبح بعد ناشتہ دس دن تک کھلائیں۔ یہ نسخہ میں نے اسی طریقہ سے دس دن تک استعمال کیا اور اس کے بعد میں نے درج ذیل نسخہ نمبر 2 شروع کیا۔ **ھوالشافی:** آک کی جڑ کا خشک چھلکا 250 گرام' کلونجی 250 گرام' اجوائن دیسی 250 گرام سفوف بنالیں اور صبح و شام ایک چمچ دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! یہ نسخہ نمبر دو آک کی جڑ کا خشک چھلکا والا' اس میں ناغہ ہوجاتا ہے۔ کیونکہ اکثر میرے گھر میں دودھ نہیں ہوتا لیکن اس کے باوجود بیماری میں 75 فیصد فائدہ ہے۔ ابھی علاج جاری ہے۔ میں، میری بیوی اور میرے بچے آپ کیلئے ہمیشہ دعاگو رہیں گے۔ (سلطان جان' خیبر ایجنسی پشاور)

### ہمیشہ حضرت حکیم صاحب کی دعاؤں میں رہنے کا گر

کاپی بنائیں یا ڈائری جس میں اپنے روحانی، طبی تجربات، کیفیات اپنی آزمائی ہوئیں یا بڑے بوڑھوں کے سنے ہوئے تجربات لکھیں۔ روزانہ لکھیں، چاہے ایک یا دو صفحات ہی کیوں نہ ہوں۔ کاپی مکمل ہونے پر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کریں۔ ڈاک کے ذریعے یا دفتر ماہنامہ عبقری میں خود آکر جمع کروائیں اور ہمیشہ حضرت حکیم صاحب کی دعاؤں میں رہنے کا ذریعہ بن جائیں۔





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

